ہو جاتی ہے تاہم ڈیٹا ڈیلیٹ ہرگز نہیں ہوتا۔ کچھ دن بعد یادداشت کے خانوں سے پٹ پٹ باتیں نکل کر گرنے لگتی ہیں۔ جیسا کہ ابھی عیسیٰ کی چھیڑ چھاڑ نے اسے آفاق کی باتیں یاد دلادی تھیں۔ سوزن کی عیسیٰ کے لیے محبت، عیسیٰ کی ماں کے سوزن جیسی اچھی لڑکی کے لیے جذبات، عیسیٰ کی شرط اور پھر سوزن کا انکار۔ اس نے محبت پر مذہب کو ترجیح دی تھی۔ وہ بلاشبہ ایک منفرد اور عظیم لڑکی تھی اور اب عیسیٰ شاید تنبیہہ کررہا تھا کہ رقیبوں سے بات کرتے ہوئے محتاط رہنا یا پھر مذاق میں تنگ کررہا تھا؟ مالا سمجھی نہیں مگر الجھ ضرور گئی۔

''سوزن میری رقیب کیسے ہوگئی؟'' مالا نے حتی المقدور اپنے لہجے کو نارمل کیا تھا۔ وہ عیسیٰ پر کچھ ظاہر کرنا نہیں چاہتی تھی کہ اسے آفاق نے کچھ بتا رکھا ہے۔ دراصل یہ موضوع کبھی عیسیٰ نے چھیڑا ہی نہیں تھا ورنہ مالا تو کب سے بے چین تھی یہ جاننے کے لیے کہ آیا آفاق نے جھوٹ بولا تھا یا سچ؟

''آں..... تو گویا تم نہیں جانتیں؟'' عیسیٰ کچھ چونک گیا پھر کچھ دیر کے لیے سوچوں میں گم ہوگیا تھا۔ شاید اپنی عجلت پسندی پر خود کو ملامت کررہا تھا کہ اسے مالا کے ساتھ ایسی بات نہیں کرنا چاہیے تھی۔ مالا کچھ اس قسم کے احساسات کا شکار تھی۔

''میں کیسے جان سکتی ہوں، آپ نے کچھ بتایا ہے کیا؟'' وہ الٹا ناراض ہونے کا موڈ بنا رہی تھی کہ عیسیٰ نے اپنی پچھلی زندگی کے بارے میں اس کو کچھ نہیں بتایا تھا۔ وہ مما کی باتیں ضرور کرتا تھا مگر یہ نہیں بتاتا تھا کہ مما کی خواہش تھی اپنی بھانجی کو بہو بنانے کی۔ شاید یورپ میں ایسی رشتے داریوں کا تصور نہیں کیا جاسکتا تھا مگر علی عیسیٰ کی مما کا گھرانا اس لحاظ سے بہت مختلف تھا۔

''اگرچہ سوزن نے تمہیں کچھ نہیں بتایا ہوگا مگر میں مان نہیں سکتا کہ آفاق کے ہلکے پیٹ میں کوئی بات ٹھہر سکے۔ اس نے تمہیں ایک دو گھنٹے کے اندر پوری ہسٹری بتادی ہوگی۔ اِٹ از ناٹ پاسیبل کہ وہ چپ رہے اور کچھ بولے نہیں۔ اسے بولتے رہنے کا خبط ہے۔'' عیسیٰ کے اگلے سوال نے مالا کو ہکا بکا کردیا تھا۔ وہ تو ابھی عیسیٰ کی بتائی تفصیل کے حصار سے نہیں نکلی تھی کہ عیسیٰ نے جھٹ سے معصوم بن کر کہا۔ ''پر تم خاصی گھنی ہو یا دوسرے معنوں میں بردبار کہہ لو مجال ہے جو مجھ سے کچھ پوچھا ہو تم نے۔'' وہ اب مسکرا رہا تھا یا جتا رہا تھا۔ مالا گویا ہونق سی ہوگئی پھر اسے اپنی پوزیشن کلیئر کرنے کا اچانک خیال آگیا۔ اگر وہ اب بھی نہ بولتی تو شاید عیسیٰ سمجھتا کہ وہ کسی بات پر ناراض یا بدگمان ہے۔

''میں آپ سے پوچھتی تب جب مجھے آفاق کی کسی بات پر یقین آتا۔ مجھے کیا خبر آفاق جھوٹ بول رہا تھا یا سچ؟ ویسے بھی میں اجنبیوں سے.... بے تکلف نہیں ہوتی اور نہ ان کی بے سروپا باتوں کو حقیقت سمجھتی ہوں۔'' مالا کے تفصیلاً دوٹوک نپے تُلے جواب نے جہاں عیسیٰ کا دل جیت لیا تھا۔ وہیں اسے اپنی ہم سفر پر فخر محسوس ہوا تھا۔ وہ تو ایسے سیپ کے مانند تھی جس کے اندر نگینہ چھپا تھا۔ عیسیٰ کو مالا پر ٹوٹ کے پیار آیا تھا مگر یہ پیار جتانے کا وقت یا موقع نہیں تھا۔

''میڈیشن مالا! آئی لو یو۔'' اپنے حواسوں پر قابو پا کر عیسیٰ نے جس خواب آگیں، شرابی لہجے میں اظہارِ محبت کیا تھا مالا گویا لڑکھڑا گئی۔ وہ جو گھنی یا بردباروالی بات سن کر اتنا سنجیدہ اور کرارا جواب دے رہی تھی عیسیٰ کے بے ساختہ انداز کو سن کر سرشار ہوگئی۔ وہ ایسا ہی تھا، جذباتی، منہ پھٹ اور دل میں کچھ بھی نہ رکھنے والا۔ نہ کینہ، نہ بغض، نہ حسد بس محبت دیتا اور محبت وصول کرتا تھا۔ جو کچھ محسوس کرتا فٹ سے کہہ دیتا جیسے ابھی مالا کی بات سنے بغیر اپنی





کہے جا رہا تھا۔

''اور یار! آفاق جھوٹ نہیں بولتا، اس نے جو کہا ٹھیک ہی کہا۔'' اب کہ عیسیٰ کا لہجہ ذرا مدھم ہوگیا تھا۔ ''مگر ایک بری عادت ہے اس میں، راز سینے میں رکھنے والا نہیں ویسے بہت اچھا ہے۔ اتنا اچھا کہ میں نے تمہارے حوالے سے اس پر اعتماد کیا اور وہ اعتماد کو ٹھیس پہنچانے والا نہیں۔'' وہ مدھم لہجے میں جانے آفاق کی تعریف کررہا تھا یا اپنے خیالات کا اظہار کررہا تھا۔ جو کچھ بھی تھا مالا کو آفاق کے حوالے سے وضاحت کچھ پُرسکون کرگئی تھی ورنہ وہ تو اچھی خاصی آفاق سے بدگمان ہوچکی تھی حالانکہ اس نے ایسا تو کچھ بھی نہیں کیا تھا جو مالا کو اس حد تک بدگمان کردیتا مگر وہ عیسیٰ کی باتوں کو سمجھتے ہوئے آفاق کی گفتگو کو ذہن میں دُہرا رہی تھی پھر کچھ دیر کی خاموشی کے بعد مالا نے آہستگی سے پوچھا۔

''تو کیا یہ سچ ہے کہ سوزن نے آپ سے شادی سے انکار کردیا تھا؟'' مالا کے لہجے میں چبھن نہیں تھی وہ بہت سادگی بھرے لہجے میں پوچھ رہی تھی۔ ویسے بھی اسے سوزن سے کسی بھی قسم کی پُرخاش نہیں تھی۔ وہ جو بھی تھی جیسی بھی تھی مالا کو عزیز تھی۔ جانے یہ کیسا اٹوٹ سا رشتہ تھا جو خود بخود سوزن اور مالا کے درمیان جُڑ چکا تھا۔

''ہاں، سوفی صد سچ۔'' عیسیٰ نے خواہ مخواہ دکھی ہونے کی کوشش میں منہ بنالیا تھا۔ مالا نے کم از کم یہی محسوس کیا تھا کہ وہ غیر سنجیدہ سا ہے۔

''کوئی آپ کو بھی انکار کرسکتا ہے؟'' مالا نے حیرت سے پوچھا۔

''میں کہاں کا شہزادہ ہوں بھلا...... مجھے انکار کیوں نہیں ہوسکتا؟'' وہ الٹا مزے سے کہنے لگا۔

''وہ آپ سے محبت کرتی تھی۔'' اس نے بڑے گہرے لہجے میں عیسیٰ کو جانے کیا جتانا چاہا تھا مگر دوسری طرف شوخ پن کا کوئی انت نہیں تھا۔

''ایں...... کیا مطلب؟ کرتی تھی نہیں، کرتی ہے۔'' وہ اپنی بات پر زور دے کر چہکا تھا۔ احساسِ تفاخر تو اگرچہ محسوس نہیں کیا جاسکتا تھا تاہم وہ اترا ضرور رہا تھا اور شاید مالا کو چڑانا بھی چاہتا تھا۔

''اس اچھی لڑکی کے ساتھ ویسے کچھ اچھا نہیں ہوا۔'' مالا بغیر چڑے اطمینان سے بولی تھی۔ عیسیٰ کو جھنجلاہٹ میں مبتلا کرنے کے لیے۔ وہ جو اسے تنگ کرنا چاہتا تھا ایک دم جھنجلا کر رہ گیا۔

''تو کیا میں نے اس اچھی لڑکی کے ساتھ برا کیا؟'' اسے چڑانے کی کوشش میں اب وہ خود چڑچڑے انداز میں کہہ رہا تھا۔ اس کی ایک خوبی یہ بھی تھی کہ وہ بہت جلدی چڑ بھی جاتا تھا تبھی تو چاچو اسے ہمہ وقت ستاتے رہتے تھے۔

''میں نے یہ کب کہا۔'' مالا نے فوراً وضاحت کی۔

''تو پھر؟'' وہ تلملایا۔

''پھر یہ کہ وہ نامراد رہ گئی۔'' مالا نے حسرت سے کہا تھا۔ عیسیٰ اس کے حسرت زدہ انداز پر اش اش کر اٹھا۔

''تو تم اسے بامراد کردو مگر ایک بات کا دھیان رکھنا۔ یہاں قانوناً ایک بیوی ہی رکھ سکتے ہیں۔'' عیسیٰ نے جس تلملاہٹ سے جواب دیا تھا مالا گویا دھک سے رہ گئی تھی۔

''آپ کہاں تک سوچ بھی آئے؟'' وہ حیران در حیران تھی۔ ''میں نے تو صرف ایک بات کی ہے، آپ کے ارادوں کا بھلا کیا ہی کہنا۔'' مالا اب عیسیٰ کے بے ساختہ پن کو آڑے ہاتھوں لے رہی تھی اور وہ کون سا شرمندہ تھا۔ پوری ڈھٹائی کے ساتھ مسکراتے ہوئے کہہ رہا تھا۔

''تو میں ایک بزنس مین ہوں میڈیشن مالا۔ انتہا کو پہلے سوچتا ہوں۔'' عیسیٰ نے ہنسی دبائی تھی مگر مالا ہنس بھی نہ سکی۔ رہ رہ کر سوزن کا سوز و گداز سے بھرا چہرہ

آنکھوں کے سامنے عکس بنا رہا تھا۔ نم ناک آنکھیں، ابھرے ابھرے سرخ گالوں پر چھائی اداسی۔ وہ کتنا کم مسکراتی تھی پھر کرخ کی ٹھنڈی اور رسمی تقریب میں سوزن کے بہنے والے آنسو، وہ آنسو بلاوجہ تو نہیں گر رہے تھے۔ اتنی بالی سی عمر میں اس کی مذہبی دلچسپی، ہچکولے لیتا اس کا بھرا بھرا وجود، سادگی، وقار اور شرافت کی چمک لیے اس کا وجود ٹھکرائے جانے والا تو ہرگز نہیں تھا مگر اسے ٹھکرایا نہیں گیا تھا وہ تو اس نے خود ہی......اور اب عیسیٰ کہہ رہا تھا۔

''مجھے سوزن پر اعتراض نہ ہوتا اگر بیچ میں تم، تمہارا وجود، تمہاری محبت اور تمہاری چاہت کے جگنو نہ ہوتے۔'' عیسیٰ کے لہجے میں واضح سچائی تھی۔ وہ کتنے مضبوط اور مدلل لہجے میں کہہ رہا تھا۔ کتنی خوب صورت بات کر رہا تھا۔ کتنے دل سے کہہ رہا تھا مگر مالا پھر بھی جگہ جگہ اٹک گئی تھی۔

''آپ کو سوزن پر اعتراض نہ ہوتا، اگر بیچ میں میری محبت نہ ہوتی......تو پھر مذہب کہاں گیا؟'' مالا کے دل میں پھانس سی چبھی تھی۔ وہ عیسائی لڑکی عظمت کے کس مینار پر کھڑی تھی۔ جس نے محبت پر مذہب کو قربان نہیں کیا تھا مگر یہ......

''میں نے مما سے کہا تھا وہ اسلام قبول کر لے جیسے انہوں نے کیا تھا مگر وہ راضی نہیں ہوئی پھر میری اس سے جذباتی وابستگی بھی نہیں تھی۔ دراصل شروع میں پاپا اور میں سمجھتے تھے کہ مون کو سوزن ہمارے خلاف بھڑکاتی ہے تبھی سوزن کے کہنے پر ہی مون گھر چھوڑ گئی مگر ہم کچھ غلط ہی سوچتے تھے مون تو خود ہی...... بہت عجیب اور جانے کیوں ہے وہ ایسی۔'' عیسیٰ بے ربط سا بولتا کچھ چپ کر گیا تھا پھر اچانک اسے گزرتے وقت کا احساس ہوا تھا۔ وہ ایک دم چونک کر سیدھا ہوا پھر عجلت بھرے لہجے میں بولا تھا۔

''باتوں میں الجھا لیتی ہو...... کچھ ایسا باندھ رکھا ہے مجھے تم نے، دیکھو، تمہاری آواز سن کر مجھے سب کچھ بھول گیا۔'' اب وہ تیز تیز بولتا، فون سرعت سے بند کر گیا تھا۔ تاہم فون بند کرنے سے پہلے اسے اپنا خیال رکھنے کی تاکید کرنا نہیں بھولا تھا۔ فون بند کرنے کے بعد بھی مالا، علی عیسیٰ کی سحر آمیز گفتگو کے حصار میں رہی تھی۔ اس کا دل کسی پہلو سے بھی قابو میں نہیں آ رہا تھا۔ کچھ ایسا سرور تھا عیسیٰ کی باتوں میں اور کچھ ایسی ہی محبت ہو گئی تھی مالا کو علی عیسیٰ کی منفرد ذات سے۔

وہ کتنی ہی دیر تک عیسیٰ کی محبت کے رس میں بھیگتی رہی تھی، سوزن کے فون نمبر والی چٹ کو ہتھیلی میں دبائے ہوئے۔ وہ عیسیٰ کی گفتگو کے حصار میں سے نکلنا نہیں چاہتی تھی مگر فون کے سفید بٹنوں میں گڑھے ہندسے اسے زیادہ دیر تک مسحور نہیں رہنے دے سکے۔ اس نے گہری سانس کھینچ کر نمبر ڈائل کرنا شروع کیا تھا کچھ ہی دیر میں فون کال ریسیو ہو گئی۔ فون تانتے نے اٹھایا تھا، مالا کی آواز سنے بغیر وہ سی ایل آئی پر عیسیٰ کے گھر کا نمبر دیکھ کر سمجھ چکی تھیں کہ فون کرنے والا کون ہے۔ مالا نے انگلش میں تانتے سے کہا تھا کہ وہ سوزن کو بلا دیں مگر تانتے انگریزی نہیں سمجھتی تھیں سو مالا کچھ تفکر میں پڑ گئی مگر ہوا کچھ یوں کہ تانتے نے آواز دے کر کسی اور کو بلایا تھا۔ شاید کوئی ان کے قریب ہی بیٹھا گفتگو کر رہا تھا پھر ریسیور کسی اور کے ہاتھ میں منتقل ہو گیا اور جو آواز مالا کی سماعتوں سے ٹکرائی تھی کم از کم اس وقت مالا اس آواز کو سننا نہیں چاہتی تھی۔ تانتے نے آواز لگا کر کسے بلایا تھا، مالا سمجھ نہیں سکی تھی۔

مون حسیب، مالا کی زندگی میں کیا کرنے والی تھی ...... علی عیسیٰ اور مالا کے بیچ کیا ہونے جا رہا تھا۔ یہ سب کچھ ضرور معلوم ہو گا مگر اگلے ماہ






# رشتہ بھروسے کا

رفاقت جاوید

گھر میں ہُو کا عالم تھا...... لیکن زین کے دل و دماغ میں اِک شور برپا تھا...... بے بسی، بے چارگی اور حسرت و یاس میں مکمل طور پر جکڑا ہوا دیواروں پر آویزاں تصویروں کو بغور دیکھتے ہوئے ہاتھ مل رہا تھا...... فائزہ کے ہاتھ سے سجے ہوئے ڈیکوریشن پیس جو اس نے بڑے چاؤ سے خریدے تھے وہ انہیں اسی انہماک سے دیکھ رہا تھا۔ تین بیڈ روم کا یہ پورشن کسی طور چھوٹا معلوم نہیں ہوتا تھا۔ اس لیے کہ فائزہ

نے اپنی ذہانت اور قرینے سے اسے اتنا آرام دہ بنا دیا تھا کہ اس میں درجنوں مہمانوں کی بھی بہ آسانی کھپت ہوجایا کرتی تھی۔ اس گھر کے چپے، چپے میں اس کی عدم موجودگی کا احساس تھا۔ لاؤنج میں قدِ آدم اپنی شادی کی فوٹو گراف دیکھ کر وہ وہیں رک گیا وہ اپنے یخ بستہ ہاتھوں کی انگلیوں سے اس کے خوب صورت خدوخال کو محسوس کرتے ہوئے خود کلامی کرنے لگا۔

''میں تمہارے قابل نہیں تھا...... لیکن ہمیشہ میں نے اس کے برعکس سوچا۔ کتنا بد قسمت ہوں میں...... واپس آجاؤ، تمہیں میری جان کی قسم...... کیا آج میرے ہونٹوں پر ہاتھ رکھ کر مجھے اس قسم سے منع نہیں کروگی۔ آئی لو یو فازی، میں جانتا ہوں تم یقین نہیں کروگی۔ مجھے اچھی طرح علم ہے۔'' دو موٹے موٹے آنسو اس کی آنکھوں سے گرے اور آخر اس کا گریبان بھیگتا چلا گیا...... بیٹی کو سینے سے لگائے وہ فائزہ کو آوازیں دینے لگا...... جیسے کوئی دیوانہ اور جنونی گلیوں میں اپنی معشوقہ کے فراق میں تڑپ رہا ہو۔ اسی کیفیت میں وہ باہر نکل گیا۔

☆☆☆

ان کی ارینج میرج تھی مگر زین، فائزہ کو دیکھتے ہی اس پر فریفتہ ہوگیا تھا۔ سرو قد اور نمکین رنگت پر تیکھے خدوخال میں مشرق سے تعلق رکھنے والی...... اپنے اندر اور باہر اک کافرانہ حُسن کو سمیٹے ہوئے تھی۔ نہایت سلجھی ہوئی، نپی تلی بات کرتی اور دھیما سا تبسم کمال کا تھا۔ فائزہ کا روپ بہت جچتا تھا اگر اپنے اس دبے ہوئے حسن کے ساتھ وہ شوخ و شنگ باتیں کرتی اور زندگی سے بھر پور قہقہے لگاتی...... بے باکی اور بے تکلفی سے ملتی تو شاید پسند نہ کی جاتی...... اسی خوبی کو مدِ نظر رکھتے ہوئے زین کی ماں اور بہنوں نے بھی ووٹ اس رشتے کے حق میں دے ڈالے کیونکہ انہیں بھی تو کم گو، رکھ رکھاؤ میں لاجواب اور گولڈ میڈلسٹ لڑکی کی تلاش تھی۔ ایسی من پسند بہو بیسیوں لڑکیاں دیکھنے کے بعد ملنے پر ساس نے جھولی پھیلائے حقیقی سوالی بن کر اُن کی چوکھٹ پکڑلی۔

لڑکی والوں کو اور کیا چاہیے تھا! گردوپیش میں آئے دن رونما ہونے والے چشم دید واقعات اور ان کی اپنی زندگی کے تجربات و مشاہدات کی رُو سے لڑکا زین اور اس کا خاندان، حسب نسب کے لحاظ سے خاصا تسلی بخش لگا۔ نازنخروں میں پلی فائزہ کے والد حامد صاحب نے ان کی حیثیت کے مطابق حق مہر کی رقم اور نکاح نامے میں طلاق کا حق بیٹی کو سونپنے کی شرائط ان کے گوش گزار کردیں...... جنہیں زین کے گھر والوں نے اس وقت تو بخوشی قبول کرلیا جبکہ فائزہ کی ماں طیبہ ان شرائط کے خلاف تھی کیونکہ اس نے اپنے خاندان میں ان شرائط کے بھیانک نتائج دیکھ رکھے تھے مگر حامد نے بیوی کی مخالفت کو اہمیت نہیں دی تھی۔ دوسری طرف سے بے پناہ لگن اور چاہت ان کے لیے خوش آئند سندیسے کے مانند تھی۔ جو معمولی سے خدشات دل کی دھڑکن تیز کیا کرتے تھے۔ وہ بھی ان کی طرف سے ہر شرط پر رضامندی دیکھ کر رفو چکر ہوگئے...... اور خوشی، خوشی نکاح کی تیاریاں ہونے لگیں...... کیونکہ لڑکے والے منگنی کے بجائے نکاح کرنے پر بضد تھے۔ رخصتی کا پروگرام چند مہینے بعد کا تھا۔

اپنی برادری اور عزیز و اقارب کی موجودگی میں مولوی صاحب نے نکاح کی شروعات کی۔ نکاح نامے کے کچھ غیر ضروری کوائف جو ان کی نظر میں تھے، انہوں نے کراس کا نشان لگا کر حق مہر سکہ رائج الوقت ایک سو بتیس روپے لکھا...... جو شریعت کے مطابق تھا...... وہ زین کی طرف منہ کرکے بولے۔

''شرعی حق مہر بیوی تک پہنچا دینا جب تک اس کی ادائیگی نہیں ہوگی۔ بیوی تم پر حرام ہے۔''



زین نے اثبات میں سر ہلایا...... خوشی کی لہر اس کے چہرے پر پھیل گئی۔ وہ اپنے ساتھ اپنا پرانا خاندانی عمر رسیدہ مولوی لے کر آئے تھے۔ اس نے انہی کے کہنے کے مطابق نکاح نامہ تیار کیا تھا۔ انہوں نے پہلے ہی کہہ دیا تھا کہ ہم مولوی کا انتظام کرلیں گے اب ایسے مولوی کا انتظام اور نکاح نامہ بھی پُر کیا ہوا تھا جس کی حامد صاحب کو ہرگز خبر نہیں تھی۔ مکمل بھروسا اور اعتماد ان کی زبان پر تھا۔ ان کی میٹھی زبان اور معقول باتوں پر تھا...... یہ سن کر انہیں اِک جھٹکا سا لگا۔

''حق مہر پانچ لاکھ لکھنے کا وعدہ کیا گیا تھا...... اور طلاق کا حق بھی۔'' انہوں نے چونک کر زین کی طرف دیکھا اور سرگوشی کے انداز میں کہا۔

''انکل بعد میں اس مسئلے پر گفت و شنید کرلیتے ہیں۔'' زین نے انہیں سرگوشی کے انداز میں آہستگی سے ٹوکا اور اسی اثنا میں مولوی صاحب عزیزوں کے ہمراہ فائزہ کی جانب چل پڑے جو اپنے کمرے میں پنک رنگ کے جوڑے میں ملبوس اپنی سہیلیوں، کزنز اور اکلوتی بہن میں گھری چھیڑ خانیوں سے محظوظ ہورہی تھی۔ چہرے پر حیا کی لالی بکھری ہوئی تھی۔ بولتی آنکھوں سے خوشی چھلک رہی تھی مگر لبوں پر خاموشی نے اس کے جذبات پر غلبہ پا رکھا تھا۔ چند لمحوں کے توقف کے بعد فضا میں مبارک سلامت کی صدائیں بلند ہونے لگیں۔ ایک دوسرے سے بغلگیر ہوکر فتح مندی کے جذبے میں سرشار سسرالی و دیگر رشتے دار کھانے پر ٹوٹ پڑے۔ فائزہ کے والدین کی بے بسی اور غصے کا پیمانہ اتنا لبریز ہوچکا تھا کہ کوشش کے باوجود وہ دل میں اٹھنے والے طوفان کی پردہ داری نہ کرسکے، جسے سسرال والوں نے بھی محسوس کیا۔ جب زین سے بات ہوئی تو اس کے خیالات نے ان کے پاؤں کے نیچے کی زمین سرکا دی تھی۔

''آپ نے بیٹی کا سودا بہت گھاٹے میں کیا ہے، بیٹی تو انمول ہوتی ہے۔ کاش کہ مجھے ماما پہلے سے خبردار کردیتیں کہ آپ کے لالچ کا لیول کتنا ہائی ہے تو ہمیں یہ دن دیکھنا نصیب نہ ہوتا...... ہم شریف لوگ ہیں کہ اپنی اس بے وقت کی بے عزتی کو برداشت کرگئے...... ورنہ اٹھ کر جا بھی سکتے تھے۔''

یہاں معاملہ یہی تھا کہ الٹا چور کوتوال کو ڈانٹے...... فائزہ کے والدین رشتے داروں سے بھرے گھر میں اندر ہی اندر کُڑھتے ہوئے خاموش رہ گئے...... کیونکہ اس وقت خاموش رہنے میں ہی مصلحت تھی...... وہ دوسری بیٹی کے آنے والے رشتے پر طمع و حرص کی مہر ثبت کرکے اسے تاحیات اپنے گھر بٹھانے کی غلطی نہیں کرنا چاہتے تھے۔ خاموشی اور صبر و شکر ان کی مجبوری تھی۔ جسے سسرال والے بخوبی جانتے تھے۔ نکاح کے فوراً بعد زبان کی مٹھاس میں کڑواہٹ کی آمیزش نے انہیں پریشان اور فکر مند کردیا تھا...... کیونکہ بیٹی کی شادی کا پہلا، پہلا تجربہ تھا...... سب کچھ انوکھا لگ رہا تھا۔ بیٹی کے سسرال والے کھانے کے بعد جاچکے تھے۔ فائزہ نے افسردگی میں نکاح کا جوڑا اتار کر پرے پھینک دیا کیونکہ اس نے والدین کی خاموشی میں اک جان لیوا طوفان کو محسوس کرلیا تھا۔ والدین کو آج اپنے جیسے مڈل کلاس، سفید پوش اور اپنے وقار و ناموس کو سلامت رکھنے والے بے حساب لوگوں پر بے پناہ رحم آرہا تھا۔ آج سے پہلے انہیں ان مسائل کی خبر کم ہی تھی۔ ان کی حسین و جمیل اور تعلیم یافتہ بیٹی کی یہ قدر ہوگی...... جس کے حقوق کو یوں نظر انداز کیا جائے گا۔ آج وہ بھی مجبوراً حالات کی چکی میں اس بے دردی سے پس جائیں گے اور اس ناانصافی اور ستم ظریفی پر یوں سرِ تسلیم خم کرلیں گے۔ انہیں یقین نہیں آرہا تھا... رات بھر دونوں میاں بیوی ایک دوسرے کو تسلی و تشفی دینے میں مصروف تھے۔

"ہم کتنے احمق نکلے کہ اس خاندان کے بزرگوار حضرات کی زبان پر بھروسا کر بیٹھے...... ان کی میٹھی، چکنی چپڑی باتوں پر اعتماد کر کے ہم نے...... بے وقوفی اور نادانی کا ثبوت دیا ہے اس لیے رونا کس بات کا...... انہیں ہماری ناتجربے کاری اور عاقبت نا اندیشی سے فائدہ اٹھانے کا پورا حق حاصل تھا۔ اُف وہ اپنے دھوکے اور فریب سے ہماری عزت پر تھپڑ مار کر کس قدر شاداں و فرحاں تھے۔ کیا بیٹیوں کے رشتے طے کرنے کا مطلب سراسر بے عزتی اور ندامت ہے تو پھر ہم ان کی شادی کا فیصلہ کیوں کر لیتے ہیں؟ بیگم میں شازہ کی شادی کبھی نہیں کروں گا اس غلطی کا خمیازہ دوبارہ بھگتنے کی مزید سکت نہیں رہی۔ میری کمر ٹوٹ گئی ہے بیگم...... یہ دکھ کسی سے شیئر بھی نہیں کر سکتا۔" وہ روہانسی آواز میں بولے۔

"آپ دل چھوٹا مت کریں...... والدین کی بے پناہ محبت اور دولت نہ تو بیٹی کے نصیب بدل سکتی ہے نہ ہی سسرال کی طرف سے مقرر کردہ حق مہر بچی کی قدر و منزلت اور خوشیوں میں اضافہ کر سکتا ہے۔ اگر والدین کے اختیار میں اپنی اولاد کے مقدر بدلنے کا اختیار ہوتا تو آج کسی کی بیٹی کلنک کا ٹیکا پیشانی پر لگائے واپس اپنے میکے نہ آ بیٹھتی...... گھر آباد ہوتے ہیں بیٹی کے صبر و تحمل سے۔ اپنی ذات کی نفی کرنے سے...... میں نے اپنی بیٹی کی جیسی تربیت کی ہے جیسا اور اک اسے سونپا ہے، مجھے امید ہے وہ اپنی زندگی میں بہت خوش اور کامیاب رہے گی۔" طیبہ نے اپنی آشفتہ ہمت کو بحال کرتے ہوئے سمجھایا مگر ان کا دل مطمئن نہ ہوا...... سر پکڑے بیٹھے رہے۔

"آپ اپنا رویّہ درست کرنے کی کوشش کریں...... ورنہ فائزہ بہت زیادہ پریشان ہو جائے گی اگر اپنی منفی سوچوں کے ہمراہ سسرال جائے گی تو کبھی بس کے نہ دے گی...... دوسرے دن ہی واپس آجائے گی......" وہ اپنے دل کے درد کو دباتے ہوئے خفگی سے بولیں۔

"تم ٹھیک کہتی ہو...... فائزہ بہت خوش اور مطمئن ہے...... دراصل مجھے شرمندگی، افسوس اور پچھتاوا ہو رہا ہے اپنی مجبوری اور اس کی سسرال کے غیر مناسب رویّے پر...... حق مہر کی مجھے رتی بھر پروا نہیں...... میں جانتا ہوں اس کی اہمیت اس وقت زیرو ہو جاتی ہے جب بیٹی ہمیشہ کے لیے میکے آجاتی ہے۔ نہ تو سسرال حق مہر دینا چاہتا ہے، نہ ہی اس معاشرے کی عدالت حق مہر ادا کرنے پر بھرپور فیصلہ سنانے کی ہمت رکھتی ہے اور نہ ہی لڑکی کے والدین ان ذلالت و رسوائی کے سکّوں سے اپنی بیٹی کے مقدر بدل سکتے ہیں...... کاش کہ میں تمہاری بات مان جاتا تو فرض بخوشی ادا ہو جاتا......" وہ دل گرفتہ انداز میں کہہ رہے تھے۔

"کیا بتاؤں کہ اپنی عزت کی خاطر اور رسوائی و بدنامی سے بچنے کے لیے خاموش رہ کر دوسروں کی نظروں میں بڑا پر اپنی نظروں میں چھوٹا محسوس کرنے لگا ہوں۔ تم نہیں جانتیں اپنی ہی نظروں میں گرا ہوا باپ کس کرب و اذیت سے گزر کر سانس لیتا ہے، میں کس قدر بزدل اور کم ہمت پڑ گیا تھا۔ اب سمجھ آئی کہ جب بھی میں نے بچی کی پیدائش کی خبر سنی تو دل اتھاہ گہرائیوں میں کیوں ڈوب جاتا تھا۔ میری سانسوں میں تیزی کیوں آجاتی تھی۔ اس وقت بھی بے بسی تھی اور آج بھی میں اسی کیفیت میں مبتلا ہوں۔ آہ بچی کی نیک سیرت، حُسن اور تعلیم بھی اس کی قدر و قیمت میں اضافہ نہ کر سکے۔"

"فکر نہ کریں حامد جی۔ انہیں بھی اس بے قدری کی قیمت ادا کرنی پڑے گی۔ ان کے ہاں بھی دو بیٹیاں موجود ہیں...... اوپر والا حساب لینے اور انصاف کرنے کو کافی ہے۔ اس پر اپنا معاملہ چھوڑ کر دیکھیں...... انشاء اللہ ان کی عزت کی بقا بھی دوسروں کی مرہونِ منت ہوگی۔ وہ مکافاتِ عمل سے بچ کر



کہاں جائیں گے۔" وہ نخوت سے بولی۔

"میں سوچ رہا ہوں کہ ہمارے اختیارات کس قدر محدود ہیں، آج ہم بے اختیار ہو کر دیکھتے ہی رہ گئے اور میری آنکھوں کا نور اور دل کا سرور ہمارے ہاتھوں سے نکل گیا اور ہم کچھ نہیں کر سکے۔" حامد کی آنکھیں اشک بار ہو گئیں...... بھرّائی ہوئی آواز میں تڑپ کر بولے۔

"خاندان کا بڑا پن اور لڑکے کی میچورٹی لیول کو تو میں سمجھ ہی گیا۔ مجھے خدشہ ہے کہ فائزہ کے لیے ہم نے ایک جان لیوا طعنے کا سودا کر لیا ہے۔ جس کی سلامی اسے رخصتی کے ساتھ ہی سونپ دی جائے گی۔ میری بچی کو تو ڈھنگ سے جواب دینا بھی نہیں آئے گا...... شازہ اس کی جگہ ہوتی تو مجھے ہرگز فکر نہ ستاتی، فائزہ تو ہر مسئلہ اپنے تک رکھنے کی عادی ہے۔ ان کی سطحی باتوں کو کب تک برداشت کرے گی۔"

"خیر نکلے تو دھوکے باز اور جھوٹے لوگ...... فی الحال ہمیں صبر سے کام لینا چاہیے۔ ہم بیٹی والے ہیں، یہ معاشرہ ہمارا ساتھ ہرگز نہیں دے گا۔ اس لیے ہمیں بھی تیل دیکھو اور تیل کی دھار دیکھو کے مطابق چلنا ہوگا۔" ماں نے سنجیدگی سے کہا تو وہ آنسو صاف کرتے ہوئے بولے۔

"یہ معاشرہ، ہماری روایات و رسومات...... میں ان پر تھوکتا ہوں، دیکھتا ہوں کہ مجھے کون روکتا ہے، فیصلہ کرنے سے...... جس میں میری فائزہ کی بہتری ہے ویسا ہی کروں گا۔ اتنا بڑا دھوکا کھانے کے بعد اب مجھے زمانے کا ڈر نہیں رہا۔" ان کی آنکھیں یہ الفاظ کہتے ہوئے پھر اشکبار ہو گئیں...... بیوی نے خود پر قابو پا کر زرا سختی سے انہیں دیکھا۔

"اس کے لیے دعا کریں...... ایسی کیا قیامت آگئی ہے کہ آپ کا رونا نہیں تھم رہا۔ عورتوں کی طرح رو رہے ہیں۔" وہ اپنے آنسو پیتے ہوئے تنبیہاً بولیں۔

"کچھ یاد ہے میرے لیے آپ نے کتنا حق مہر لکھا تھا، میں بھی تو کسی کی ناز و نعم میں پلنے والی اکلوتی بیٹی تھی۔"

"بیگم......! آج معاشرے کے خود ساختہ اصول ناقابلِ برداشت ہو گئے ہیں۔ پہلے کا زمانہ اور تھا...... ایک دوسرے کی عزت کا پاس ہوتا تھا۔ زبان سے طے کیے ہوئے رشتے بھرپور اعتماد و لحاظ کے ماحول میں سالہا سال تک چلتے تھے۔ ان کا ٹوٹنا تو دور کی بات کوئی سوچ بھی نہیں سکتا تھا۔" وہ کافی سنبھل گئے تھے۔

"آج کی دنیا کے اصول اور قانون میں فرق ہے نو دولتیے خاندانی بن بیٹھے ہیں، خاندانی اپنی شرافت و راست بازی میں ہی کمین بن گئے ہیں۔"

"چھوڑیں ایسی باتیں، اپنے دل و دماغ کو وسیع رکھیں، کہتے ہیں بیٹی کی شادی اپنے سے اونچے گھرانے میں کرنی چاہیے، اس بات میں بہت گہرائی ہے، ہم نے اپنی بچی کے لیے فیصلہ سوچ سمجھ کر ہی کیا ہے، دیکھیے گا راج کرے گی ہماری بچی...... بس ہمیں عقل و سمجھ سے کام لینا ہے۔" ماں نے ظاہراً خوشی سے کہا۔

"تمہاری آنکھوں اور زبان میں بہت تضاد ہے۔" وہ بیوی کی اداس آنکھوں میں بغور دیکھتے ہوئے بولے۔ "تم ماں ہو بھلا اپنا دکھ درد کیسے چھپا سکتی ہو۔ بے جا برداشت سے کام نہ لو۔ تمہارا دل کہیں پھٹ ہی نہ جائے۔ جی بھر کر رو لو...... میری خاطر خود پر جبر مت کرو...... ہم دونوں ایک ہی کشتی کے سوار ہیں۔"

"کیا کروں دل کو جھوٹی تسلیاں دے رہی ہوں...... بے شک دولت کے لحاظ سے ہم سے وہ بہت آگے ہیں۔ مگر عقل و شعور جیسی دولت سے خالی ہیں۔" وہ تڑپتے ہوئے بولیں اور پھوٹ پھوٹ کر رو دیں۔

"تم حوصلہ کرو...... میں اس خاندان کے

بارے میں مزید جاننے کی کوشش کرتا ہوں۔ ابھی کچھ نہیں بگڑا...... بچی ابھی ہمارے گھر میں ہے...... ہم اسے رخصت نہیں کرنا چاہیں گے تو کیا وہ خدانخواستہ اٹھا کر لے جائیں گے۔'' وہ بے اختیار ہو کر بیوی کے آنسو صاف کرنے لگے۔ ''اب میں کسی مجبوری میں آنے والا نہیں...... ہم یہ رشتہ توڑ دیں گے۔ میں نے فیصلہ کرلیا ہے۔''

''ایسا مت سوچیے گا۔ نکاح کا ٹوٹ جانا توبہ استغفار، کون قبول کرے گا دوسری بار ہماری بچی کو...... ہر طرف سے قصوروار لڑکی والوں کو ٹھہرایا جاتا ہے۔ دوسری بیٹی جوان ہے، کیا آپ اُسے تمام عمر کنواری بٹھانا چاہتے ہیں؟ اللہ کا نام لے کر شادی کی تیاری شروع کرتے ہیں...... دو مہینوں میں ہمیں بہت کچھ کرنا ہے۔ زیورات تو گھر سے نکل آئیں گے۔ باقی کے لیے پیسے کی ضرورت ہوگی۔'' وہ لہجے کو نارمل کرتے ہوئے بولی۔

''جہیز......؟ بھول جاؤ جہیز کو...... ایک پائی کی چیز ان دھوکے بازوں کے گھر میں نہیں جائے گی۔'' وہ تقریباً چیخ اٹھے۔

''ہم نے جہیز اپنی بیٹی کو دینا ہے...... اسے ضرورت کی ہر چیز دوں گی اور بہت اعلیٰ دوں گی۔ ہماری دو ہی تو بیٹیاں ہیں، سب کچھ انہی کا تو ہے۔''

''مانتا ہوں لیکن اس وقت ذرا سوچ بچار سے کام لو۔ پہلے بیٹی کو تو اس گھر میں بسنے دو پھر فیصلہ کریں گے کہ اس کے لیے کیا، کیا جائے، فی الحال مجھے ان پر رتی بھر اعتماد نہیں رہا۔'' وہ مستحکم لہجے میں بولے۔

''ناسمجھی کی باتیں اور جلد بازی کے فیصلے ہمیں زیب نہیں دیتے۔ والدین اپنی حیات میں بیٹی کے تمام فرائض سے سبکدوش ہو کر سرخروئی حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ ورنہ ان کے بعد بیٹی کے لیے سراسر... بدنامی و رسوائی ہی ہے۔ سانس لینی دوبھر ہو جاتی ہے اکیلی لڑکی کے لیے پھر ہماری بچیاں تو بن بھائی اور بن چچا، ماموں کے ہیں۔ ہمارے بعد ان کا سہارا کون بنے گا...... کون ان کی ذمے داری اٹھائے گا۔ اس لیے بہتر ہے کہ ہماری دونوں بچیاں ہماری حیات میں ہی وقت سے اپنے، اپنے گھروں کو سدھار جائیں۔ آپ ان کی آبادی کے لیے دعا مانگیں نہ کہ بربادی اور بدنامی کا گڑھا کھود کر انہیں اس میں دھکا دے ڈالیں اور وہ عمر بھر آپ کو کوستی رہیں۔ میں اس کی اجازت آپ کو ہرگز نہیں دوں گی۔ ان کے معاملات کو سلجھانے کی کوشش کرنی ضروری ہے۔ کل سے ہی میں شازہ کے رشتے کی بھی فکر کرتی ہوں ایک دو لوگوں نے کہہ رکھا ہے۔'' بیگم کی بات پر وہ ایک آہ بھر کر رہ گئے۔

☆☆☆

''وہ دلہن کے روپ میں اور بھی حسین اور پُرکشش لگ رہی تھی۔ اس کے چہرے پر شرم و حیا کی لالی تو تھی ہی آج اور نمایاں ہوگئی تھی۔ اس کی چار عدد جیٹھانیاں، تین عدد نندیں تمام رسموں اور نیگ وصول کرنے کے بعد کمرے میں اس کے اردگرد بیٹھی ہوئی تھیں۔ بڑی جیٹھانی کی آواز تیر کے مانند اس کے کانوں کو چیرتی ہوئی کمرے کی معطر فضا کو زہر آلود کر گئی۔

''جو لوگ پانچ لاکھ حق مہر کی ڈیمانڈ کرتے ہیں، وہ بیٹی کو پچاس لاکھ کا جہیز دینے کی حیثیت تو ضرور رکھتے ہیں۔ فائزہ ہم آج سے بہنیں ہیں۔ ذرا بتاؤ تو تمہارے والدین نے ایسا کیوں کیا......؟ اپنی حیثیت بھول گئے تھے کیا......؟ بھئی سچی بات کہوں میں تو اس بے انصافی پر شور برپا کر دیتی اور ہم چاروں بہویں وہاں سے سیدھی اپنے میکے سدھار جاتیں...... اچھا ہی ہوا کہ ماں جی، اس وقت عقل دکھا گئیں۔''

''میرے ساتھ بھی تو انہوں نے ایسا ہی کیا تھا، ہم نے سوچا۔ کون سے ایسے سرخاب کے پر لگے ہیں محترمہ کو...... جو اتنی بڑی قیمت لگادی۔ چلو یہ بھی خوب



رہی کہ میوزک سسٹم اور ٹی وی کے بغیر زندگی گزارنا مشکل تھی...... ورنہ یہ بھی دلہن کے ساتھ نہ آتے۔''

''اپنے کمرے میں الگ دنیا بسائے گی۔ کمپیوٹر، موبائل، ٹی وی اور میوزک سسٹم کے ہوتے ہوئے ہماری کیا وقعت ہے بھئی۔'' دوسری اور تیسری نے بھی بھویں چڑھا کر کہا۔

''اس وقت ایسی باتیں کرنے کا وقت نہیں ہے...... لمبی عمر پڑی ہے حساب کتاب چکانے کو۔''

''ویسے آپس کی بات ہے...... اپنے دل بہلاوے کی تو ہر شے لے کر آئی ہے، ویسے دلہن تو بہت عقلمند نکلی......'' چوتھی نے کندھے اچکا کر کہا۔

''پڑھی لکھی بہو لانے کا مزہ تو خوب آئے گا ہماری سسرال کو۔''

''بھابی آپ پریشان نہ ہوں ان کی باتیں سن کر...... ہنسی مذاق کرنے کی عادت ہے ان سب کی۔'' نند نے ان کے طعنوں کو مزاحیہ رنگ دینا چاہا۔

''بھابی اگر آپ نے ان کے طنز و مزاح کو سیریس لیا تو بس پھر آپ ماری گئیں۔ ان سے دوبدو بات کرنے کا سلیقہ آنا چاہیے ورنہ کم گوئی خامی بن جائے گی...... ہاں!'' نند نے مخلصانہ مشورہ سرگوشی کے سے انداز میں دیا۔

فائزہ کی خوشی لمحوں میں غارت ہوگئی۔ یہ دن تو ناز برداریاں کرنے کا تھا وہ اسی سوچ میں تھی کہ زین کمرے میں داخل ہوا۔ شیروانی کو اتار کر صوفے پر پھینکا اور اس کی طرف توجہ دیے بغیر میوزک سسٹم کی طرف بڑھ گیا۔ ''ایسی یادگار رات کو تو چاند زمین پر اتر کر دلہن کو سلامی دیتا ہے اور اس کی ضوفشانی میں رت جگا منایا جاتا ہے......'' وہ ناقدانہ انداز میں گردوپیش کا جائزہ لیتے ہوئے سوچنے لگی...... اس کے جہیز میں جدید طرز کا میوزک سسٹم تھا جسے سب کزنز دیکھنے پہنچ چکے تھے اور پھر یکے بعد دیگرے اپنی، اپنی پسند کے گانے سننے کا سیشن چل نکلا...... جو رات کے تین بجے تک جاری رہا...... نیند میں ہچکولے کھاتی ہوئی دلہن طوعاً و کرہاً تکیے سے ٹیک لگائے ان کی بے حسی پر ماتم کرتی رہی۔

صبح ہوئی، عموماً دلہن کا ناشتا رسم و رواج کے مطابق میکے کی طرف سے آتا ہے، ساس فون پر اس کی ماں کو اپنی فرمائش کے مطابق ناشتے کا مینیو اور مقدار لکھوا کر بے فکر ہوگئی تھیں۔ چاروں جیٹھانیاں بچوں سمیت رات کو ہی اپنے، اپنے گھروں کو جاچکی تھیں...... ناشتے کی آمد کے ساتھ ہی وہ اپنی فوج کے ہمراہ وارد ہوگئیں...... ناشتا ٹیبل پر رکھتے ہوئے انہوں نے ناشتے کی ہر ڈش پر نکتہ چینی کی اور ماضی میں آنے والے ان کے والدین کی جانب سے ناشتے بے مثال اور لاثانی بن گئے۔

☆☆☆

شادی کو دو سال ہو چکے تھے۔ فائزہ حاملہ بھی ہو چکی تھی کہ یک دم نندوں کے بے حد اصرار پر ہنی مون باسی ہی سہی...... تھا تو ہنی مون جھٹ پٹ ہنی مون کا پروگرام بنالیا۔ دونوں نے سوات جانے کی تمام تیاریاں رات کو ہی مکمل کرلیں...... دو بیگ کاریڈور میں رکھ دیے گئے کیونکہ علی الصباح انہوں نے نکلنا تھا۔ صبح کیا دیکھتے ہیں کہ تین بیگ مع دو بہنوں کے ان کے منتظر ہیں۔ زین نے بظاہر حیرت کا اظہار کرنے کو منہ کھولنا چاہا مگر کچھ کہہ نہ سکا۔

فائزہ تذبذب کے عالم میں گھری گاڑی میں بیٹھ گئی اور تمام راستے خاموشی سے بہنوں اور ان کے بھائی کی باتیں لطیفے اور پہلیاں سنتی رہی۔ یہ کیسا ہنی مون تھا وہ پوچھنے سے قاصر تھی۔ مینگورہ میں ہوٹل کا ویو بہت خوب صورت تھا لیکن سیزن کے رش کی وجہ سے انہیں دو کے بجائے ایک ہی کمرا مل سکا...... رات بھر لوڈو اور کیرم کی بازیاں چلتی رہیں۔ فائزہ کی طبیعت طویل سفر نے خاصی خراب کردی تھی۔ رات اسی غل غپاڑے میں بہ مشکل گزری...... اسے ان کی

بے حسی کا احساس تو پہلے دن ہی سے ہو گیا تھا...... نو مہینوں میں بیسیوں مواقع ایسے آئے تھے کہ نہ میاں کو اس کی پرائیویسی کی پروا ہوئی ...... نہ آرام کا خیال آیا...... نہ ہی اس کی ذات کو اہم تصور کیا گیا تھا۔ باقی گھر کے افراد سے کیا توقع رکھ سکتی تھی۔ جس کے دل میں جو آتا زبان ادا کرتی چلی جاتی کسی کا دل دُکھے یا ٹوٹے ان کی بلا سے۔

☆☆☆

''زین ......! کیا ہم آپ کے دوسرے بھائیوں کی طرح اپنی الگ دنیا نہیں بسا سکتے۔ میں یہاں ہر وقت کی لعن طعن سے تنگ آ گئی ہوں۔ لیٹتی ہوں تو بیٹھنے کی تلقین کی جاتی ہے، بیٹھتی ہوں تو ایک پاؤں پر کھڑا رہنے کا حکم مل جاتا ہے۔ ملازمہ کی چھٹی کر کے تمام کام میرے ذمے لگا دیے ہیں۔ مجھ سے جھاڑو پوچا نہیں ہوتا، نیچے بیٹھ کر کام کرنا میرے لیے بہت مشکل ہو گیا ہے۔'' وہ زین سے کہتے، کہتے رک گئی کیونکہ پہلے بھی کئی بار ڈھکے چھپے لفظوں میں تذکرہ کر چکی تھی۔ جس کا زین نے مختصراً جواب دے کر بات کو وہیں پر ختم کر دیا کرتا تھا۔

''تمہیں غلط فہمی ہے۔ ایسا ہرگز نہیں۔ دیکھو فائزہ ماں جی نے آٹھ بچے پیدا کیے ہیں۔ ایسی ہی مشکلوں اور تکلیفوں سے...... تمہارے لیے کیا بہتر ہے وہ بخوبی جانتی ہیں۔ ڈاکٹر بھی یہی کہہ رہی تھی کہ چلو پھرو...... کام کاج اور ورزش کرتی رہو، ڈلیوری میں آسانی رہتی ہے۔ وہ تمہارے لیے ہر وقت فکر مند رہتی ہیں۔ شک کی دنیا سے باہر نکل کر دیکھو۔'' وہ تلخی سے بولا۔

''ایک ڈلیوری کی آسانی کے لیے نو مہینے چکی کے پاٹ میں پستی رہوں۔ میرے وجود اور اس میں پلنے والے بچے کو سکون و آرام چاہیے۔ زین آپ کو میری تکلیف کا احساس کیوں نہیں ہوتا۔'' وہ شوہر کی طرف بے بسی سے دیکھ کر سوچنے لگی۔ مگر اس کے رُتبے کے لحاظ میں آگے سے جواب دینا مناسب نہیں لگا تھا...... سمجھانا اور احساس دلانا تو دور کی بات تھی۔ بعض اوقات اسے اپنی پریگنینسی اک عذاب اک گناہ لگنے لگتی۔ جس کی پاداش سے نکلنا محال ہو گیا...... اس کے نتیجے میں اس کی خود اعتمادی ختم ہو کے رہ گئی اور وہ گولڈ میڈلسٹ فائزہ فقط ایک روایتی بہو اور بیوی بن کر رہ گئی تھی۔

اور یہ ہر آنے جانے والوں کی تضحیک کا نشانہ بنتی چلی گئی۔ زین اپنی ہی دنیا میں مگن تھا۔ وہ مڈل کلاس کا روایتی خاوند تھا...... جس کی نظر میں بیوی کی حیثیت ایک لونڈی سے بڑھ کر ہرگز نہیں تھی۔ اس کے حسن و سلیقے کی تعریف تو کجا...... کبھی نظر بھر کر دیکھا بھی نہیں تھا۔ اس کی تعلیم نے بھی کسی کو متاثر نہیں کیا تھا۔ آئے دن اسے ہر ایک سے ایسی باتیں سننے کو ملتی رہتی تھیں کہ ''آج کل چماروں کی بیٹیاں بھی ایم بی اے کر رہی ہیں۔ تم نے ایسا کون سا کمال کر دیا ہے کہ نخرہ اور غرور ہی ختم ہی نہیں ہو رہا۔''

☆☆☆

سسرال اور شوہر کے سرد رویے اور شک آمیز سلوک نے اس کا جینا دوبھر کر دیا۔ والدین کی فکرمندی اور اندیشوں نے بھی اسے سوچنے پر مجبور کر دیا کہ اگر اس کا حق مہر، ان کا من چاہا لکھ دیا جاتا تو اس کی اتنی بے قدری ہرگز نہیں ہوتی۔ ساس اور نندوں کا رویہ روایتی نہ ہوتا...... ہم عمر ہونے کی وجہ سے اب تک ان میں دوستی کا رشتہ استوار ہو چکا ہوتا۔ اور وہ شوہر کی بے توجہی و بے پروائی کا شکار نہ ہوتی...... اگر انہیں حق مہر ادا کرنے کا خوف ہوتا تو آج حالات اتنے ناسازگار ہرگز نہ ہوتے...... وہ بھی سر اٹھا کر اس گھر میں باعزت زندگی گزار رہی ہوتی۔

''اب تو میں نشیب ہوں کہ ہر لمحے بہاؤ کا رخ میری طرف ہے۔ کبھی ٹھنڈے تو کبھی گرم حالات میں غوطے کھاتی ہوئی کب تک سانسوں کا تسلسل قائم رکھ سکوں گی۔ زین تم اچھے ہوتے، میری پروا کرنے والے ہوتے تو مجھے سسرال کے طعنے و تشنے گھائل نہ کرتے کیونکہ تم میرا مرہم ہوتے۔ اپنے پیار اور توجہ سے میرے دل کو سکون و اطمینان سے ہمکنار رکھتے۔'' وہ ہر وقت اپنی سوچوں میں الجھی رہتی...... اور کم مائیگی کا احساس بتدریج بڑھتا چلا جاتا۔

☆☆☆

آج گھر میں خوب گہما گہمی تھی۔ زین کے والدین خوشی سے پھولے نہیں سما رہے تھے کیونکہ ان کی بیٹی حرا کا آج نکاح تھا۔ حرا کا منگیتر کینیڈا کا رہائشی تھا۔ حرا کے والدین نے ویزے کے حصول کے لیے صرف نکاح کو ہی ضروری سمجھا تا کہ ان کی بیٹی شادی کے فوراً بعد شوہر کے ساتھ کینیڈا جا سکے۔ انہیں سسرال کی خدمت گزاری کے لیے حرا کو یہاں چھوڑ جانا زیادتی اور بے انصافی لگ رہی تھی۔ انہوں نے حق مہر بھی پچاس لاکھ لکھوانے کی شرط پیش کی تھی جو ان لوگوں نے بخوشی قبول کر لی تھی۔ سو تولے سونا اور طلاق کا حق بھی حرا کو حاصل تھا۔ اس صورتِ حال میں فائزہ کے لیے لعن طعن اور طنز میں خاصا اضافہ ہو چکا تھا۔ آتے جاتے فائزہ پر نشتر چلائے جا رہے تھے کہ ہماری بیٹی جن حقوق کے قابل تھی اسے سسرال نے فوراً بخش دیے ہیں۔ اور وہ ان کے اس رویے پر خاموش تھی۔ چند ماہ کی بیٹی کو پُش چیئر میں ڈالے گھر کے کاموں میں مصروف تھی۔ نہ اُسے کپڑے بدلنے کا ہوش تھا، نہ ہی بچی کو دودھ پلانے کا وقت تھا۔ وہ رو رو کے نڈھال ہو کر خود ہی سو چکی ہوتی۔ فائزہ نے اپنی ماما کو فون کر کے ایشل کو ان کے حوالے کرنا چاہا تا کہ اسے وقت پر کھانا پینا اور آرام مل سکے۔ یہ سن کر گھر میں ہنگامہ کھڑا ہو گیا۔ زین نے اسے بھی گھر سے نکل جانے کی دھمکی دی۔ فائزہ آئے دن اس قسم کی دھمکیاں اور بے جا تڑیاں سنتی آئی تھی۔ جنہیں زین کی ذہنی ناپختگی کا نام دے کر ٹال جاتی۔ آج کی دھمکی نے اس کی غیرت کو جھنجوڑ کر جگا دیا۔ اس نے ایشل کو پُش چیئر سے نکال کر بیڈ پر لٹا دیا... اور اس کے ساتھ ہی لیٹ کر اسے دودھ پلاتے ہوئے اپنی زندگی کے اِک اہم فیصلے پر ذہن کو تیار کرنے لگی......

ہچکیاں لیتی ہوئی ایشل نے دودھ پیتے ہی سکون کی سانس لی اور غنودگی میں اپنی بھوک مٹاتی رہی اور ماں کو ذہنی و دلی طور پر مضبوطی کی جانب گامزن کرتی رہی...... فیصلہ کرتے ہی فائزہ بھی گہری نیند میں چلی گئی۔ دروازہ کھُلنے اور ساس کی زہر میں...... ڈوبی ہوئی آواز پر وہ چونک کر اٹھ بیٹھی۔ اسے چند لمحے سنبھلنے میں لگے۔ سچویشن کو سمجھتے ہی وہ ڈھٹائی اور بے پروائی کا اظہار کرتے ہوئے لیٹ گئی۔

''نواب زادی صاحبہ! ذرا وقت ہی دیکھ لیا ہوتا...... گھر مہمانوں سے بھرا ہوا ہے اور تم آرام فرما رہی ہو۔'' وہ خاموشی سے ساس کو دیکھنے لگی آج اس کی آنکھوں میں نہ خوف و ڈر تھا نہ ہی کسی قسم کے خدشات تھے...... مکمل طور پر طمانیت تھی۔

''یہ لڑکیاں بڑی ڈھیٹ ہوتی ہیں، چند گھنٹے دودھ نہ ملنے پر مر نہیں جاتیں۔ تم نے ٹھیک ٹائم پر بہانہ تراشا ہے، مان گئی ہوں تمہاری شاطرانہ چال کو اگر ہم نے حق مہر لکھ کر تمہیں وزنی کر دیا ہوتا تو آج تم اس گھر کی مالکن اور میں نوکرانی ہوتی...... مالکن بننے کے لیے پہلے نوکرانی کے روپ کو اپنانا پڑتا ہے۔ جرنیل پہلے دن سے جرنیل نہیں ہوتا۔ بے چارہ...... رگڑے کھاتے، کھاتے یہاں تک پہنچتا ہے۔'' ساس قہر آلود نگاہوں سے گھورتی ہوئی زہر اگل رہی تھیں۔ فائزہ ٹس سے مس نہ ہوئی۔

''فازی میرے کپڑے کہاں ہیں؟ اور تم ابھی تک تیار نہیں ہوئیں۔ ہمیں ہال میں سب سے پہلے پہنچنا چاہیے...... ایسا نہ ہو کہ ہمیں حرا کے سسرال والے ویلکم کہیں۔ ڈوب مرنے کا مقام ہو گا۔'' زین نے کمرے میں داخل ہوتے ہی کاٹ دار لہجے میں کہا۔

"محترمہ بچی کے بہانے سو رہی تھیں، گھر میں تل رکھنے کی جگہ نہیں اور یہ ہے کہ سب سے لاتعلق اِک پورشن پہ قبضہ جمائے بیٹھی ہے۔ تم بھی جورو کے غلام ہی نکلے...... اس کی ہر بات پر جی حضوری...... دیکھنا خوب مزہ چکھائے گی تمہیں۔" ساس نے ہاتھ نچا کے کہا۔

"ماما...... ایسی بات نہیں...... مہمانوں کے لیے پورا پورشن حاضر ہے۔ ہم تو کہیں بھی اپنا فرشی محمدی لگا لیں گے۔" زین نے ماں کے کندھے دباتے ہوئے کہا۔

"پورا پورشن حاضر ہے، ہونہہ...... یہ تمہاری دھرم پتنی کسی کو منہ لگائے گی تو کوئی اوپر قدم رکھنے کی جرأت کرے گا ناں......" وہ نخوت سے بولیں۔ اس شور میں ایشل جاگ کر رونے لگی اور ساس بڑبڑاتی ہوئی باہر نکل گئی۔ زین نے ہینگر سے کپڑے اتارتے ہوئے ناگواری سے کہا۔

"فائزہ تمہیں کپڑے استری کرنے کا سلیقہ سکھانا پڑے گا یہ دیکھو کالر...... اور پینٹ کی ڈبل کریز تمہارا جی پی اے ڈیسائڈ کرنے والے بھی بے وقوف ہی تھے جو گولڈ میڈل تھما دیا تھا۔ مجھے تو اس معصوم کی فکر کھائے جاتی ہے۔ تمہاری نااہلی کی سزا اسے مل کر رہے گی۔"

"زین آئی تھنک کہ بہت ہوگئی۔ تقریباً تین سال سے میں ایسی ہی انسلٹنگ باتیں سن رہی ہوں مگر اب میرے صبر کا پیمانہ لبریز ہو چکا ہے۔ یہ سچ ہے کہ ہم دونوں ایک دوسرے کے قابل نہیں ہیں۔ ایک دوسرے کے لیے بنے ہی نہیں۔ کہیں کچھ گڑبڑ ہوگئی ہے جوڑا بنتے ہوئے ہمیں اس حقیقت کو تسلیم کر لینا چاہیے۔ ہم دونوں کی صحت کے لیے بہتر ہوگا۔" فائزہ بیڈ سے نیچے اتر کر کھڑی ہوگئی۔

"نان سینس...... اب زبان کو لگام دو...... جب بھی بولتی ہو...... انگارے ہی نکلتی ہو...... اس وقت ایسی باتیں کرنا تمہاری نادانی اور کم عقلی کا ثبوت ہے۔ یہ سونے کا وقت تھا کہ مہمانوں کی آؤ بھگت ضروری تھی؟ نیچے بھابیاں کب کی آ چکی ہیں، تم نے مجھے ان کے سامنے خوب شرمندہ کیا ہے۔" وہ باتھ روم کی طرف جاتے ہوئے بولا۔ "تمہارے پاس دس منٹ ہیں، اگر بروقت تیار نہ ہوئیں تو پھر گھر میں ہی اپنی تقدیر کو رونا...... تم نے تو میرا دماغ ہی خراب کر دیا ہے۔" وہ تنک کر بولا۔

"میں کہیں نہیں جا رہی...... کیونکہ میں آپ کی بھابیوں سے کمتر عورت ہوں۔ مجھ میں عقل و شعور ہے نہ ہی سمجھ بوجھ...... مجھے میرے میکے پہنچا دیجیے...... اگر میرے لیے آپ کے پاس وقت نہیں تو میں ٹیکسی سے چلی جاؤں گی۔" وہ سنجیدگی سے اکڑ کر بولی تو زین ششدر رہ گیا۔ غور سے اس کی طرف دیکھنے لگا کیونکہ آج سے پہلے تو وہ دھمکیاں دیا کرتا تھا آج بیوی کی طرف سے دھمکی حیران کُن تھی۔

"میں نے آپ کی طرح صرف دھمکی نہیں دی...... اپنا اٹل فیصلہ سنایا ہے۔ جسے بدلنا ناممکن ہے۔" فائزہ نے سنجیدگی سے کہا اور کمرے سے ملحق اسٹور کی طرف بڑھ گئی۔

"سوچ لو...... کہ تم اس رشتے کو توڑنے پر تُل گئی ہو، اس ڈرامے کے لیے وقت اور دن منتخب کرنے کی داد دیتا ہوں۔ تمہاری تعلیم نے تمہیں یہی درس دیا ہے کہ نازک حالات کا فائدہ اٹھاؤ۔" وہ اسٹور کے دروازے پر کھڑا غیظ و غضب سے بولے جا رہا تھا۔

"یہ رشتہ تو اسی دن ختم ہو جانا چاہیے تھا۔ جب آپ نے میرے والدین کو بیٹی کا سودا کرنے کا طعنہ دیا تھا۔ خاموشی اور صبر اُن کی بہت بڑی غلطی تھی۔ والدین کیوں بھول جاتے ہیں کہ کل یہی بیٹی ایک نہیں دو یا تین کی صورت میں واپس ان پر نازل ہونے والی ہے۔ جس رشتے کی بنیاد میں ہی دھوکے بازی، فریب اور خود غرضی کی انتہا ہو وہ پایۂ تکمیل تک



کیسے پہنچ سکتا ہے...... میرے والدین کی معصومیت اور شرافت کا قصور ہے...... سزا میں بھگت رہی ہوں۔" وہ اٹیچی میں کپڑے ٹھونستے ہوئے بولی۔

"اب میرے ساتھ انہیں بھی سزا کاٹنی ہوگی...... میں نے کوئی لو میرج نہیں کی تھی کہ واپس جانے میں ہچکچاہٹ محسوس کروں...... اپنے فیصلے کا مزہ وہ بھی چکھ ہی لیں۔"

"بچی رو رو کر ہلکان ہوگئی ہے۔ اٹھو یہاں سے۔" وہ اس کے ہاتھ سے کپڑے پکڑتے ہوئے بولا۔ "اسے جا کر دودھ پلاؤ۔"

"لڑکی ہے مر نہیں جائے گی۔" وہ طنزیہ لہجے میں بولی۔

"اس موضوع پر بعد میں ڈسکشن کی جا سکتی ہے۔" وہ قدرے دھیما پڑ گیا کیونکہ مصلحت اسی میں تھی۔ پہلی بار فائزہ کا غصہ لاوے کی طرح پھٹا تھا لیکن فائزہ پھرتی سے کپڑے اٹیچی میں رکھتی رہی۔ زین کو اس کی تیاری اور دھمکی مزاحیہ ڈراما نہیں لگ رہا تھا۔ اس کے رویے میں سنجیدگی، احتجاج اور خفگی کو وہ محسوس کر کے دہل سا گیا تھا۔ سر کو جھٹک کر واش روم کی طرف بڑھ گیا...... اور فائزہ کے ہاتھ سرعت سے چلنے لگے۔

☆☆☆

"بیٹا! تمہارا فیصلہ ہرگز درست نہیں...... آج تمہاری نند کا نکاح ہے، تمہارے سسرال والے اپنے رشتے داروں کو تمہاری غیر موجودگی کا کیا جواز پیش کریں گے۔ اب بھی وقت ہے، تیار ہو کر ہال میں پہنچ جاؤ...... ورنہ آج کا گزر جانے والا قیمتی وقت واپس نہیں آئے گا۔ تاحیات ان لمحوں کی واپسی کی تمنا میں خود کو لعنت ملامت کرتی رہو گی...... مگر لاحاصل ہی رہو گی۔" ماں نے نرمی اور سختی بھرے لہجے میں سمجھانا چاہا۔

"ماما! میں اُسی جگہ واپس جانے کے لیے نہیں آئی۔ میں نے یہ فیصلہ سوچ سمجھ کر کیا ہے...... آپ نے مجھے جس وقت کا مقابلہ کرنے کے لیے تعلیم کے زیور سے آراستہ کیا تھا۔ وہ تو میرے سامنے ہاتھ پھیلائے مجھے خوش آمدید کہہ رہا ہے۔" وہ پُرتسکین طویل سانس لے کر بولی۔

"عورت کے لیے ہر معاشرے میں مرد کا ساتھ چاہیے ہوتا ہے، عورت اکیلی زندگی گزارنے کی ہمت و حوصلہ رکھتی ہوتی تو ہمیں آج یہ دن دیکھنا نصیب نہ ہوتا میری بچی...... مرد کے سائے میں تم اپنی عزت و تحریم کو محفوظ رکھ سکتی ہو بیٹی، تمہارا اس طرح کا فعل تمہاری تعلیم و تربیت کے لیے گالی بن جائے گا یہ جان لو کہ شادی شدہ عورت کو اپنی آنکھیں اور کان بند رکھ کر دوسروں کی خوشی اور طمانیت کی خاطر خود پر جبر کر کے مسکرانا پڑتا ہے۔ اسی میں ہماری بقا ہے بچی...... زین کو فون کرو کہ تمہیں یہاں سے پک کر لے۔" ماں نے ملائمت سے کہا۔ "مجھے کپڑے نکال دو، میں استری کیے دیتی ہوں۔"

"ماما......! ان نصیحتوں کی میرے پاس اب کوئی اہمیت نہیں رہی۔ میں ایک کمزور اور بزدل مرد کے سہارے کے بنا بھی زندہ رہ سکتی ہوں۔ اگر میرا سائبان مضبوط ہوتا تو پھر فیصلہ کرنا میرے لیے بہت مشکل ہوتا۔ میں نہ تو وہاں لونڈی بن کر اپنی انا اور غیرت کو ان کی خواہشات کی بھینٹ چڑھا سکتی ہوں، نہ ہی مجھ میں بے وجہ قربانی اور ایثار کا جذبہ ہے۔ میں آپ سے مختلف ہوں ماما...... اللہ تعالیٰ نے اپنی مخلوق کو شکل صورت میں ایک دوسرے سے مختلف بنایا ہے تو کردار و فطرت میں بھی ایک جیسے نہیں...... آپ... سرنگوں کرنے میں فخر محسوس کرتی ہیں تو میں سر اٹھا کر، گردن تان کر چلنے میں آن بان سمجھتی ہو۔" وہ لہجے کو مدھم رکھتے ہوئے بولی۔ "تین سال کا عرصہ میں نے خود پر جبر و زیادتی میں گزارہ ہے۔ کیا یہ گناہِ کبیرہ ہے ماما......؟"

''تم اپنے گھر سدھارو...... ہنسی خوشی آؤ...... میاں اور ساس کی اجازت کے بغیر میرے گھر کی دہلیز پار کرنے کی کوشش بھی کی تو تمہیں الٹے پاؤں واپس جانا پڑے گا۔'' ماں غیظ و غضب سے بولیں۔

''بیٹا تعلیم کا مقصد پٹری سے اترنے کا ہرگز نہیں...... ایک تو آج کل کی لڑکیوں نے ایک دوسرے کی دیکھا دیکھی اپنے رنگ ڈھنگ ہی بدل ڈالے ہیں۔ میرے رنگ میں رنگی رہو...... سکون و اطمینان اسی میں ہے۔'' طیبہ نے اسی وقت زین کو کال کی تو فائزہ ماں کی بے حسی پر ششدر رہ گئی...... اور سرگوشی کے انداز میں بے بسی سے بولی۔

''ماما آپ ان دھوکے بازوں کو جانتے بوجھتے ہوئے مجھ پر ظلم ڈھا رہی ہیں...... میں وہاں ہرگز نہیں جاؤں گی...... انہوں نے مجھے نہایت چالبازی سے بِن مول ہی حاصل کر لیا تھا...... اور آپ نے بھی اعتراض کیا نہ انکار...... بس انہیں پکڑا دیا۔''

''بات کرو...... زین فون پر ہے......'' ماں نے آنکھیں نکالتے ہوئے آہستگی سے کہا تو طوعاً و کرہاً فائزہ نے موبائل ماں کے ہاتھ سے پکڑ لیا۔

''اگر غصہ اتر گیا ہے تو تمہیں لینے آجاؤں......؟'' زین نے قہقہہ لگاتے ہوئے کہا۔

''اگر آپ کو اس حقیقت کا علم ہو چکا ہے کہ آپ کی بیوی کا شمار انسانوں کی فہرست میں ہوتا ہے تو.... بے شک لینے آجائیں...... ورنہ اس کی ضرورت نہیں۔'' وہ سنجیدگی سے بولی۔

''یار ہم برادری کو خواہ مخواہ چہ مگوئیوں کی اجازت کیونکر دیں۔ ہمارا اپنا مسئلہ ہے، مل جل کر اس کا حل تلاش کر لیں گے۔'' وہ اپنائیت بھرے لہجے میں بولا تو فائزہ کے غصے کی آنچ بھی قدرے مدھم پڑ گئی۔

''پھر میرے لیے کیا حکم ہے، بندۂ خاکی حاضر ہو سکتا ہے؟'' وہ پھر ملائمت اور اپنائیت سے بولا تو اس کی آنکھیں خوشی اور غم کے ملے جلے جذبات سے بھر گئیں۔

''خاموش کیوں ہو جانم......؟ تمہاری عدم موجودگی میں حرا کا نکاح کیسے ہو سکتا ہے۔'' وہ اب پیار بھرے لہجے میں بولا۔

''اس بارونق ماحول میں تم اداسی اور مایوسی چھوڑ گئی ہو میری جان۔''

''جانتی ہوں...... اس وقت تمہیں میری ضرورت ہے...... جبھی اس زبان میں سوائے حلاوت کے اور کچھ نہیں رہا......'' وہ دل ہی دل میں بڑبڑائی۔

''خودغرض اور مطلب پرست کہیں کا۔''

''خاموشی کا مطلب ہے رضامندی......... ہے ناں یہی بات......'' وہ خوش دلی سے بولا۔

''جی......'' اس نے ماں کی خونخوار نگاہوں میں اِک پارینہ داستان پڑھ کر مجبوراً کہا۔ تو دوسری طرف سے اک خوشگوار قہقہہ اسے مزید تڑپا گیا۔ جیسے اس کا تمسخر اڑایا جا رہا ہو...... کہ بس اتنی سی ہی ہمت تھی کہ پل بھر میں بے دم ہو گئی ہو۔

''تم تیار ہو جاؤ...... میں آدھے گھنٹے میں پہنچ جاؤں گا...... ویسے تم نے بھی حد ہی کر دی ہے۔'' وہ سنجیدہ ہو چکا تھا۔ فائزہ نے فون بند کر دیا اور سر پکڑ کر بیٹھ گئی...... ماں نے اسے تسلی دینے کی کوشش کی لیکن فائزہ گونگی اور بہری بن کر بیٹھ رہی...... اسے بحث و مباحثہ کرنا بالکل فضول اور وقت کا زیاں لگ رہا تھا۔

☆☆☆

نکاح کے فنکشن میں سب سے آخر میں پہنچنے والی فائزہ کو ہر ایک نے حیرت سے دیکھتے ہوئے بیسیوں سوال کر ڈالے تھے۔ زین کے کہنے کے مطابق وہ ہر ایک کو بچی کی طبیعت خراب ہونے اور ڈاکٹر سے مشورہ لینے کا بہانہ پیش کر رہی تھی...... اور خود کو مسلسل کوسے جا رہی تھی کہ اس نے ایسا باغیانہ فیصلہ کرنے سے پہلے اپنی ماں سے مشورہ ہی لے لیا ہوتا تو آج اپنی نادانی پر زین کے سامنے مکی نہ ہوتی۔ نکاح سے فارغ ہونے کے بعد سب اپنے، اپنے گھروں کو سدھار گئے۔ گاڑی میں زین کے پہلو میں فائزہ خاموش بیٹھی تھی...... دونوں ہی اپنے، اپنے زاویے سے سوچے جا رہے تھے۔ ایشل سوئی ہوئی تھی اس لیے سوچوں کے تانے بانے میں کسی اور کی شمولیت نہیں تھی۔ سوچیں گہری اور گمبھیر تھیں۔ سفر کیسے کٹا...... فائزہ کو اندازہ ہی نہیں ہوا...... جب گاڑی ایک گھر کے گیٹ کے سامنے جھٹکے سے رکی تو وہ ایک دم سے ٹھٹکی اور زین کی طرف سوالیہ نظروں سے دیکھنے لگی۔ ماجرا سمجھ نہ آیا......... کہ اسے سسرال کے بجائے میکے لانے کا مقصد وہ بھی رات کے ایک بجے کیا ہے......؟

''تھینک یو ویری مچ کہ تم نے میری عزت رکھ لی۔ اس احسان کے بدلے تم جب تک میکے رہنا چاہتی ہو میری طرف سے کوئی روک ٹوک نہیں ہوگی۔'' لہجہ کاٹ دار تھا...... وہ تڑپ اٹھی۔

''میں اپنے گھر جانا چاہتی ہوں زین۔''

''کون سا اپنا گھر......؟'' وہ سرد مہری سے بولا۔

''آپ نے بالکل درست سوال کیا ہے...... میرا تو کوئی گھر ہی نہیں ہے زین، نہ تو والد کا گھر نہ ہی شوہر کے گھر پر میرا مان ہے۔ یہ گھر پرایا ہوئے تین سال بیت گئے ہیں۔ یہاں مجھے کوئی نہیں بچائے گا...... آپ مجھے چوراہے میں اتار دیجیے...... یا کسی جنگل و بیاباں میں چھوڑ آئیں...... دونوں صورتوں میں درندوں اور بھیڑیوں کا لقمۂ اجل بن جاؤں گی۔ آپ کی گلوخلاصی بھی ہو جائے گی...... میں بھی اس دکھوں، اذیتوں اور نفرتوں کی آماجگاہ سے رہائی پا جاؤں گی...... میں آپ کی بیٹی پر ہرگز زیادتی و بے انصافی نہیں کروں گی۔ اسے اپنے ساتھ لے جایئے گا اس کے عارضی اور وقتی ٹھکانے پر اور بالآخر آپ کی بیٹی کا انجام بھی اس کی ماں جیسا ہی ہوگا...... کیونکہ اس بے نشان اور بے وقعت ذات جسے عورت کہتے ہیں کے ساتھ ہر دور میں ایسا ہی ستم ہوتا آیا ہے تو آپ کی بیٹی اور بہنیں کیسے محفوظ رہ سکتی ہیں۔'' فائزہ نے زہر آلود لہجے میں کافی چبھتی ہوئی باتیں کیں۔

''تم کس قسم کی ماں ہو کہ اپنے ہی جسم کے ٹکڑے کو کچوکے لگانے لگی ہو اگر دعائیں قبول ہوتیں تو تم ہمیں موت کی نیند سلا چکی ہوتیں...... جو عورت اپنی اولاد کی نہیں ہو سکتی وہ شوہر کی وفادار کیسے ہو سکتی ہے؟'' وہ خونخوار نظروں سے دیکھتے ہوئے بڑی حقارت سے بولا۔

''میں نے بزرگوں کی زبانی سنا تھا کہ جب بیٹی اس دنیا میں آتی ہے تو شرابی، جواری اور دیگر گناہوں میں ڈوبا باپ اس کی محبت و پیار میں راہِ راست پر آنے کی بھرپور کوشش کرنے لگتا ہے۔ آپ کس قسم کے باپ ہیں کہ بیٹی کی اہمیت اور وقعت کا احساس ہی نہیں...... اس کے لیے اک سال خوردہ ٹوٹی پھوٹی سیلن زدہ چھت کے انتخاب میں آپ نے دیر ہی نہیں لگائی...... نامکمل اور ادھورے پن میں ایشل کی شخصیت کس قدر خوفناک، عبرت ناک اور گھناؤنی ہوگی...... اس کے بارے میں سوچ لیجیے گا کہ آپ کے گناہوں، دھوکے اور فریب کا خمیازہ آپ کی بیٹی بھگتے گی۔ ویری سیڈ......'' وہ افسردگی سے بولی۔

''میں اس معصوم کا مجرم ہوں، میں نے تمہارے بطن سے اولاد پیدا کرنے کا جو گناہِ کبیرہ کیا ہے اس کی سزا تو مجھے مل کر رہے گی۔ بدبختی ہے اس معصوم بچی کی...... جسے تم جیسی ماں کی کوکھ سے جنم لینا پڑا۔'' وہ دانت چبا کر بولا اور بچی کو اس کی گود سے اٹھا لیا۔

''اگر تم میں رتی بھر کی غیرت ہے تو مجھے اپنی منحوس شکل کبھی نہیں دکھانا، تمہارے سائے کے بغیر ایشل کا پروان چڑھنا بہترین ثابت ہوگا۔ تمہیں خود اپنے اچھے برے کی تمیز نہیں تو اس معصوم کو کیا سکھا سکتی ہو۔ اس کی دادو اسے مکمل کرنے میں بے مثال ہوں

گی۔تم بے فکر رہو۔'' فائزہ نے اپنی توہین و ہتک کو شیرِ مادر سمجھ کر پی لینا چاہا..... کیونکہ چند ماہ کی بچی کو باپ کے حوالے کرنا اسے ماہی بے آب کی طرح تڑپانے لگا تھا۔ زین نے بچی کو کمبل میں لپیٹ کر پچھلی سیٹ پر لٹا دیا..... فائزہ تیزی سے دروازہ کھول کر پچھلی سیٹ پر بیٹھ گئی بچی کو اٹھا کر اپنے سینے سے لگا لیا۔

''زین دنیا کو تماشا مت دکھائیں..... اپنے گھر کی چھت تلے مسئلہ حل کرنے کی کوشش کرنی چاہیے، آخر ہم بالغ ہیں.....'' فائزہ نے بے بسی سے کہا۔ غصہ کافور ہو چکا تھا وہ ڈھے چکی تھی۔

''اس ضمن میں پہل تم نے کی ہے.........'' وہ بے رخی سے بولا۔ ''میں نے تو تمہیں گھر سے نہیں نکالا تھا۔''

''لیکن اس غلطی کا ازالہ بھی تو میں نے ہی کرنے کی کوشش کی ہے، اپنی غیرت کو تیاگ دیا ہے اب خوش ہو جائیں۔'' وہ روہانسی ہو گئی..... زین نے نفرت سے اس کی طرف سے منہ پھیرا اور گاڑی اسٹارٹ کر دی اور سرعت سے ریورس کرتے ہوئے مین روڈ پر نکل گیا۔ فائزہ نے دل ہی دل میں اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا کہ ماں تو اسے زین کے سامنے ہی کھری کھری سنا کر اسی کے ساتھ رخصت کر دیتی اور اس کی رہی سہی عزت بھی مٹی میں مل جاتی۔

زین کا رُواں رُواں اپنی فتح یابی پر شاداں تھا مگر بظاہر بے حد خاموش اور الجھا ہوا لگ رہا تھا کہ کہیں فائزہ اس کے جذبات کی تہ تک نہ پہنچ جائے۔

☆☆☆

''میری حرا جیسے نصیب ہر بچی کے لکھے جائیں تو والدین بیٹی کی پیدائش پر ڈھول باجے بجائیں یہی سوچ کر میں خوشی سے نہال ہوئے جاتی ہوں کہ پچاس لاکھ حق مہر اور سو تولے سونا..... واہ میرے مولا..... ہم تو اس قابل نہیں تھے..... جیسا تو نے نواز ڈالا ہے۔ خوب تگڑی آسامی اور پھر زنجیریں بھی آہنی..... بھاگ کر کہاں جائیں گے۔'' ماں بار بار اپنی خوشی کا اظہار کر رہی تھیں..... سبھی ماں کی خوشی میں شامل تھے۔ چہک چہک کر باتیں ہو رہی تھیں۔

سوائے فائزہ کے..... جس کی اندرونی کیفیت اس کے چہرے پر نمایاں تھی۔ ''کاش کہ جیسا آپ نے اپنی بیٹی کے مستقبل کے لیے سوچا آپ اپنی بہوؤں کے لیے بھی ویسا ہی دل رکھتیں۔'' فائزہ نے چائے کا سپ لیتے ہوئے سوچا۔ اس کے ماتھے پر فکر کی گہری لکیریں تھیں۔

''تم جلی بھنی کیوں بیٹھی ہو.....؟ تھوڑا سا، معمولی سا، ذرا سا مسکرا ہی دو.....'' زین نے سب کو ہنستا دیکھ کر فائزہ کو چھیڑنے کے انداز میں کہا۔

''دیکھنا اگر میں نے اپنی اس خوش بخت پوتی کا دو کروڑ کا حق مہر نہ لکھوایا تو اس کی دادی نہ کہنا..... تم یاد رکھنا بہو.....'' وہ فخریہ انداز میں بولی تھیں۔

''جی ماما.....! میں تو حق مہر کو ضروری نہیں سمجھتی..... اوّل تو سسرال والوں کو حق مہر لکھتے ہوئے سبکی محسوس ہوتی ہے..... کہ پرائی بیٹی کو اتنی اہمیت بھلا کیوں دیں..... اگر لکھ بھی دیا جائے تو ادائیگی میں انا آڑے آجاتی ہے۔'' وہ بے ساختگی سے بولی۔

''اپنی ماں کو سمجھا دیا ہوتا تو آج ہمارے درمیان اتنے فاصلے نہ ہوتے..... تمہارے گھر والوں نے رشتے کی بنیاد ہی لالچ و طمع پر رکھی تھی۔ حرص پوری نہ ہوئی تو بیٹی کو خوب سکھا پڑھا کر ہمارے سر منڈھ دیا۔ آج تک تم ہمارے قریب ہی نہ لگیں۔ بس دور ہی دور رہیں۔ آج جل بھن کر کوئلہ ہو گئی ہو..... اللہ تمہاری نظر و حسد سے میری بچی کو محفوظ رکھے۔'' وہ کڑک دار لہجے میں بولیں۔

''ماما! حق مہر ادا نہ کرنے کے بھی ہزاروں رستے ہیں..... جب مصیبت سر پر منڈلانے لگے تو خود بخود ہی ذہن کے چاروں طبق روشن ہو جاتے ہیں اور راہ بھی سجھائی دینے لگتی ہے۔'' بڑے بیٹے نے تلخ لہجے میں کہا۔

''ماما آپ حرا کے لیے دعا کیا کریں..... حالات اور وقت بدلتے زیادہ دیر نہیں لگتی..... اس لیے حق مہر کو بیٹی کا تحفظ اور داماد کی اسیری مت سمجھیں..... یہ سب کاغذی کھیل ہیں۔ جس میں آج تک لڑکی والے نہیں جیتے..... بلکہ حق مہر اُن کے لیے بعض اوقات ندامت اور پچھتاوا بن جاتا ہے۔ پاؤں کی زنجیر بن کر عمر بھر قید رکھتا ہے۔''

''ایسی بھی بات نہیں..... بہت بڑا ڈراوا ہوتا ہے حق مہر۔''

''جی نہیں، تعلیم بہت بڑی تھریٹ ہوتی ہے سسرال کے لیے..... یہ ایسی دولت ہے جو مرتے دم تک ساتھ دیتی ہے۔ ہاتھوں کا میل نہیں ہوتی۔'' فائزہ نے بے اختیاری سے کہا..... تو گفتگو کافی گرم ہو گئی۔

''کیا اول فول بکے جا رہی ہو.....'' اسی اثنا موبائل کی بیپ نے ماں کی چلتی زبان کو گرہ لگا دی۔ حرا کا نمبر دیکھ کر خوشی سے بے قابو ہو کر باتیں کرنے لگیں۔

''حرا بیٹا تمہاری آواز بہت اداس ہے۔ کیا بات ہے.....؟'' ماں نے فکر مندی سے کہا۔ ''آج چہک نہیں رہی میری چڑیا رانی۔''

''آپ سب یاد آ رہے ہیں..... یہاں میرا دل نہیں لگ رہا..... جی چاہتا ہے کہ اڑ کر آپ کے پاس پہنچ جاؤں.....'' حرا نے روتے ہوئے کہا۔

''ہائے میرا دل بیٹھنے لگا ہے۔ ضرور عزیز نے جھگڑا کیا ہوگا..... بیٹا ڈرنے کی قطعاً ضرورت نہیں..... ایک کے بدلے دس سناؤ..... کچھ بھی ہونے والا نہیں..... فکر مت کرو..... پچاس لاکھ کی ادائیگی آسان نہیں ہوتی بیٹا..... سونا محفوظ رکھنا..... دس بار تمہیں سمجھایا تھا کہ میرے پاس رکھ جاؤ..... مگر تم نے ایک نہ سنی اب محتاط رہنا..... تم ہو بھی تو کملی اور سادی.....'' ماں نے تڑپ کر کہا۔

''ماما.....! ایسی باتیں مت کریں..... حرا کو شہ

## لفظوں کے موتی

☆کسی کو بھی معلوم نہیں اس کا اگلا شکار کون ہوگا۔

☆جب آپ پہلا قدم اٹھا لیتے ہیں، تہیہ کر لیتے ہیں تو پھر واپسی نہیں ہوتی، گھڑا بے شک کچا ہو پھر بھی پار پہنچا دیتا ہے۔

☆موت ایک بہت بڑے صبر کی مالک ہے اور وہ کبھی بے صبری نہیں ہوتی۔

☆ہمت بھی عجیب پھولے ہوئے غبارے جیسی ہوتی ہے۔ ذرا نا موافق بات کی سوئی چبھی، شکل ہی نہیں حالت اور حالات تک بدل دیتی ہے۔

☆یہ دنیا مکافاتِ عمل کا نام ہے آج کسی کی راہ میں تم پتھر رکھو گے تو آنے والا وقت تمہاری راہ میں پہاڑ بن جائے گا۔

☆خاموشی ایسے پردے کا نام ہے جس کے پیچھے لیاقت بھی ہو سکتی ہے اور حماقت بھی ہو سکتی ہے۔

☆وہ بات اکثر بہت انمول ہوتی ہے جس میں الفاظ کم اور معانی زیادہ ہوں۔

☆ادب بہترین کمال اور خیرات افضل ترین عبادت ہے۔

مرسلہ: نوشین اقبال نوشی، گاؤں بدر مرجان

دینے کے بجائے سمجھانے کی کوشش کریں۔'' فائزہ نے بے ساختگی سے کہا۔

''تم اپنے نکاح نامے میں..... خاموشی پر دستخط کر کے میرے گھر آئی تھیں اس لیے خاموش ہی رہو..... حرا کا مقام تم سے بہت اعلیٰ اور بلند ہے۔ پانچ بھائیوں کی بہن اپنے میکے سے ہی بھاری تھی تو سسرال نے بھی اسی کے مطابق اسے مال و دولت سے نواز دیا تھا۔ ہم پر احسان نہیں کیا..... کہ ہم بچے

بچھ جائیں۔'' ماں نے تیز لہجے میں اپنی بات مکمل کی اور بیٹی سے بات جاری رکھی۔ سب آہستہ آہستہ اٹھ کر اپنے اپنے کمروں میں چلے گئے۔ زین نے کمرے میں داخل ہوتے ہی شعلہ بار نظروں سے اسے گھورا۔ ماں سے بیوی کی تلخ کلامی زین کو بھول نہیں رہی تھی۔ وہ تو کمرے میں آکر اس پر اپنی بھڑاس نکالنے لگا اور دونوں میں جھگڑا فساد طول کھینچتا چلا گیا...... انجام زدوکوب تک پہنچ گیا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ رات کے دو بجے فائزہ کو لعنت ملامت کرتے ہوئے گھسیٹ کر گاڑی میں ڈالا اور گاڑی دوڑاتا اسے میکے کے گیٹ پر جا اتارا مگر وہ ڈور بیل بجانا نہیں بھولا تھا جونہی مین ڈور کھلا...... وہ وہاں سے سرعت سے نکل گیا۔ فائزہ لٹے ہوئے جواری کی طرح گاڑی کی ریڈ لائٹس کو دور جاتا دیکھتی رہی۔ حامد گیٹ کا تالا کھول کر سامنے کھڑے تھے...... مگر وہ بے خبر تھی۔

☆☆☆

''تم تو پیدا ہوتے ہی مرگئی ہوتیں...... رشتے دار برادری والوں کو کیا جواب دیں گے۔ شازہ کے سسرال کو تو مزید شہ مل جائے گی۔ وہ تو اسے کل ہی رخصت کردیں گے۔'' ماں نے روتے ہوئے کہا۔

''تم نے ضرور زبان چلائی ہوگی، کیا کروں سارا بگاڑ تمہارے پاپا کا ہے۔''

''طیبہ......! بچی پہلے ہی پریشان ہے اسے مزید طعنے تشنے دے کر مضطرب مت کرو...... چند دنوں کی بات ہے وہ خود ہی بھاگے چلے آئیں گے، یہ بات یاد رکھو کہ اگر ہمیں اپنی بیٹی کا ہنستا بستا گھر دیکھنے کی تمنا ہے تو بیٹے کے لیے بھی والدین ایسی ہی خواہش رکھتے ہیں...... پھر چند ماہ کی بچی ماں کے بغیر کیسے پل سکتی ہے؟ اس وقت انہیں اس کی اشد ضرورت ہے...... خاوند کا غصہ تو دودھ کے ابال کی طرح ہوتا ہے۔'' حامد نے بیوی کو تسلی دینے کے انداز میں کہا۔

''اگر وہ لینے نہ آئے تو پھر......؟'' وہ آنسو صاف کرتے ہوئے بولیں۔

''بیگم......! فکر مت کرو...... بچی کو چین کی سانس تو لینے دو۔'' وہ آہستگی سے بولے۔

''وہ نہیں آئیں گے...... میری بات یاد رکھیے گا...... طلاق آئے گی...... میں انہیں خوب سمجھتی ہوں...... فراڈیے اور چور اُچکے ہیں، اس بدبخت کو خود چھوڑ آئیں...... یہ انہی کا بن مول مال ہے۔ ہم ان کے مال کی حفاظت نہیں کرسکتے۔'' وہ ہاتھ مسلتے ہوئے بولیں۔ ''حق مہر ہتھکڑی کا کام کرتا ہے۔ آپ تو اس میں بھی ناکام ہی رہے۔ نہ جانے اللہ نے آپ جیسے کمزور اور بزدل مرد کو بیٹیوں سے کیوں نوازا...... شازہ کے بھی ہاتھ پاؤں کاٹ کر ظالموں کے حوالے کردیا آپ نے۔'' وہ عجیب پریشانی کے عالم میں تھیں۔

''اٹھو فائزہ بیٹا...... تمہیں تمہارے گھر چھوڑ آؤں۔ یہ ماں تمہیں چین نہیں لینے دے گی اور میرا بھی ناک میں دم کیے رکھے گی......'' حامد نے بیٹی کو اپنے سینے سے لگا کر دکھ بھرے لہجے میں کہا۔

''ماما......! میں اس قدر بے عزتی کے بعد واپس وہاں جانے کا تصور بھی نہیں کرسکتی...... زین نے مجھ پر ہاتھ نہ اٹھایا ہوتا تو ضرور چلی جاتی۔ میں بچی کو کورٹ سے حاصل کرلوں گی۔ تعلیم اسی دن کے لیے کام آتی ہے، کل ہی نوکری کی تلاش شروع کردوں گی...... میں آپ کے اوپر قطعاً بوجھ نہیں بنوں گی۔ ماما میں خود کو سنبھال لوں گی۔'' فائزہ نے ماں سے منت سماجت کرنے کے انداز میں کہا۔

''پلیز مجھے تھوڑا سا وقت دیں۔''

''تم کورٹ جاؤ گی......؟'' ماں نے حیرت سے کہا۔

''جی...... دنیا کی کوئی طاقت مجھ سے میری اولاد نہیں چھین سکتی۔ مجھے اپنے حقوق کے حصول کے

لیے کورٹ کی مدد لینا ہوگی۔'' وہ مستحکم لہجے میں بولی۔

''میں تمہارے ساتھ ہوں بیٹا...... تمہاری زندگی اتنی ارزاں نہیں کہ تم سسک، سسک کر تڑپ کر گزارو...... ماں کو سمجھاؤ کہ دنیا بدل چکی ہے۔ میں تمہاری ہمت و حوصلے کو داد دیتا ہوں۔ ایسے خبیث اور دھوکے باز لوگوں کے ساتھ تین گھنٹے گزارنے کسی اذیت ناک سزا سے کم نہیں ہوتے۔ تم نے تو تین سال سولی پر لٹک کر کیسے بتا دیے۔'' حامد نے اس کے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوئے کہا۔

''آپ جیسا باپ میں نے آج تک نہیں دیکھا...... جو بیٹی کو طلاق کے لیے اکسا رہا ہو...... خدا کے لیے اس کا گھر مت اجاڑیں...... جان چھوڑ دیں اس کی...... اور اسے اپنے شوہر کی خدمت گار بیوی بننے کی تلقین کریں...... بیوی کو مار اسی کی زبان بے لگام ہونے پر پڑتی ہے۔'' وہ چیخ کر بولیں۔ ''یہ میسنی نہ جانے کیسا زہر اگل کر آئی ہے۔''

''بیٹا تم تو جا کر آرام کرو...... صبح ہمارے لیے خوشیاں لے کر نمودار ہونے والی ہے۔ ماں کی باتوں کی پروا نہ کرو...... یہ ماں ہی ہوتی ہے جو بیٹی کو بسانے کے چکروں میں ہمیشہ کے لیے اسے کھو دیتی ہے۔ مجھے ان لوگوں پر رتی بھر اعتبار نہیں رہا...... طیبہ تم سن لو اس بار بیٹی کو بھیجنے کی غلطی مت کرنا...... وہ لوگ اسے قتل کر دیں گے...... اور ہم زندہ در گور ہو جائیں گے۔'' وہ تڑپ کر بولے۔

''تمام بے جا پیش گوئیاں ہیں......'' وہ چڑ کر بولی۔

''ماما...... میں وہاں نہیں جاؤں گی اگر آپ نے مجھے مجبور کیا تو میں آپ کے سامنے زہر کھا کر مر جاؤں گی۔ وہاں کی ذلتوں بھری زندگی میں رہنے سے موت ہزار ہا درجے بہتر ہے۔'' فائزہ نے مستحکم لہجے میں کہا اور ماں کے پاؤں پکڑ کر بیٹھ گئی۔

☆☆☆

''اوہ مائی گاڈ......!'' فائزہ کی طرف سے طلاق کا مطالبہ...... میں تو اسے بہت ڈرپوک اور بے وقوف سمجھتا تھا...... وہ تو بہت عقلمند نکلی...... بیٹی کو بھی حاصل کر لے گی اور چند ہفتوں بعد آزاد بھی ہو جائے گی۔'' زین بے قراری سے کمرے میں ٹہلتے ہوئے سوچ رہا تھا۔ آخر اس کی سوچ، تڑپ اور التجاؤں میں بدل گئی۔ دل چاہا کہ اڑ کر فائزہ کے پاس پہنچ جائے۔ اپنی غلطیوں کی تلافی کرے اور اسے واپس گھر لے آئے مگر مردانگی اور انا نے اسے ردِعمل سے وقتی طور پر روک دیا...... وہ دیر تک اس کی تصویر سے باتیں کرتا رہا، معافی مانگتا رہا مگر جواب نہ ملا...... آخر ہمت کر کے اس نے بچی کو اٹھایا اور باہر نکل گیا...... تھوڑی ہی دیر بعد وہ ایک سوالی کی طرح فائزہ کے گھر کے گیٹ پر کھڑا تھا۔

''فائزہ......! اب تم بے وقوفی اور بدلحاظی سے کام مت لینا...... زین تمہیں لینے آیا ہے مع تمہاری اولاد کے۔'' ماں نے سختی سے کہا۔

''نہیں جاؤں گی۔ بیٹی دینا چاہتا ہے تو اس احسان کا بدلہ ضرور چکاؤں گی۔ نہیں دینا چاہتا تو بذریعہ کورٹ حاصل کر لوں گی۔ میرے معاملے میں آپ کچھ نہیں بولیں گی۔'' وہ سنجیدگی سے کہنے لگی۔

''اس سے مل تو لو...... اگر مسئلہ حل ہو جائے تو اس میں برائی ہی کیا ہے؟ بیٹی اپنے سسرال میں شوہر کے ساتھ ہی سجتی ہے۔ میری چاند میرے دل کے ٹکڑے...... سمجھنے کی کوشش کرو...... تمہاری جلد بازی شازہ کو بھی لے ڈوبے گی۔ وہ بھی تو...... بے مول ہی چلی گئی۔''

''میں نے زین سے طلاق لینے کا فیصلہ کر لیا ہے، ماما...... وہ میرے لیے نامحرم ہو گیا ہے...... اب اس سے ملنے کا جواز نہیں بنتا......'' ماں اس کے حتمی انداز پر حیرت زدہ رہ گئیں۔

''مجھے مجبور کرنے کی کوشش مت کریں ماما......

میرا فیصلہ اٹل ہے۔'' انہوں نے اسے غصے سے گھورا اور ڈرائنگ روم کی طرف بڑھ گئیں۔ زین فوراً ہاتھ باندھ کر کھڑا ہو گیا۔

''آنٹی...... صرف ایک بار فائزہ سے ملوادیں...... میں اپنی تمام غلطیوں، کوتاہیوں اور زیادتیوں کی معافی مانگنا چاہتا ہوں۔ معاملہ اتنا بگڑ جائے گا مجھے اس کا اندازہ ہی نہیں ہوا...... اتنی جلدی ہنسی مذاق میں ہی ہمارا گھر دوزخ کے دہانے پر کھڑا ہو جائے گا۔ مجھے یقین نہیں آرہا...... فائزہ تو.... بے مثال بہو اور بیوی تھی۔ میں نے اس کی قدر نہ کی۔'' زین کی آواز کسی گہری کنویں سے آرہی تھی۔

''بیٹا......! وہ اب تمہاری کسی بات پر بھروسا نہیں کرے گی کیونکہ اعتماد اور بھروسے کے اس رشتے میں تم لوگوں کی طرف سے بہت گہری دراڑیں پڑ گئی ہیں۔ میاں بیوی کا رشتہ تو چند لفظوں سے جڑتا ہے۔ اس میں خون کی تپش و حدت شامل نہیں ہوتی۔ جڑنے.... سے پہلے یخ بستہ اور ناتواں ہوتا ہے، جڑنے کے بعد دو طرفہ قربانیوں سے اس میں محبت، احترام کی گرمائش شامل ہو کر اسے مستحکم بنا ڈالتی ہے...... لیکن یہاں معاملہ ہی یکطرفہ تھا...... فائزہ کب تک خود پر جبر و ستم کر سکتی تھی۔ آخر وہ بھی احساسات و جذبات سے گندھی اِک گوشت پوست کا انسان ہے۔ مگر عورت کو یہاں انسان نہیں سمجھا جاتا ہے اور خصوصاً جب وہ بیوی بن جائے تو... کہ وہ بھی عقل سمجھ رکھتی ہے۔ کب تک اپنے ذہن و قلب پر قفل لگائے رکھتی۔'' ماں نے افسردگی سے کہا۔ زین کے جھکے ہوئے سر کو دیکھ کر وہ مزید گویا ہوئیں۔

''قصور میرا بھی ہے کیونکہ میں اس کی سپورٹ نہ بن سکی...... اسے وہاں سے مر کر نکلنے کی تلقین کرتی رہی...... جبکہ اس کی اور میری سوچ اور زندگی میں.... بے تحاشا فرق ہے۔ میرے جیسی عورتیں چکی کے دو پاٹ میں پسنے کے لیے پیدا ہوئی ہیں۔ فائزہ جیسی عورتیں تو آکاش کا روشن ستارہ ہیں۔ جن کی زندگی روشنیوں سے ہمکنار رہنی چاہیے۔ ہم نے حق مہر کی ڈیمانڈ کر کے بہت بڑی غلطی کی تھی۔ جس نے اس رشتے میں زہر گھول دیا اور اب انجام ہمارے سامنے ہے۔''

''آپ درست فرما رہی ہیں...... حق مہر ہماری طرف سے مقرر نہیں ہوا وہ تو آپ کی طرف سے تعلیم کی صورت میں فائزہ کے پاس محفوظ تھا۔ جس کی مثال سے ہمیں سبق سیکھنا چاہیے۔ ہم نے حرا کا حق مہر اس کی سسرال سے فقط لکھت پڑھت کی صورت میں مقرر کیا تھا نقد تو شرعی ہی تھا اگر حق مہر اتنا ہی مضبوط اور فولادی ہوتا تو آج حرا کو تین کپڑوں میں گھر سے نکالا نہ جاتا کہاں گیا حق مہر اور سونا جو اسے تحفظ دے پاتا؟ وہ طلاق یافتہ یہ دکھ مرتے دم تک بھول نہیں پائے گی۔ کلنک کا یہ ٹیکا تعلیم سے مدھم پڑ سکتا تھا لیکن افسوس کہ ہم نے اس کے مستقبل کے لیے کچھ نہیں کیا...... نہ اعلیٰ تعلیم دی نہ ہی اس کے لیے بینک بیلنس کا انتظام کر سکے۔'' وہ اس کی باتوں پر حیرت زدہ تھی۔ ''مجھے آج احساس ہوا ہے کہ ہر بیٹی کے لیے ان دو میں سے ایک کا انتظام ہونا بہت ضروری ہے۔ ہمیں اپنی بیٹی کی خوشحالی اور کامیابی کے لیے سسرال اور اس کے شوہر کا مرہونِ منت نہیں رہنا چاہیے۔ اسے تعلیمی ہنر سے آراستہ کرنا چاہیے اگر ایسا ہونا مشکل ہے...... کیونکہ بعض اوقات بچی کا رجحان پڑھائی کی طرف نہیں ہوتا تو اس صورت میں اس کے ہاتھ میں بینک بیلنس اور سلیقہ شعاری، ہنر مندی اور وفاداری کی سند ہونی لازمی ہے۔'' وہ مؤدبانہ انداز میں بولے چلے جا رہا تھا۔ طیبہ اور فائزہ اس بات سے بے خبر تھیں کہ حرا زین کی بہن کے ساتھ سسرال میں کیا بیتی اس کا لمبا چوڑا حق مہر بھی اس کے بسنے کی ضمانت نہ دے سکا اور کچھ ساس سسر اور کچھ شوہر سے ناراضی طول اختیار کرتی چلی گئی اور طلاق پر قصہ ختم ہوا۔ زین کی والدہ جو فائزہ کو ہمیشہ ٹھوکر پر رکھتی تھیں بیٹی کی طلاق سے ہل کر رہ گئیں۔ آج زین کے منہ سے حرا کی بابت جان کر طیبہ کے ساتھ ساتھ دروازے سے لگی کھڑی فائزہ بھی حیرت زدہ رہ گئی تھی۔

''آپ بالکل درست کہہ رہی ہیں۔ شوہر کو جب تک بیوی کے انسان ہونے کا احساس نہیں ہوگا...... ازدواجی زندگی خوشی، خوشی رواں دواں نہیں رہ سکتی۔''

''بے شک ماں، باپ کی عزت کی خاطر ہر دوسری لڑکی سمجھوتے کی چادر اوڑھے رہتی ہے مگر اس کے اپنے دل کی خوشی کیا ہے اس سے کسی کو کوئی غرض نہیں ہوتی۔'' طیبہ نے خوشی کے آنسو پیتے ہوئے سنجیدگی سے کہا...... وہ دل ہی دل میں شکر ادا کر رہی تھیں کہ بے شک اپنی بہن کے اجڑنے سے ہی سہی زین کو دوسرے کی بیٹی کے جذبات کا احساس تو ہوا۔

''آنٹی......! میں آپ سے وعدہ کرتا ہوں کہ بہت جلد میں فائزہ کے لیے الگ گھر خرید لوں گا...... اور اسے جنت کا گہوارہ بنانے کی پوری، پوری کوشش کروں گا۔ یہ اس کا حق ہے آنٹی...... گھر مرد کا نہیں عورت کا ہوتا ہے۔ وہ اس... جنت کی مالکن ہوتی ہے۔'' وہ نہایت ملائمت سے بولا۔

''آنٹی فائزہ سے کہیں کیس واپس لے لے، میرا یقین کریں میں نے جو کہا ہے بالکل سچ کہا ہے۔ رتی بھر ہیر پھیر نہیں ہوگا اس میں۔''

''بیٹا...... تم لوگوں کے رشتے میں اسی چیز کی تو کمی رہی، تم میرے ساتھ چلو...... میں نہیں جانتی کہ وہ تمہاری باتوں پر اب کیسے یقین کرے گی۔'' وہ یہ کہتے ہوئے اس کا ہاتھ پکڑ کر ڈرائنگ روم سے نکل آئیں اور فائزہ کے کمرے کی طرف اشارہ کر کے وہ کچن کی طرف بڑھیں اور داماد کے لیے ٹرالی سجانے لگیں۔

وہ چائے کی ٹرالی ڈرائنگ روم میں پہنچا کر فائزہ کے کمرے کی طرف بڑھیں اور بیٹی کی آواز پر دروازے پر رک گئیں۔

''زین مجھے آپ کے والدین کے ساتھ رہنے میں رتی بھر اعتراض نہیں۔ آخر اُن کی دیکھ بھال کے لیے ایک بیٹے کی موجودگی تو بہت ضروری ہے۔ بہو جو ان کا خون نہیں ہوتی مگر شوہر کی توجہ، ہمدردی اور پیار میں انہیں اپنے خون سے بڑھ کر سمجھنے میں پہل کر لیتی ہے لیکن آپ نے تو مجھے ایسا چانس ہی نہیں دیا۔''

''بھئی اب معاف کردو...... میری نادانی اور احمقانہ پن کی وجہ سے تمہیں سسرال میں باعزت مقام نہ مل سکا۔ اس لیے ہمارا الگ رہنا ہی بہتر ہے۔ جب والدین کو ہماری ضرورت محسوس ہوگی تو ہم سب سے پہلے ہوں گے جو اُن کی نگہداشت کی ذمے داری اٹھانے کے لیے تیار ملیں گے کیونکہ میری بیگم لاکھوں میں نہیں بلکہ کروڑوں میں ایک ہے۔ جس کے بغیر میرا خاندان ادھورا ہے۔'' زین نے آگے بڑھ کر اسے گلے لگا لیا اور فائزہ حسرت و بے یقینی کے ملے جلے جذبات سے مغلوب ہو کر سسک اٹھی۔

''آنسو خوشی کے سمجھوں کہ بے یقینی کے؟'' وہ پیار بھرے لہجے میں بولا تو فائزہ نے ایشل کو اٹھا کر سینے سے چمٹا لیا اور خود اعتمادی سے بولی۔

''اعتماد کا رشتہ بحال کرنے اور اسے ہیشگی دینے کے لیے کچھ وقت درکار ہے۔ یہ مذاق نہیں زین، اچھی امید رکھو تمہیں مایوسی نہیں ہوگی صرف ایک بار مجھ پر بھروسا کر کے تو دیکھو...... بیوی پیار د محبت کے ساتھ ساتھ شوہر سے عزت و احترام کی بھی طلبگار ہوتی ہے جبھی تو یہ رشتہ خوب صورت اور پائدار بنتا ہے اور مضبوط خاندان وجود میں آتا ہے۔'' فائزہ مسکرا کر ایشل کو بے اختیار چومنے لگی کہ وہی ان دونوں کے درمیان مضبوط ڈور تھی۔

''درست فرما رہی ہیں آپ میری سمجھدار بیگم صاحبہ......'' زین نے محبت پاش نظروں سے اپنی چھوٹی سی فیملی کو دیکھا۔



منی ناول

# اک نئے موڑ پر

رضوانہ پرنس

آخری حصہ

کبھی منزل ، کبھی رستہ کوئی کیسے بدلتا ہے
ہمیں معلوم ہی کب تھا کوئی کیسے بدلتا ہے
یقیں سے بے یقینی کے سفر تک ساتھ تھا میرے
بدل کر اس نے دکھلایا کوئی کیسے بدلتا ہے

راہِ زیست کبھی پُرخار و پُرپیچ تو کبھی رواں دواں ہوتی ہے۔ اسی راہ پر سفر کرتے ہوئے اجنبی مسافروں سے آشنائی، کبھی منزل کی جانب رہنمائی کرتی ہے تو کبھی راہ گم کردیتی ہے... ایسے ہی ایک مسافر کا دلگداز احوال جو منزل پر پہنچا تو ضرور مگر کیسے...؟

شوبز کی دنیا کے اسرار سے پردے اٹھاتی، گراتی ایک دل فریب روداد



کتنی خوب صورت تھی اس کی زندگی کی وہ صبح جب عدیل نے بہت پیار سے اسے جگایا تھا...... وہ جو بالکل بے خبر سو رہی تھی، ایک لمحے کو تو اسے کچھ سمجھ میں ہی نہیں آیا کہ وہ کہاں ہے۔ اس نے سوئی ہوئی آنکھوں سے عدیل کی جانب دیکھا اور دوسرے ہی لمحے جیسے اس کا ذہن مکمل جاگ اٹھا۔ وہ بے اختیار تیزی سے اٹھ کر بیٹھ گئی۔ اس کا یہ خوابیدہ حُسن عدیل کے دل پر مزید قیامت ڈھا گیا۔ وہ بے خودی میں اسے تکتا ہی چلا گیا۔

شہزادی کے چہرے پر حیا کے رنگ بکھر گئے اور پلکیں بے اختیار جھک گئیں۔

''اپنے نئے گھر کی پہلی صبح مبارک ہو شہزادی......'' عدیل نے اس کا ہاتھ تھامتے ہوئے بے حد پیار سے اسے دیکھا تو نہ جانے کیوں شہزادی کی آنکھوں میں بے اختیار آنسو آ گئے۔

''مجھے بالکل یقین نہیں آ رہا عدیل کہ اللہ نے مجھے ..میرا اپنا گھر دے دیا ہے۔ اب آپ ہمیشہ میرے ساتھ رہیں گے ناں......'' آنسو ٹپ ٹپ اس کی آنکھوں سے بہہ نکلے...... عدیل نے بے ساختہ اسے اپنی بانہوں میں سمیٹ لیا۔

''شہزادی تم نے رات کو مجھ سے وعدہ کیا تھا کہ اب تم کبھی نہیں روؤ گی پھر یہ وعدہ خلافی کیسی......؟ بس اب ہماری زندگی میں صرف خوشیاں اور مسکراہٹیں ہوں گی اور یہ شادی اور ولیمے کے ہنگامے ختم ہو جائیں تو پھر میں خود تمہارے ابا اور اماں کو جا کر ڈھونڈوں گا...... اور دیکھنا انشاء اللہ وہ خود آ کر تمہیں گلے لگائیں گے۔'' کتنی محبت سے وہ اسے سمجھا رہا تھا، تسلی دے رہا تھا اور شہزادی کو کتنے تحفظ کا احساس ہو رہا تھا، اس کی بانہوں کے حصار میں...... بالکل اس طرح جیسے وہ ایک بہت محفوظ پناہ گاہ میں آ گئی ہو، کوئی بھی ڈر خوف یا وسوسہ اس کے دل میں نہیں رہا تھا...... اب اس کا محافظ اس کے پاس تھا پھر بھلا اسے اب کوئی فکر کرنے کی کیا ضرورت تھی۔ واقعی قدرت کبھی کبھی انسان کو بالکل اچانک اتنے ناقابلِ یقین طریقے سے خوشیوں سے نوازتی ہے، اس کے خوابوں کو حقیقت میں بدلتی ہے جس کا اس نے کبھی تصور بھی نہیں کیا ہوتا۔ شہزادی کے ساتھ بھی تو ایسا ہی ہوا تھا...... عدیل کو اللہ نے فاران کے گھر جیسے صرف شہزادی کے لیے ہی بھیجا تھا...... اگر بچوں کے پہلے والے ٹیوٹر بیمار نہ پڑتے تو بھلا وہ کہاں عدیل کو پا سکتی تھی۔ اس نے دل ہی دل میں توبہ کرتے ہوئے ان بے چارے سر کی بیماری پر شکر ادا کیا تھا۔

''اچھا سنو، اب تم جلدی سے فریش ہو جاؤ تا کہ ہم باہر جا کر امی کے ساتھ ناشتا کر سکیں...... میں چاہتا ہوں کہ پہلے ہی روز سے تم اپنے رویّے سے میری امی کا دل جیت لو...... میری بہنوں کو اپنا گرویدہ بنا لو تا کہ ہم سب سُکھ چین سے اس گھر کی چھت تلے ایک آئیڈیل زندگی گزار سکیں۔'' اس بار عدیل نے اشارتاً...... یہ بھی جتانے کی کوشش کی کہ اسے شہزادی کے ساتھ ساتھ...... اپنی ماں اور بہنیں بھی کتنی عزیز ہیں۔

''ٹھیک ہے عدیل، میں جلدی سے تیار ہو جاتی ہوں۔'' اس کے لہجے میں چھپی فرمانبرداری کو محسوس کر کے عدیل بے اختیار ہنس دیا۔

''بس یار تمہاری یہی معصومیت تو ہمیں مارے ڈالتی ہے اور مجھے پورا یقین ہے کہ امی کو بھی اپنی یہ معصوم سی بہو بہت جلد بے حد عزیز ہو جائے گی۔'' اس نے شہزادی کے رخسار پر جھولتی لٹ کو پیار سے کھینچتے ہوئے اسے شرارت سے دیکھا تو شہزادی کے منہ سے بے ساختہ ''انشاء اللہ'' نکلا تھا۔

☆☆☆

''سنو اجالا، مجھے بہت ڈر محسوس ہو رہا ہے۔ جوں، جوں فاران کے آنے کے دن قریب آ رہے ہیں میری جان نکلی جا رہی ہے۔'' زنیرا فون پر اجالا سے اپنے اس خوف کو شیئر کر رہی تھی جو دن رات اسے کھائے جا رہا تھا۔

''پاگل ہو تم بھی زنیرا...... بھلا یہ بھی کوئی ڈرنے کی بات ہے، بس بتا دینا کہ ان دونوں نے ایک دوسرے کو پسند کیا عدیل نے فوراً رشتہ بھیجا اور جھٹ پٹ شادی ہو گئی کیونکہ عدیل کو بہت جلدی تھی۔'' اجالا نے زنیرا کے خوف کو یکسر رد کرتے ہوئے اس کی ہمت بندھائی۔ اجالا کو نہ جانے کیوں فاران کا شہزادی کے عشق میں دیوانہ ہونا اتنا ناگوار گزر رہا تھا۔ آخری بار فاران سے ملنے کے بعد وہ ایک بہت خوب صورت احساس لے کر واپس لوٹی تھی کہ فاران اسے ٹھکرا کر پچھتا رہا ہے۔ فاران کی اکثر ذو معنی باتوں کو اس نے اپنی مرضی کے رنگ دے کر یہ سمجھ لیا تھا کہ فاران کو اسے اپنی زندگی میں نہ لانے کا افسوس ہے اور وہ محبت جو اس نے کبھی فاران سے کی تھی اب جا کر اس کے دل میں بھی اجالا کے لیے جاگنے لگی ہے اور اسی احساس نے ہمیشہ اس کے دل کو ٹھیس پہنچاتے ہوئے زخم کو مندمل کر کے اسے ایک عجیب سا سکون بخش دیا تھا۔ حالانکہ اب اس کی زندگی کا مرکز اس کا شوہر اور اس کے بچے تھے لیکن ایک کسک جو کانٹے کی طرح اسے چبھتی رہتی تھی فاران کے رویّے نے جیسے اس چبھن کو یکسر ختم کر دیا تھا لیکن اس کے باوجود وہ دل سے یہی چاہتی تھی کہ زنیرا اور فاران پھر سے ایک ہو جائیں وہ ان کے بگڑتے ہوئے تعلقات پر بے حد فکر مند بھی رہا کرتی تھی لیکن جب زنیرا نے اسے بتایا کہ فاران کس طرح شہزادی کی محبت میں ڈوب کر اسے حاصل کرنے کا خواب دیکھ رہا ہے تو جیسے چھن سے کوئی چیز اجالا کے اندر ٹوٹی تھی۔ اپنے ٹھکرائے جانے کی اذیت دوبارہ دل میں جاگ اٹھی تھی۔ اسے زنیرا سے بالکل جلن محسوس نہیں ہوتی تھی لیکن شہزادی کے





لیے جیسے جلاپے کی آگ اسے اپنے اندر دہکتی ہوئی محسوس ہونے لگی تھی۔ زنیرا جس کرب سے گزر رہی تھی ویسا ہی دکھ وہ خود بھی محسوس کر رہی تھی۔ اس کا دل چاہا تھا کہ وہ فاران کو فون کر کے بے نقط سنائے لیکن زنیرا نے سختی سے منع کر دیا تھا کہ وہ ہرگز فاران پر یہ بات ظاہر نہ کرے کہ اسے زنیرا کے ذریعے سب کچھ پتا چل گیا ہے ورنہ وہ برافروختہ ہو کر زنیرا کے خلاف کوئی بھی انتہائی قدم اٹھا سکتا تھا۔ اجالا بس کڑھ کر رہ گئی تھی۔

ہم یہیں آس پاس تھے لیکن
ہم تیرے التفات کو ترسے......
عمر بھر گفتگو رہی لیکن
پیار کی ایک بات کو ترسے

اپنی پرانی ڈائری میں لکھے ہوئے کسی مشہور شاعرہ کے یہ اشعار بے اختیار اسے آج پھر یاد آ رہے تھے۔

''اجالا بس دعا کرو کہ فاران کا ری ایکشن بہت سخت نہ ہو۔'' زنیرا کی آواز پر وہ اپنے خیالوں سے باہر آ گئی۔

''زنیرا مجھے تو تمہاری باتوں سے سخت الجھن ہو رہی ہے...... ارے اب بھی تمہیں فاران کی ناراضی کی فکر ہے اور کوئی وجہ سنے تو حیران ہی رہ جائے کہ تم نے اس کی محبوبہ کی شادی کہیں اور کرا دی ہے۔ شاباش ہے بھئی تم پر۔'' اس بار اجالا کو غصہ ہی آ گیا تو زنیرا اداسی سے مسکرا دی۔

''تم ٹھیک کہہ رہی ہو اجالا، میں جو اتنی جیلس عورت ہوا کرتی تھی کہ فاران کا کسی لڑکی کی طرف دیکھنا بھی مجھے گوارا نہیں تھا آج قدرت نے دیکھو مجھے کس مقام پر پہنچا دیا ہے۔'' کتنا ٹوٹا ہوا لہجہ تھا اس کا...... اجالا کو بے اختیار اس پر ترس آنے لگا۔

''زنیرا بی اسٹرونگ...... تم نے جو بھی قدم اٹھایا ہے وہ شہزادی کی خواہش اس کی خوشی اور مرضی

سے اٹھایا ہے۔ تم فاران کے کچھ کہنے سے قبل ہی سارا الزام عدیل اور شہزادی پر رکھ دینا۔ ویسے بھی عدیل کو شہزادی نے ساری سچویشن بتا ہی دی ہے سو وہ خود ہی فاران سے نپٹ لے گا۔ آفٹر آل شہزادی اب اس کی بیوی ہے۔'' اجالا کا مشورہ جیسے زنیرا کے ڈوبتے دل کو ایک تقویت دے گیا۔ ہاں وہ ایسا ہی کرے گی...... بات ویسے بھی سچی تھی کچھ بھی جھوٹ نہیں تھا اس میں...... شہزادی کو تو اپنی منزل مل گئی تھی پھر اس کی وجہ سے بھلا وہ اپنی ڈولتی ہوئی ازدواجی زندگی کی ناؤ کو بالکل ہی کیسے ڈبو دیتی۔

☆☆☆

''ارے رانی، یہ سبز رنگ تم پر بہت کھلے گا اور پرنٹ بھی دیکھو کتنا خوب صورت ہے۔'' یہ آواز سو فیصد فقیر محمد کی تھی جو اچانک ہی شہزادی کے کانوں تک آئی تھی۔ اس کا دل دھک سے رہ گیا.........

بے اختیار اس نے اپنی چادر سے مزید اپنے چہرے کو چھپالیا...... وہ اپنی ساس کے ساتھ اس وقت.... بازار شاپنگ کے لیے آئی ہوئی تھی۔ اصل میں رخشندہ (عدیل کی ماں) کو قلق تھا کہ شادی اتنی جلد بازی میں ہوئی کہ وہ ڈھنگ سے بری نہیں بنا سکیں سو شادی کے کچھ ہی روز بعد وہ شہزادی کو کپڑوں کی شاپنگ کے لیے یہاں لے کر آئی تھیں۔ عدیل کے آفس جانے اور رافیہ اور مدیحہ کے کالج کے لیے نکلتے ہی انہوں نے فٹافٹ ماسی کے ساتھ مل کر گھر کا کام نمٹایا تھا۔ شہزادی کے لاکھ اصرار کے باوجود انہوں نے ابھی تک اسے کسی کام میں ہاتھ نہیں لگانے دیا تھا۔ خود رافیہ اور مدیحہ بھی اپنی اتنی حسین سی بھابی کے ناز اٹھاتے نہ تھکتیں۔ آج بھی بڑی مشکل سے کالج گئی تھیں۔ ورنہ تو شادی کے بعد سے دونوں کی چھٹیاں ہی چل رہی تھیں۔ بس پروانے کی طرح بھابی کے اردگرد ہی گھوما کرتیں...... شہزادی کو ایک گڑیا کی طرح سجانے سنوارنے میں بھی انہیں بہت مزہ آرہا تھا۔ عدیل کو ان کی معصوم سی خوشیاں بہت اچھی لگ رہی تھیں۔ گھر میں بکھری اس خوب صورت سی رونق کو وہ ہمہ وقت اپنے دل میں اتارتا رہتا......

اور آج تو شادی کے بعد اس کا بھی آفس جانے کا پہلا ہی دن تھا بہت جبراً تیار ہورہا تھا وہ اور شہزادی کو اسے دیکھ دیکھ کر ہنسی آئے جارہی تھی۔ ویسے بھی آج کل بات بے بات اس کے ہونٹوں پر مسکراہٹ کھل اٹھتی تھی۔ وقتی طور پر اماں ابا سے ملنے کی خواہش بھی شادی کے نئے، نئے خمار کی جھلملاہٹ میں کہیں چھپ گئی تھی۔

''سنو میرے جانے کے بعد مجھے کتنا یاد کروگی؟'' عدیل نے جانے سے قبل بہت پیار سے اس کی آنکھوں میں جھانک کر پوچھا تو شہزادی کھلکھلا کر ہنس دی۔

''ارے، آپ شام کو تو واپس آجائیں گے اب اتنی سی دیر کے لیے یاد کرنے کا بھلا کیا فائدہ ہوگا...... ویسے بھی میں امی کے ساتھ مارکیٹ جارہی ہوں۔'' شرارت اس کی آنکھوں میں جھلملا رہی تھی۔ عدیل مصنوعی غصے سے گھورتے ہوئے اس کی طرف بڑھا تو وہ جھپاک سے کمرے سے باہر نکل گئی۔ عدیل بھی مسکراتا ہوا اس کے پیچھے باہر آگیا جہاں رخشندہ اس کے لیے ناشتا لگا رہی تھیں اور حسبِ معمول بہت پیار سے شہزادی کو ڈانٹتے ہوئے دودھ کا گلاس تھما کر پورا ختم کرنے کی ہدایت کررہی تھیں۔ صبح سے کتنا اچھا لگ رہا تھا یہ سب کچھ شہزادی کو لیکن اس وقت فقیر محمد کی آواز نے جیسے اس کی روح ہی کھینچ ڈالی تھی۔ اسے رانی کی آواز بھی آرہی تھی جو شاید کسی دوسرے پرنٹ کی بات کررہی تھی۔ ان دونوں کی طرف شہزادی کی پشت تھی اسی لیے ان کی نظر اس پر نہیں پڑی تھی۔ شہزادی نے چادر سے مزید اپنے آپ کو چھپانے کی بھرپور کوشش کی جسے رخشندہ نے نوٹ کرلیا۔



''ارے شہزادی آرام سے بیٹھو، اتنی گرمی میں تمہاری طبیعت خراب نہ ہوجائے۔ ویسے بھی تمہاری چادر خاصی موٹی ہے۔'' رخشندہ کے ٹوکنے پر بھی بس وہ یونہی ہونق چہرے کے ساتھ سر جھکائے بیٹھی رہی...... چہرہ پسینے سے تر ہوا جارہا تھا اور دل اتنی تیزی سے دھڑک رہا تھا گویا ابھی باہر آجائے گا۔ رانی اور فقیر محمد چند ہی لمحے اس شاپ پر رکے تھے اور پھر آگے بڑھ گئے لیکن یہ چند لمحے شہزادی کو صدیوں پر محیط لگے تھے۔ اس نے ہلکا سا منہ موڑ کر انہیں دوسری شاپ کی طرف مڑتے دیکھا تو اس کے دل کو قدرے سکون ہوا لیکن بہرحال ان کی اس جگہ پر موجودگی کی تلوار تو لٹک رہی تھی اس کے سر پر...... اگر فقیر محمد کی نگاہ اس پر پڑ جاتی تو وہ اس کی ساس کے سامنے اپنے اگلے پچھلے سارے بدلے نکال لیتا...... گھر سے بھاگی ہوئی لڑکی کا خطاب کتنی حقارت سے دے کر اس کی عزت دو کوڑی کی کردیتا۔ نہ جانے کیا کچھ کہہ دیتا، وہ اس کی ساس کے سامنے...... نادانی میں اٹھایا ہوا قدم اسے بار بار مختلف موڑ پر باور کراتا رہتا تھا کہ اس سے کتنی بڑی غلطی سرزد ہوچکی ہے۔ اس وقت بھی وہ شدید خوف اور پریشانی کے عالم میں سوچ رہی تھی کہ کیسے وہ ساس سے واپس چلنے کو کہے جو اسے بڑے شوق سے شاپنگ کرانے لائی تھیں۔ تبھی ان کی نظر شہزادی کے زرد ہوتے ہوئے چہرے پر پڑی تو وہ کچھ پریشان سی ہوگئیں۔

''بیٹا تمہاری طبیعت تو ٹھیک ہے ناں......؟''

ان کے فکرمند لہجے پر شہزادی کی آنکھوں میں.... بے اختیار آنسو آگئے اور ساتھ ساتھ فوراً ہی ایک بہانہ بھی سوجھ گیا۔

''امی مجھے بخار سا محسوس ہورہا ہے۔ سر بھی بہت چکرا رہا ہے۔'' اس کی بات پر رخشندہ اس کا ہاتھ تھام کر پریشانی کے عالم میں کھڑی ہوگئیں۔

''ارے تو مجھے پہلے بتانا تھا ناں...... چلو ہم فوراً گھر چلتے ہیں۔'' شہزادی دل ہی دل میں اطمینان کی سانس لیتے ہوئے دکان سے باہر آگئی۔ اس نے کن انکھیوں سے اِدھر اُدھر دیکھا فی الحال اسے وہ دونوں کہیں نظر نہیں آرہے تھے۔ دل رانی کو دیکھنے کو مچل رہا تھا لیکن بس وہ کڑھ کر رہ گئی...... بہن کی محبت اپنی جگہ لیکن اس وقت اسے رخشندہ کے سامنے اپنی عزت کا بھرم رکھنا زیادہ ضروری محسوس ہورہا تھا۔ اتفاق سے رکشا بھی فوراً ہی مل گیا۔ رکشے کے چلتے ہی اسے لگا جیسے اس کی رکتی ہوئی زندگی بھی دوبارہ چل پڑی ہو۔

☆☆☆

''بس اب دو ہی دن تو رہ گئے ہیں واپس جانے میں لیکن پتا نہیں کیوں میرا دل چاہ رہا ہے میں ابھی اڑ کر پاکستان چلا جاؤں۔'' فاران کی بات پر اس کے ڈائریکٹر نے ہنس کر اسے دیکھا۔

''یار تم پہلے ہیرو ہو جو اتنی خوب صورت اور رومینٹک جگہ پر بھی اپنی ہیروئن سے دور، دور ہی رہے۔ پتا ہے وہ کل شوٹ کے بعد مجھ سے کہہ رہی تھی کہ آپ نے اتنی رومینٹک فلم کے لیے اتنا خشک ہیرو کیسے چنا؟''

''پھر آپ نے کیا جواب دیا؟'' فاران نے مسکرا کر ان سے پوچھا۔

''میں نے کہا کہ بھئی رومانس کے سین کرتے وقت تو وہ حقیقت کے رنگ بھر دیتا ہے ناں بس اسی پر گزارہ کرلو۔'' ڈائریکٹر نے قہقہہ لگاتے ہوئے جواب دیا تو فاران کو بھی ہنسی آگئی۔ ویسے حقیقتاً فاران ہرگز اتنا خشک مزاج نہیں تھا لیکن اب تو جیسے اس کے دل کی ہر دھڑکن صرف شہزادی کو ہی پکارتی تھی...... اس کے حواسوں پر وہ کچھ ایسے چھائی جارہی تھی کہ سوائے اسے سوچنے کے کچھ اور کرنے کو دل ہی نہیں چاہتا تھا...... سوئٹزرلینڈ کی ساری خوب صورتی اس کی یادوں نے جیسے ماند کردی تھی۔ اتنا ٹوٹ کر تو اس نے کبھی زنیرا کو بھی نہیں چاہا تھا۔ جس

کے عشق میں ڈوب کر اس نے اپنے گھر والوں کی ناراضی مول لے لی تھی اور اب وہی زنیرا اس کی زندگی میں کہیں دور، دور نہیں تھی لیکن ان کی زندگی میں آنے والی یہ دوریاں، یہ فاصلے تو شہزادی سے ملنے سے قبل ہی ان دونوں کے درمیان آچکے تھے اور اس کی قصوروار بھی فاران کی نظر میں زنیرا ہی تھی جس نے اس کی زندگی میں آنے والے اس نئے موڑ پر قدم قدم پر اس کے راستے میں کانٹے بچھائے۔ اسے آگے بڑھتا دیکھ کر خوش ہونے کے بجائے اسے پیچھے کی طرف دھکیلنا چاہا...... اسے اپنی اس نئی فیلڈ میں کام کرنے کے لیے ذہنی سکون کی ضرورت تھی لیکن زنیرا نے اسے ہر پل ایک اذیت سے دوچار رکھا...... پتا نہیں کہاں کی نفرت سما گئی تھی فاران کے دل میں زنیرا کے لیے کہ اب وہ اس کی رفاقت میں زندگی گزارنے کا تصور کرتے ہوئے بھی گھبرانے لگا تھا۔ یہاں تک کہ اجالا جسے اس نے زنیرا کی محبت میں ٹھکرادیا تھا اب اسے زنیرا کے مقابلے میں اچھی لگنے لگی تھی، اپنے فیصلے پر پچھتاوا محسوس ہونے لگا تھا۔ اسے اور پھر ایسے میں شہزادی کا اچانک اس کی زندگی میں آجانا اسے اپنی سپاٹ اور تنہا خزاں آلود زندگی میں بہار کے ایک مہکتے ہوئے خوشگوار جھونکے کے مانند محسوس ہوا تھا۔ وہ پہلی ہی نظر میں کچھ اس طرح سے دل میں اتر گئی تھی کہ بس پھر وہیں کی ہوکر رہ گئی، وہ اس لمحے کے سحر سے پھر کبھی نکل ہی نہیں پایا۔ کسی نے ٹھیک ہی کہا ہے کہ محبت دل میں داخل ہونے کے لیے اجازت نہیں مانگتی۔ یہ تب ہوجاتی ہے جب نہیں ہونی چاہیے۔ ایسا ہی کچھ فاران کے ساتھ ہوا تھا۔ شہزادی کی محبت دل میں بس جانے کے بعد پھر اسے کسی اور کی تمنا ہی نہیں رہی تھی۔ کسی بھی عورت میں اسے کوئی دلچسپی نہیں ہوتی تھی۔ اس بار وہ واپس جاکر شہزادی کو بتانا چاہتا تھا کہ اس کی محبت میں کوئی ہوس شامل نہیں ہے وہ اس کے جسم کی نہیں روح کی پکار ہے۔ وہ اسے ہمیشہ کے لیے اپنا کر اپنی زندگی میں بکھری ہوئی ساری تشنگی کو مٹا دینا چاہتا ہے۔ وہ اس سے عمر میں بہت چھوٹی سہی لیکن وہ اسے کبھی اس فرق کو محسوس نہیں ہونے دے گا۔ اب بھی وہ اتنا ینگ لگتا ہے کہ کم عمر ہیروئن بھی اس کے ساتھ سوٹ کر جاتی ہے۔ خوابوں اور خواہشوں کی راہ گزر پر چلتا ہوا وہ بہت دور تک نکل جایا کرتا تھا اور اب تو بس دو ہی دن رہ گئے تھے اس کی بے قراری کو قرار ملنے کے لیے...... اس نے پچھلے دنوں گھر کے لینڈ لائن نمبر پر فون کرنے کی کافی کوشش بھی کی تھی لیکن شاید فون خراب تھا کال مل کر ہی نہیں دی اور زنیرا کے موبائل پر وہ کال کرنے کا سوچ بھی نہیں سکتا تھا۔ اس کے فرشتوں کو بھی خبر نہیں تھی کہ لینڈ لائن کا فون خراب نہیں بلکہ زنیرا نے اس کا تار ہی نکال دیا ہے وہ نہیں چاہتی تھی کہ بچوں یا نوکروں کے ذریعے شہزادی کی شادی کی خبر اسے مل جائے۔ جتنی خاموشی سے یہ شادی ہوئی تھی اسے فاران کے یہاں آنے تک اسی خاموشی کو برقرار رکھنا تھا۔

☆☆☆

وہ عدیل کے سینے میں منہ چھپائے بہت.... بے قراری سے رو رہی تھی۔ عدیل اس کا سر سہلاتے ہوئے اسے تسلی آمیز لہجے میں سمجھانے کی کوشش کررہا تھا۔ ”دیکھو شہزادی انشاء اللہ تم بہت جلدی بڑی عزت کے ساتھ اپنے اماں، ابا اور رانی سے ملوگی، مجھ پر بھروسا رکھو۔ میں آج تمہارے محلے میں گیا تھا لیکن اگر تم اپنا رونا بند نہیں کروگی تو میں اس سے آگے کچھ نہیں بتاؤں گا۔“ اس کی پیار بھری دھمکی کام آگئی، شہزادی نے بے اختیار اپنے آنسوؤں کو پونچھتے ہوئے بہت بے تابی سے اس کی جانب دیکھا۔

”عدیل جلدی بتائیں پھر کیا ہوا...... اماں اور ابا کے بارے میں بھی کچھ پتا چلا...... ہم کب ان سے ملنے جارہے ہیں؟“ اس کی بے قراری پر عدیل کو ہنسی



آگئی۔ وہ آفس سے جونہی اندر داخل ہوا تھا رخشندہ نے اسے شہزادی کی طبیعت کے بارے میں فوراً ہی بتا ڈالا تھا۔ رافیہ اور مدیحہ اسی کے پاس بیٹھی ہوئی اس کا دل بہلانے کی کوشش کررہی تھیں۔ عدیل کے کمرے میں داخل ہونے پر وہ دونوں چائے لانے کا کہہ کر جیسے ہی کمرے سے باہر نکلیں شہزادی جو اتنی دیر سے اپنے اوپر ضبط کا بند باندھے ہوئے تھی فوراً ہی اٹھ کر عدیل سے لپٹ کر کچھ ایسے روئی کہ وہ پریشان ہوگیا۔

”کیا ہوا شہزادی سب خیریت تو ہے ناں......؟“

”عدیل آج بازار میں مجھے رانی نظر آئی تھی فقیر محمد بھی ساتھ تھا۔“ اس نے ہچکیوں کے درمیان... بہ مشکل بتایا تو عدیل گھبرا سا گیا۔

”اوہ...... تو کیا ان لوگوں نے امی کے سامنے تم کو کچھ کہہ دیا کیا؟“ عدیل کی پریشانی جائز تھی، اس نے ماں سے یہ بات چھپائی تھی کہ شہزادی گھر سے بھاگ کر زنیرا کے پاس رہ رہی تھی۔ وہ اپنی امی کے خیالات سے اچھی طرح واقف تھا اور یہ بھی جانتا تھا کہ وہ سب کچھ برداشت کرلیں گی لیکن گھر سے بھاگی ہوئی لڑکی کو کبھی قبول نہیں کریں گی کیونکہ ان کی نظر میں ایسی لڑکیاں بالکل بھی قابلِ عزت نہیں تھیں۔ وہ شہزادی کی بے گناہی کو کسی حال میں بھی تسلیم نہیں کرنے والی تھیں۔ تبھی اس نے انہیں یہ ہی بتایا تھا کہ شہزادی زنیرا کے دور کی رشتے داروں میں سے ہے اور کچھ گھریلو حالات کی خرابی نے اسے زنیرا کے ساتھ رہنے پر مجبور کردیا ہے۔ زنیرا نے بھی عدیل کی درخواست پر ایسی ہی کہانی رخشندہ کو سنائی تھی اور رخشندہ نے بھی زیادہ کریدنے کی کوشش نہیں کی تھی ویسے بھی وہ زنیرا سے مل کر مطمئن ہوگئی تھیں اور پھر شہزادی کا اتنا معصوم چہرہ اور بے پناہ حسن انہیں بہت متاثر کرگیا تھا۔

”نہیں عدیل، اللہ کا شکر ہے کہ ان لوگوں نے ہمیں نہیں دیکھا اور میں فوراً طبیعت خرابی کا بہانہ بنا کر امی کو لے کر واپس آگئی لیکن رانی کو دیکھنے کے بعد مجھ سے صبر نہیں ہورہا...... میں کیا کروں عدیل...... میں اتنی بے بس کیوں ہوگئی آخر کب میں اپنے گھر والوں سے مل سکوں گی۔“ وہ زارو قطار رو رہی تھی عدیل کو کچھ کہنے کا موقع ہی نہیں دے رہی تھی اور اب عدیل کے یہ بتانے پر کہ وہ آج اس کے محلے گیا تھا جیسے اس کے آنسو ایک دم تھم گئے تھے۔

”شہزادی مجھے پتا چلا ہے کہ پرسوں تمہارے اماں اور ابا واپس لاہور آرہے ہیں۔ تمہارے پڑوس میں رہنے والے ایک صاحب نے میرے پوچھنے پر بتایا کہ اجمل صاحب پرسوں واپس اپنے گھر آجائیں گے کیونکہ آج ہی ان کی چھوٹی بیٹی اپنے شوہر کے ساتھ گھر کی صفائی وغیرہ کروانے آئی تھی۔“ عدیل اسے بتا رہا تھا اور وہ پوری آنکھیں کھولے اسے ایک ٹک دیکھ رہی تھی۔ بہت ہی عجیب سی کیفیت سے... دوچار ہورہا تھا اس کا دل...... اماں، ابا اور رانی سے ملنے کی بے پناہ خوشی اپنی جگہ لیکن اس خوشی میں چھپا شدید خوف ایک عفریت کے مانند اسے سہا بھی رہا تھا۔

ابا کا ری ایکشن نہ جانے اسے دیکھ کر کیسا ہوگا...... وہ اسے معاف بھی کریں گے یا نہیں......؟ اماں بھی اپنی خفگی جتائیں گی ضرور لیکن پھر ان کی خفگی، ان کے آنسوؤں میں بدل جائے گی اور رانی وہ تو سب کچھ بھلا کر بے اختیار آکر اس سے لپٹ جائے گی۔ رہ گیا...... فقیر محمد تو عدیل کے سامنے اس کی ہمت ہی نہیں پڑے گی کچھ بھی کہنے کی۔ بس کاش ابا اسے معاف کردیں...... ایسی ہی کتنی سوچیں اس کے ذہن میں ہلچل مچا رہی تھیں۔

”عدیل میرا تو دل بیٹھا جارہا ہے۔ میں کیسے سب کا سامنا کروں گی۔ پتا نہیں وہ میری بات کا یقین بھی کریں گے یا نہیں۔“ شہزادی کی آواز میں لغزش تھی۔

”میں نے اس معاملے پر غور کرلیا ہے۔ کل ہم

دونوں زنیرا صاحبہ کے گھر چلتے ہیں۔ تمہیں ہمت کر کے اب انہیں ساری سچائی بتانی ہوگی۔ اتنے دنوں میں ویسے بھی وہ تمہیں سمجھ ہی گئی ہیں۔ تمہارے کردار، تمہاری معصومیت کی تو وہ قسم کھانے کو تیار رہتی ہیں تو پھر تمہارے مصلحتاً بولے ہوئے جھوٹ کو وہ بالکل مائنڈ نہیں کریں گی بلکہ انہیں تو خوشی ہوگی کہ تمہاری کوئی ظالم خالہ نہیں ہیں بلکہ تمہارے چاہنے والے ماں، باپ اور بہن موجود ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ تمہارا اس طرح اپنے ماں باپ کو چھوڑ دینا انہیں برا لگے لیکن بہر حال تم انہیں منا ہی لوگی۔" عدیل کی باتوں پر اس نے الجھ کر اسے دیکھا۔

"لیکن عدیل انہیں یہ سب کچھ بتانے کی کیا ضرورت ہے؟"

"ارے پاگل لڑکی...... ان کی گواہی تمہارے اس کیس کو بہت مضبوط بنا دے گی...... پہلے میں، زنیرا صاحبہ اور ان کے بچوں کے ساتھ جا کر تمہارے ابا سے ملوں گا...... ہم لوگ ہر ممکن طریقے سے ان لوگوں کا دل صاف کرنے کی کوشش کریں گے۔ میں تمہارا شوہر ہونے کے ناتے تمہاری پاکیزگی کی گواہی دوں گا۔ زنیرا صاحبہ بھی تمہاری بے گناہی کی گواہ ہوں گی۔ میں روشانہ کو بھی سمجھا دوں گا کہ وہ اپنی شہزادی باجی کے بارے میں یہ ضرور بتائے کہ وہ اس کی باجی بن کر اس کے ساتھ رہتی تھیں۔ شہزادی پلیز تم مجھ پر بس دل سے بھروسا کر کے ہر فکر سے آزاد ہو جاؤ۔ میں ہوں ناں تمہارے ساتھ۔" اس کے ڈوبتے ہوئے دل میں عدیل کا ہر جملہ جیسے ایک تقویت بن کر اتر رہا تھا۔

☆☆☆

وہ راستے پہ لا کے دامن چھڑا رہے ہیں
جس دل میں گھر بنایا اس گھر کو ڈھا رہے ہیں
پہچان کے بھی ہم کو، انجان ان کا بننا
اپنے تغافلوں سے دل کو دکھا رہے ہیں
ہم نے تو کبھی ان کو، ایسے نہیں ستایا
پوچھے کوئی شگفتہ، وہ کیوں ستا رہے ہیں

جہاز کی سیٹ کی پشت سے ٹیک لگائے وہ آنکھیں بند کیے اپنے حسین تصورات میں گم تھا۔ لاہور آنے میں بس اب کچھ ہی دیر باقی تھی۔ اس نے جیب سے بے حد خوب صورت ڈائمنڈ کی رنگ ایک بار پھر نکال کر دیکھی اور ہونٹوں پر بے اختیار مسکراہٹ دوڑ گئی۔ ساتھ بیٹھی ہوئی ماہ رخ نے کچھ جیلس ہو کر اسے ٹوکا۔

"فاران آپ بار بار یہ انگوٹھی نکال کر کیا جتانا چاہ رہے ہیں۔ ارے بابا ہم سب جانتے ہیں کہ آپ کی بیوی بہت پیاری ہیں اور......" فاران نے کچھ خشک لہجے میں اس کی بات درمیان میں ہی کاٹ دی۔

"ماہ رخ پلیز یہ میرا بہت پرسنل معاملہ ہے، میں اس پر ڈسکشن کرنا بالکل پسند نہیں کروں گا۔"

ماہ رخ کچھ کھسیا سی گئی۔ وہ اس کی فلم کی ہیروئن ہونے کے باوجود اس وقت اپنے آپ کو ایکسٹرا سے بھی کم محسوس کر رہی تھی۔

"سوری فاران، آپ میرے کو اسٹار ہیں سو تھوڑا سا مذاق کرنے کا حق سمجھ لیا تھا...... لیکن آپ کچھ زیادہ ہی sensitive ہو رہے ہیں آج کل، اللہ خیر کرے......" وہ تلخی سے کہتے ہوئے اپنی سیٹ سے اٹھ کر آگے جا کر بیٹھ گئی۔ ویسے بھی فرسٹ کلاس میں کافی سیٹس خالی تھیں۔ ان کے ڈائریکٹر نے جو ان کے ساتھ والی رو میں بیٹھا ہوا تھا ان کے درمیان ہوتی ہوئی اس تلخی کو محسوس کیا تو کچھ گھبرا سا گیا۔ ابھی اس کی فلم کا کچھ کام باقی تھا اور وہ نہیں چاہتا تھا کہ ان کے بگڑتے تعلقات کا اثر اس کی فلم پر پڑے...... وہ کچھ اپ سیٹ سا ہو کر فاران کے ساتھ آکر بیٹھ گیا۔

"فاران یار، ذرا مجھ پر رحم کرو...... ماہ رخ کو تو تم جانتے ہی ہو اس کا نخرہ ساری فلم انڈسٹری میں مشہور ہے اگر اس نے کچھ گڑبڑ کر دی تو میں تباہ ہو جاؤں گا یار......" شہریار کی پریشانی کچھ ایسی غلط بھی نہیں تھی۔ ماہ رخ اس سے پہلے بھی شہریار سے فاران کے رویّے کے بارے میں شکایت کر چکی تھی۔



اسے اپنے حسن اپنی اداکاری پر کچھ زیادہ ہی ناز تھا۔ ویسے بھی آج کل وہ کافی ٹاپ پر جا رہی تھی بلکہ یہ کہنا غلط نہیں ہوگا کہ ہر فلم پروڈیوسر اور ڈائریکٹر کی ضرورت بنتی جا رہی تھی وہ...... فاران کے ساتھ شوٹنگ میں جذباتی سین کراتے ہوئے اب وہ سچ مچ اس کے قریب آنا چاہ رہی تھی لیکن فاران کی طرف سے ملنے والے کولڈ رسپانس کو جیسے اس نے اپنی انا کا مسئلہ بنا لیا تھا، اپنی انسلٹ محسوس کرنے لگی تھی وہ...... اس کے تو ایک اشارے پر لوگ جان دینے کو تیار ہو جاتے تھے اور فاران تھا کہ اس کی نگاہِ التفات کو اہمیت ہی نہیں دے رہا تھا...... اور اس وقت جب اس کی منزل کچھ گھنٹوں کی مسافت پر تھی اور وہ آنکھیں موند کر صرف اور صرف شہزادی کو سوچنا چاہ رہا تھا ایسے میں شہریار کی بے چارگی سے کی گئی ریکویسٹ پر عمل کرنا اسے انتہائی کٹھن لگ رہا تھا۔

شہریار فلم کا ڈائریکٹر اور پروڈیوسر دونوں ہی تھا اور ماہ رخ کا آف موڈ اسے بہت فکر مند کر رہا تھا...

شہریار کے اصرار پر وہ طوعاً و کرہاً اٹھ کر ماہ رخ کے پاس آ گیا کہ بقول شہریار تم جہاز کو اس وقت فلم کا سیٹ سمجھ کر تھوڑی سی ایکٹنگ کر کے ماہ رخ کا موڈ ٹھیک کر دو...... اور پھر ایسا ہی ہوا اس نے کچھ دیر کے لیے اپنے آپ کو ایک بار پھر ہیرو کے روپ میں ڈھال لیا تھا جو فلم میں اپنی ہیروئن کو منانے کے لیے بہت خوب صورت جملوں کا سہارا لیا کرتا تھا۔ ویسے بھی شہریار نے اسے اپنی دوسری فلم کے لیے سائن کیا ہوا تھا اور فاران جانتا تھا کہ شہریار کو نقصان پہنچنے کا مطلب اس کے اپنے کیریئر کو دھچکا لگنے کے مترادف تھا۔

لاہور کے ائرپورٹ پر جب جہاز لینڈ کر رہا تھا تو جہاں ماہ رخ کے چہرے پر مسکراہٹ بکھری

ہوئی تھی وہیں فاران کا دل بھی اپنی جانِ جاں سے ملنے کے تصور سے ہی کھلا جا رہا تھا۔ وہ ایک بہت خوب صورت احساس سے سرشار تھا، کتنی عجیب سی بات تھی کہ اس دوران اسے ایک پل بھی زنیرا کا خیال نہیں آیا تھا بس دل ایک ضدی بچے کے مانند... صرف شہزادی کے نام کی گردان کیے جا رہا تھا۔ اس نے کسی کو بھی اپنی فلائٹ ٹائمنگ کے بارے میں نہیں بتایا تھا صرف اس کا سیکریٹری ائرپورٹ پر اس کا منتظر تھا۔ کار جب اس کے بنگلے کے پورچ میں آکر رکی تو لان میں کھیلتا ہوا فرحان دوڑتا ہوا آکر اس سے لپٹ گیا۔ فاران نے بے اختیار اسے گود میں اٹھالیا۔ اپنے بچے پر اسے بے تحاشا پیار آیا تھا۔ اتنے دنوں بعد جو دیکھا تھا اسے۔ فاران کو کچھ ندامت سی بھی محسوس ہوئی تھی اس وقت...... کیسا باپ تھا وہ جو شہزادی کی یادوں میں گم ہو کر اپنے بچوں کو بھلا ہی بیٹھا تھا۔ کیا شہزادی کی محبت سب رشتوں پر بھاری پڑ گئی تھی۔ وہ فرحان کو گود میں اٹھائے اس سے باتیں کرتا ہوا اندر داخل ہوا تو ڈرائنگ روم سے آتی ہوئی باتوں کی آواز پر وہ کچھ ٹھٹک کر رک گیا، بے اختیار دل میں خیال آیا کہ کہیں راحیلہ باجی یا زنیرا کے امی ابو تو نہیں آئے ہوئے ہیں۔

''اچھا ہے اگر وہ لوگ آگئے ہیں تو اب مجھے بھی فیصلہ کرنے میں آسانی ہو جائے گی۔ اب میں مزید وقت نہیں ضائع کروں گا۔'' فاران نے بیٹے کو گود سے اتارتے ہوئے سوچا تھا۔

''بابا آگئے...... بابا آگئے......'' فرحان خوشی سے اچھلتا ہوا اندر ڈرائنگ روم میں دوڑتا ہوا چلا گیا۔ فاران بھی اس کے پیچھے ہی اندر داخل ہوا تھا اور پھر جیسے سامنے کے منظر نے اسے بالکل ہی منجمد کر دیا۔ پتا نہیں موت کی تکلیف کیسی ہوتی ہوگی لیکن آج اس نے مرنے سے پہلے ہی اس کا مزہ چکھ لیا تھا۔ سامنے ہی شہزادی ڈیپ ریڈ کامدانی کے سوٹ میں عدیل کے ساتھ صوفے پر بیٹھی ہوئی تھی۔ گورے، گورے ہاتھوں میں رچی مہندی، سڈول کلائیوں میں کھنکتی سرخ سنہری چوڑیاں اور چہرے پر بکھرا دلہناپے کا روپ بہت واضح طور پر بتا رہا تھا کہ وہ نئی نویلی دلہن ہے اور اس کے بالکل نزدیک بیٹھا ہوا عدیل...... فاران کا دل جیسے ڈوبنے لگا تو کیا زنیرا نے اس کی غیر موجودگی میں شہزادی کو اس سے چھین کر عدیل کا بنا دیا...... وہ تہی دامن رہ گیا۔ اس کی آنکھوں میں ہر پل بسنے والے خواب کی تعبیر بجائے اس کے، عدیل کو کیسے مل سکتی ہے۔ ایسا کیسے ہو سکتا ہے، وہ جنونی انداز میں آگے بڑھا...... زنیرا جو عدیل کی کسی بات پر مسکرا رہی تھی۔ اچانک ہی فرحان کی اس آواز پر کہ بابا آگئے بے اختیار متوحش ہو کر سامنے دیکھنے لگی جہاں فاران شدید غصے کی کیفیت میں اسے اپنی طرف بڑھتا ہوا نظر آیا تھا۔ اسے لگا جیسے ایک دم سے اس کے پیروں کی جان نکل گئی ہو۔ وہ ویسے ہی بیٹھی کی بیٹھی رہ گئی جبکہ شہزادی کے چہرے کا رنگ بھی اڑ گیا تھا البتہ عدیل اپنے آپ کو سنبھالتا ہوا جلدی سے کھڑا ہو گیا۔

''السلام علیکم...... سر what a pleasant surprise'' فاران کو تو جیسے کچھ سنائی دے رہا تھا اور نہ کچھ دکھائی...... وہ عدیل کا بڑھا ہوا ہاتھ نظر انداز کرتے ہوئے زنیرا کے قریب آگیا۔

''یہ تم نے کیا کر دیا زنیرا...... میں تمہیں بھی معاف نہیں کروں گا۔ خدا کی قسم میں تمہیں اس کی بہت بڑی سزا دوں گا۔'' اس کے لہجے کی دہکتی آگ جیسے زنیرا کو جھلسائے جا رہی تھی۔ خوف کے مارے منہ سے آواز ہی نہیں نکل رہی تھی کہ وہ اپنی صفائی میں کچھ کہہ پاتی۔ عدیل اس گمبھیر سچویشن کو سنبھالنے کی خاطر جلدی سے آگے بڑھ آیا۔

''سر اس میں زنیرا صاحبہ کا کوئی قصور نہیں ہے اصل میں......'' لیکن عدیل کا جملہ آدھا ہی رہ گیا کیونکہ فاران نے پلٹ کر اس کے گال پر اتنی زور سے تھپڑ مارا تھا کہ وہ لڑکھڑا کر قریب رکھی ہوئی میز سے ٹکرا گیا۔ شہزادی کے منہ سے بے اختیار چیخ نکل گئی۔ فاران نے پلٹ کر اسے دیکھا اور بے اختیار اس کے قریب آکر دیوانگی کے عالم میں اس کے کاندھوں کو جھنجوڑ ڈالا۔

''شہزادی میں نے تم سے کہا تھا ناں کہ میرا انتظار کرنا لیکن پھر تم کیوں اس عورت کی باتوں میں آگئیں۔ تمہیں نہیں پتا اس وقت میرے دل پر کیا گزر رہی ہے۔ تم ابھی اسی وقت میرے ساتھ چلو میں ان سب سے نپٹ لوں گا۔'' فاران بالکل ہوش میں نہیں دکھائی دے رہا تھا۔ عدیل تیزی سے ان لوگوں کے نزدیک آیا اور پوری قوت سے فاران کو دھکا دے کر شہزادی کو اپنی بانہوں میں سمیٹ لیا جو تھر تھر کانپ رہی تھی۔

''خبردار جو آئندہ میری بیوی کے قریب بھی آنے کی کوشش کی۔ میں تمہیں جان سے مار دوں گا۔'' عدیل بھی آپے سے باہر ہو رہا تھا۔ آنکھوں میں جیسے خون اتر آیا تھا۔ زنیرا پھٹی، پھٹی آنکھوں سے یہ سب دیکھ رہی تھی جبکہ فرحان سہم کر زور، زور سے رونے لگا۔ شور کی آواز شاید باہر تک بھی پہنچ گئی تھی تبھی دونوں گارڈز بھاگتے ہوئے اندر آگئے جہاں فاران، عدیل کے دھکا دینے کے بعد اس کی دھمکی کے جواب میں اس پر جھپٹا تھا اس نے عدیل کو مکا مارنا چاہا لیکن عدیل نے اپنے ہاتھ سے اسے روک دیا۔ اتنے میں دونوں گارڈز نے جلدی سے بڑھ کر عدیل کو اپنے قابو میں کر لیا جو فاران سے گتھم گتھا ہو چکا تھا۔

''لے جا کر باہر پھینک دو اس منحوس کو۔'' فاران نے چیخ کر گارڈ کو حکم دیا۔ ایک گارڈ نے زور سے عدیل کو تھپڑ مارتے ہوئے اسے باہر کی طرف گھسیٹا جبکہ دوسرا بھی اسے مارنے سے گریز نہیں کر رہا تھا۔ شہزادی روتے ہوئے زنیرا سے لپٹ گئی تب زنیرا میں نہ جانے کہاں سے ہمت آگئی وہ بے اختیار زور سے چلائی۔

''قادر چھوڑ دو انہیں، یہ میرے مہمان ہیں۔''

گارڈز نے کچھ گھبرا کر فاران کی طرف دیکھا۔ اتنے میں عدیل نے تیزی سے اپنے آپ کو چھڑایا اور روتی ہوئی شہزادی کا ہاتھ تھام کر قہر آلود نظروں سے فاران کو دیکھتا ہوا باہر کی جانب بڑھا۔ فاران نے بہت کرب سے دونوں کو جاتے ہوئے دیکھا۔ جس کی یادوں، جس کے خیالوں نے اسے دنیا سے بیگانہ کر دیا تھا...... وہ اس کے عشق اس کے جنون سے کتنی بیگانہ تھی۔ اس کے جذبات اس کے احساسات سے وہ کیسے اتنی لاتعلق تھی کہ اسی کے سامنے عدیل کا ہاتھ تھام کر جاتے ہوئے اسے جتا گئی تھی کہ اس کی چاہت وہ نہیں بلکہ عدیل ہے۔ دونوں گارڈز بھی ان کے پیچھے باہر جا چکے تھے، وہ خالی، خالی نظروں سے دروازے کی جانب دیکھ رہا تھا۔ تب ہی زنیرا جھجکتی ہوئی اس کے نزدیک چلی آئی۔ اس نے روتے ہوئے فرحان کا ہاتھ تھاما ہوا تھا جو سسکیاں بھرتا ہوا خوفزدہ نظروں سے باپ کو دیکھ رہا تھا۔ وہ تو اچھا ہی ہوا تھا کہ روشانہ اس وقت وہاں موجود نہیں تھی وہ اپنی کسی کلاس فیلو کی برتھ ڈے پر ابھی کچھ ہی دیر قبل گئی تھی ورنہ صورتِ حال مزید گمبھیر ہو جاتی کیونکہ وہ بڑی حساس بچی تھی۔

زنیرا کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ فاران یوں اچانک آجائے گا۔ عدیل آج شہزادی کو لے کر اس کے پاس بہت اہم مسئلہ ڈسکس کرنے آیا تھا...... اور جب شہزادی نے ڈرتے، ڈرتے اسے اپنی اصل کہانی سنائی تھی تو لمحے بھر کو تو وہ شاکڈ رہ گئی تھی اسے شہزادی کے جھوٹ پر غصہ بھی آیا تھا لیکن پھر عدیل کے سمجھانے اور شہزادی کے آنسوؤں نے اسے موم کر دیا تھا اور اس وقت وہ لوگ کل کا پروگرام طے کر رہے تھے کہ کیسے شہزادی کے والدین سے مل کر انہیں اس کی بے گناہی کا یقین دلایا جائے لیکن

فاران کی آمد نے جیسے ماحول کو یکسر بدل دیا تھا...... زنیرا کا دل بری طرح سے دھڑک رہا تھا۔ فاران نے اس کی طرف نظر اٹھا کر دیکھا...... عجیب سا دکھ، شکایت، نفرت اور غصہ سب ہی کچھ تو تھا اس کی آنکھوں میں۔

''تم فرحان کو چپ کروا کے فوراً میرے کمرے میں آؤ۔'' فاران کا لہجہ اتنا سرد تھا کہ اس کی کاٹ زنیرا کو اپنی رگ و پے میں اترتی ہوئی محسوس ہوئی تھی۔

☆☆☆

''عدیل مجھے بہت ڈر لگ رہا ہے۔ ہاتھ پاؤں کانپ رہے ہیں میرے۔ میں کیسے ابا اور اماں کا سامنا کروں گی۔'' شہزادی کی آواز خوف سے کپکپا رہی تھی...... وہ دونوں اس وقت موٹر سائیکل پر تقریباً شہزادی کے محلے کے اندر داخل ہونے والے تھے، اس نے سیاہ چادر سے اپنے آپ کو اچھی طرح سے لپیٹا ہوا تھا۔ دل کچھ اتنی زور سے دھڑک رہا تھا کہ اس کی آواز شہزادی کو اپنے کانوں تک آرہی تھی۔

''شہزادی پلیز ہمت سے کام لو...... میں تمہارے ساتھ ہوں ناں...... انشاء اللہ سب کچھ ٹھیک ہوجائے گا۔'' عدیل نے اسے تسلی دیتے ہوئے موٹر سائیکل اس کے گھر کی گلی کے سامنے روک دی۔

کل فاران کے گھر ہونے والے واقعے کے بعد وہ چاہتا تھا کہ شہزادی جلد از جلد اپنے والدین سے باعزت طریقے سے مل لے۔ فاران کے اتنے سخت... ری ایکشن کے بعد اب زنیرا کو اس معاملے میں انوالو کرنا خارج از امکان لگ رہا تھا اور خود اس کی اپنی غیرت بھی یہ گوارا نہیں کررہی تھی کہ اب وہ دوبارہ فاران کے گھر سے کسی قسم کا بھی کوئی تعلق رکھے...... اس وقت بھی اس کا یہ ہی دل چاہا تھا کہ وہ فاران کو جان سے ماردے اگر گارڈز اپنی بندوقوں کے ساتھ اندر نہ آجاتے تو شاید وہ یہ کر بھی گزرتا لیکن بعد میں اسے یہ احساس ہوا تھا کہ شدید غصے میں کیا گیا فیصلہ خود انسان کے لیے کتنا نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے۔ اگر وہ فاران کو مار ڈالتا تو خود اس کی اپنی زندگی بھی تو ختم ہی ہوجاتی...... پھانسی یا پھر ساری عمر کی جیل...... وہی تو اپنی ماں اور بہنوں کا واحد سہارا تھا۔ شہزادی ایک بار پھر سے تنہا ہوجاتی...... اس نے دل ہی دل میں اللہ کا شکر ادا کیا تھا کہ اس سے کوئی ایسی ویسی احمقانہ حرکت سرزد نہیں ہوئی جو بعد میں اس کی فیملی کے لیے ایک مصیبت بن جاتی۔ فاران کے گھر سے نکلنے کے بعد وہ شہزادی کو لے کر ایک پارک میں آگیا تھا۔ شہزادی کی حالت جو ناگفتہ بہ ہورہی تھی۔ رو، رو کر اس کی آنکھیں سوج گئی تھیں۔ خود عدیل کا حلیہ بھی اس لڑائی جھگڑے میں کافی بگڑ گیا تھا۔ ایسے میں اگر وہ لوگ سیدھے گھر چلے جاتے تو رخشندہ کا تو حال ہی برا ہوجاتا۔ کتنی ہی دیر وہ شہزادی کے ساتھ وہاں بیٹھا اسے نارمل کرنے کی کوشش کرتا رہا تھا۔ خوشگوار ماحول میں کولڈ ڈرنک اور برگر کھانے کے بعد شہزادی کا دل کچھ ٹھہرا تھا عدیل کی خوب صورت باتوں میں کھو کر وہ کافی بہل گئی تھی۔ پھر وہیں پر عدیل نے جب کل ہی اس کے اماں ابا سے ملنے کا پروگرام بنایا تو وہ کافی پریشان بھی ہوگئی۔

''عدیل پلیز اتنی جلدی نہیں...... اب تو زنیرا باجی بھی ہم لوگوں کے ساتھ نہیں چل سکتیں۔ تھوڑا سا انتظار کرلیں...... شاید فاران بھائی پھر کسی شوٹنگ پر چلے جائیں تو......'' عدیل نے اس کی بات درمیان میں ہی کاٹ دی۔

''شہزادی پتا نہیں ہمارے آنے کے بعد تمہاری زنیرا باجی پر کیا گزری ہوگی۔ فاران جس طرح غصے سے پاگل ہورہے تھے مجھے ڈر ہے کہ انہوں نے زنیرا صاحبہ کے خلاف کوئی سخت ترین ایکشن نہ لے لیا ہو۔'' عدیل کافی فکرمند لگ رہا تھا۔

''ہائے نہیں عدیل، اللہ نہ کرے جو میری زنیرا باجی کے ساتھ کچھ برا ہوا ہو۔'' شہزادی نے ہول کر اسے دیکھا۔



''اسی لیے تو میں تمہیں سمجھانا چاہ رہا ہوں کہ... فی الحال انہیں اپنی میریڈ لائف کو سنبھالنے دو اگر ہم لوگوں نے دوبارہ انہیں اپنے معاملے میں انوالو کرنے کی کوشش کی تو انہیں فاران پھر دوبارہ معاف نہیں کریں گے۔ ابھی تو پھر بھی کچھ امید ہے۔'' فاران کی بات پر متفق ہو کر شہزادی نے سر ہلا دیا لیکن چہرے پر تفکرات کے سائے لرزاں تھے۔

''عدیل، مجھے زنیرا باجی کی وجہ سے کافی ڈھارس محسوس ہورہی تھی۔ ان کی وجہ سے شاید ابا میری باتوں پر یقین کرلیتے۔'' عدیل نے پیار سے اس کے ہاتھوں کو تھامتے ہوئے اس کی آنکھوں میں جھانکا۔

''شہزادی یقین جانو تمہاری سچائی ہی تمہارے لیے ڈھارس بن جائے گی اگر تم کوئی جھوٹی کہانی سنا رہی ہوتیں تو یقیناً تمہیں کسی کی مدد کی ضرورت پڑتی...... تمہیں جھوٹی گواہی ڈھونڈنے کی بھی ضرورت محسوس ہوتی... لیکن تمہاری بے گناہی تمہاری پاکیزگی ثابت کرنے کے لیے ہمیں کسی کی ضرورت نہیں ہے۔ انشاء اللہ وہ ضرور تمہاری بات کا بھروسا کرلیں گے۔'' اور یوں عدیل کے اتنے سمجھانے پر وہ اس وقت لرزتے قدموں سے اپنے گھر کے دروازے پر آتو گئی تھی لیکن ہاتھ دستک دینے سے ڈر رہے تھے۔ تبھی اچانک ہی باہر جانے کے ارادے سے نکلتے ہوئے اجمل صاحب نے دروازہ کھول دیا...... ان کی نظر ایک دم ہی سامنے کھڑی شہزادی پر پڑی تھی۔ وہ دم بخود سے ایک لمحے کے لیے اسے دیکھتے رہ گئے خود شہزادی بھی ان کے اتنے اچانک سامنے آجانے پر بے حد نروس ہوگئی تھی۔ منہ سے ایک لفظ بھی نہیں نکل پایا تھا۔ عدیل بھی کچھ کنفیوزڈ ہوگیا تھا۔ دفعتاً شہزادی آگے بڑھی اور... بے اختیار جھک کر اجمل صاحب کے پیروں کو پکڑ لیا۔

''ابا میں بے بالکل بے گناہ ہوں...... خدا کے لیے میری بات سنے بغیر مجھے سزا مت دیجیے گا۔'' وہ گڑگڑا کر روتے ہوئے ان سے التجا کررہی تھی۔ اجمل صاحب جیسے ایک دم سے اپنے حواسوں میں واپس آگئے۔ انہوں نے گھبرا کر گلی میں اِدھر اُدھر دیکھا۔ اتفاق سے چند چھوٹے بچوں کے علاوہ جو کچھ فاصلے پر کھیل میں مگن تھے اس وقت وہاں کوئی اور نہیں تھا۔ انہوں نے بری طرح سے اسے جھٹکا دے کر اپنے پیروں سے ہٹایا اور تیزی سے دروازہ بند کرنا چاہا لیکن شہزادی ان سے بھی زیادہ تیزی سے دروازے کو دھکا دیتی ہوئی اندر آگئی۔ اجمل صاحب ذرا سا لڑکھڑا کر پیچھے ہٹے تھے۔ عدیل نے جلدی سے آکر دروازہ بند کرتے ہوئے انہیں ملتجی نظروں سے دیکھا۔

''انکل پلیز...... مجرم کو سزا دینے سے پہلے عدالت بھی اس کا بیان سنتی ہے...... آپ کی بیٹی... بےقصور ہے انکل۔''

''خبردار جو اپنی ناپاک زبان سے مجھے انکل کہا...... لے جاؤ اس گندگی کے ڈھیر کو یہاں سے...... مجھے اپنا گھر بھی پاک کرنا پڑے گا جو تم دونوں کی وجہ سے نجس ہوگیا ہے۔'' وہ بہت زور سے دہاڑے تھے۔ آنکھوں میں جیسے خون اتر آیا تھا۔

''اوہ......'' عدیل نے اک گہری سانس لی۔

''تو یہ لوگ سمجھ رہے ہیں کہ شہزادی میرے ساتھ گھر سے بھاگ گئی تھی۔'' تبھی اجمل صاحب کے چلّانے پر انیسہ گھبرا کر کمرے سے باہر نکل آئیں اور پھر اچانک ہی ان کی نظر شہزادی پر پڑی تھی۔ وہ سکتے کے عالم میں اسے دیکھتی رہی گئیں۔ شہزادی بھی سامنے اپنی ماں کو کھڑا ہوا دیکھ کر بے قراری سے آگے بڑھی اور روتے ہوئے ان سے لپٹ گئی۔

''اماں میری اماں...... خدا کے لیے آپ تو میری بات کا یقین کریں...... میں کسی کے ساتھ نہیں بھاگی تھی۔ اماں پلیز مجھ سے ناراض مت ہوں میں آپ لوگوں کے بغیر نہیں رہ سکتی۔ اماں مجھے یہاں سے مت نکالو میں مرجاؤں گی۔'' وہ ہسٹریائی انداز میں چیختے

ہوئے بے ہوش ہو کر ان کی بانہوں میں جھول گئی۔

انیسہ نے بے حد گھبرا کر اسے سنبھالنے کی کوشش کی جبکہ عدیل نے تیزی سے بڑھ کر اسے زمین پر گرنے سے پہلے ہی اپنے بازوؤں میں سمیٹ لیا تھا...... اجمل صاحب بھی سب کچھ بھول کر اس کی طرف لپکے۔

''کیا ہو گیا ہے میری بچی کو......؟'' وہ انتہائی پریشانی سے عدیل سے اسے برآمدے میں رکھے ہوئے پلنگ پر لٹاتے ہوئے کہہ رہے تھے۔

''اجمل اگر میری شہزادی کو کچھ ہو گیا تو میں آپ کو کبھی معاف نہیں کروں گی۔ ارے سن تو لیتے کہ اس پر کیا گزری تھی۔'' انیسہ روتے ہوئے پانی کے چھینٹے مارتے ہوئے کہہ رہی تھیں۔ عدیل بھی گھبرا کر اس کے رخساروں کو تھپتھپاتے ہوئے اسے پکار رہا تھا جبکہ اجمل صاحب ڈوبتے ہوئے دل کے ساتھ اسے خاموشی سے دیکھ رہے تھے۔

''انکل آپ یقین کریں جب شہزادی آپ لوگوں کو چھوڑ کر گئی تھی تو اس وقت میں اس کو جانتا تک نہیں تھا۔ ملنا تو بہت دور کی بات ہے لیکن آج یہ میری بیوی ہے۔ میں ایک شریف فیملی کے گھر سے اسے عزت سے بیاہ کر لایا ہوں۔'' دفعتاً عدیل نے سر اٹھا کر بھرّائی ہوئی آواز میں انہیں مخاطب کیا تو اس کے لہجے کی سچائی نہ چاہتے ہوئے بھی اجمل صاحب کو اپنے دل میں اترتی ہوئی محسوس ہوئی۔ تبھی شہزادی کے پپوٹوں میں ذرا سی جنبش ہوئی تھی۔

''شہزادی آنکھیں کھولو میری بچی...... تمہاری اماں ہمیشہ تمہارا ساتھ دے گی۔'' انیسہ نے اسے ہوش میں آتے دیکھا تو بے تابی سے اسے پکارتے ہوئے اس پر جھک گئیں۔ آنکھوں سے متواتر آنسو بہہ رہے تھے۔ شہزادی نے آہستہ سے آنکھیں کھولیں تو اجمل صاحب جلدی سے اس کے پاس سے ہٹ کر تخت پر بیٹھ گئے۔

''اماں پلیز ابا سے کہیں کہ مجھے معاف کر دیں۔'' شہزادی نے نقاہت سے کہتے ہوئے ان کی گود میں منہ چھپا لیا۔ اپنی ماں کے آنسوؤں میں وہ ان کی کھوئی ہوئی ممتا ڈھونڈ چکی تھی۔

''وہ تمہیں معاف کر چکے ہیں شہزادی...... میں ان کا چہرہ پڑھنا جانتی ہوں۔'' انیسہ نے دزدیدہ نظروں سے سامنے سر جھکا کر بیٹھے ہوئے اجمل صاحب کو دیکھتے ہوئے بہت آہستگی سے کہا تھا۔ ان کا دل اپنے شوہر کی اس بے بسی پر کڑھ رہا تھا۔ جنہوں نے کبھی شہزادی کا منہ نہ دیکھنے کی قسم کھائی تھی۔ اس وقت شہزادی کی بے گناہی کی گواہی اس کا وہ شوہر دے رہا تھا جس نے ان لوگوں کی غیر موجودگی میں ان کی بیٹی کا ہاتھ تھاما تھا۔ ان کی شہزادی بنا ان لوگوں کی دعائیں لیے کسی اور کے گھر سے رخصت ہوئی تھی۔ اس سے بڑا بھلا کوئی اور ستم ہو سکتا تھا کسی ماں باپ کے لیے...... لیکن بہر حال ان کے دل میں بس یہ سکون ضرور تھا کہ ان کی بیٹی کسی کے ساتھ بھاگی نہیں تھی۔ اس کا ایک، ایک آنسو اس کی معصومیت کا گواہ بن کر انہیں اس بات کا اطمینان دلا گیا تھا...... پھر اس کے ساتھ آنے والا اس کا شوہر چہرے، مہرے اور بات چیت سے کسی شریف خاندان کا نوجوان لگ رہا تھا لیکن پھر بھی شہزادی نے اپنی نادانی کی وجہ سے ان لوگوں کو جس اذیت اور کرب سے دوچار رکھا تھا اس دکھ کو بس وہی لوگ سمجھ سکتے تھے، جن کی بیٹیاں ان کی عزت کو اپنے پاؤں تلے روند کر انہیں ذلت اور بدنامی کے ایسے اندھیروں میں چھوڑ کر جاتی ہیں جہاں وہ کسی سے آنکھیں ملانے کے بھی قابل نہیں رہتے۔ وہ تو اجمل صاحب نے اپنی فہم و فراست سے کام لے کر کسی کو بھی نہیں پتا چلنے دیا تھا کہ ان کے گھر پر وہ قیامت ٹوٹی ہے جس نے انہیں زندہ در گور کر دیا۔

عام عورتوں کے برعکس انیسہ نے بھی اپنے شوہر کا مکمل ساتھ دیتے ہوئے اپنی کسی بھی بات سے اپنے خاندان اور جاننے والوں پر کبھی کچھ ظاہر نہیں ہونے دیا تھا حالانکہ دل اندر سے بالکل ختم ہوتا جا رہا تھا، رو رو کر آنکھیں بھی خشک ہو چکی تھیں۔ رانی کو ہی اپنے گھر پر گزرنے والے اس سانحے کی خبر تھی، وہ بھی انیسہ نے اپنے گاؤں جانے سے پہلے سامان کی پیکنگ کے بہانے اسے گھر بلا لیا تھا۔ فقیر محمد اسے چند گھنٹوں کے لیے ان کے پاس چھوڑ گیا تھا اور یہ چند گھنٹے رانی کے لیے اپنے اندر ایسے قیامت خیز لمحات چھپائے ہوئے تھے جن کی اذیت اس سے بالکل سہی نہیں جا رہی تھی...... شہزادی کے یوں اچانک غائب ہو جانے کی خبر نے اس کے تو ہوش و حواس ہی اڑا کر رکھ دیے تھے۔ وہ یوں چلاّ، چلاّ کر روئی تھی کہ ماں، باپ کو اسے سنبھالنا مشکل ہو گیا تھا۔ خود ان دونوں کی اپنی حالت بھی دگرگوں تھی ان کے چھوٹے سے گھر میں ایک ماتم سا بپا تھا۔ ایک لڑکی کی عاقبت نااندیشی نے کیسے ان معصوم لوگوں کو آنسوؤں میں ڈبو کر ان سے ان کی خوشیاں بھی چھین لی تھیں۔ ابھی تو رانی نے اپنی زندگی کی نئی شروعات کو ڈھنگ سے سمجھا بھی نہیں تھا کہ ان کے خوشیوں بھرے رنگین دنوں پر ایک دم سے سیاہی بکھر گئی تھی۔ پھر اجمل صاحب نے اپنے آپ کو سنبھالتے ہوئے نہ جانے کتنی دیر تک رانی کو سمجھایا تھا۔

وہ معصوم کم سن سی لڑکی برستی آنکھوں اور سہمے ہوئے دل کے ساتھ اپنے ابا کی وہ تمام نصیحتیں سمجھنے کی کوشش کر رہی تھی جس سے اس کے خاندان کی عزت بچ سکتی تھی۔ کتنے بڑے امتحان میں ڈال دیا تھا شہزادی نے اسے کہ اتنی بڑی خبر کو اسے ہمیشہ اپنے دل میں چھپا کر پہلے کی طرح ہنستا بولتا تھا۔ اپنی بہن کی فرضی شادی میں گاؤں نہ جانے کا بس صرف تھوڑا سا افسوس ظاہر کر کے اپنی زندگی میں مگن ہو جانا کوئی آسان بات نہیں تھی لیکن اسے یہ ایکٹنگ بھی کرنا تھی اور ابھی فقیر محمد کے آنے سے پہلے، پہلے اسے اپنے آپ کو بالکل نارمل بھی کرنا تھا...... اور اس وقت انیسہ کو وہ تمام باتیں یاد آئیں تو ان کی گود میں منہ چھپائے شہزادی کو ایک دم اپنے سے الگ کر دینے کو دل چاہنے لگا...... بے اختیار ہی محبت کی جگہ غصے نے لے لی تھی لیکن پھر ایک سہمی ہوئی سی خوفزدہ چڑیا کے مانند ان کی ممتا کی چھاؤں میں پناہ لیتی ہوئی اپنی اس بیٹی پر ترس بھی آنے لگا۔

''جاؤ بیٹا، اپنے ابا کے پاس جا کر سب باتیں پوری سچائی کے ساتھ بتا دو...... جو داغ وہ اپنی نیک نامی پر تمہاری وجہ سے لگا ہوا محسوس کر رہے تھے اب اس کو تم اپنی بے گناہی ثابت کر کے ہی مٹا سکتی ہو۔'' انہوں نے بھرائی ہوئی آواز میں اس سے کہا تو عدیل نے بھی فوراً ہی آنکھ کے اشارے سے اسے اجمل صاحب کے پاس جانے کا اشارہ کیا تھا۔ شہزادی آہستہ سے اٹھی لیکن اجمل صاحب کے پاس جانے کے بجائے وہ ایک دم اندر کمرے کی طرف بڑھ گئی۔ سب ہی نے حیران ہو کر اسے اندر کمرے میں جاتے ہوئے دیکھا۔ اس سے پہلے کہ انیسہ گھبرا کر اس کے پیچھے جاتیں وہ کمرے سے باہر نکل آئی۔ اس بار اس کے ہاتھ میں قرآن شریف تھا۔ وہ آہستگی سے آ کر اجمل صاحب کے نزدیک بیٹھ گئی۔

''ابا میں جانتی ہوں آپ کا مجھ پر سے اعتبار اٹھ چکا ہے لیکن آپ کو اس بات پر ہمیشہ یقین رہے گا کہ میں قرآن ہاتھ میں لے کر کبھی جھوٹ نہیں بول سکتی...... ابا میں اس قرآن کی قسم کھا کر کہتی ہوں کہ میں اس روز ہوٹل سے صرف اپنے غصے اور فقیر محمد کی مذاق اڑاتی ہوئی نگاہوں کی وجہ سے نکلی تھی...... میں ان لڑکیوں میں سے نہیں ہوں ابا جو صرف ایک محبت کی خاطر اتنی محبتوں کا خون کر دیتی ہیں...... اپنے پیارے رشتوں کو دنیا کے سامنے جینے کے قابل ہی نہیں چھوڑتیں...... ابا ایسی کوئی بات نہیں تھی اور ابا آپ کی بیٹی محفوظ ہاتھوں میں رہی ہے۔ میں نے آپ کی عزت پر کوئی حرف نہیں آنے دیا۔'' آخری

جملہ کہتے ہوئے وہ بے اختیار روتے ہوئے اجمل صاحب کے گلے لگ گئی۔ عدیل نے اس کے ہاتھ سے قرآن پاک لے لیا۔ اجمل صاحب کی آنکھوں سے بھی آنسوؤں کی برسات ہورہی تھی...... پھر عدیل نے تفصیل سے شہزادی کے ہوٹل سے نکلنے کے بعد کے تمام واقعات ان لوگوں کو بتاتے ہوئے اجمل صاحب سے یہ التجا بھی کہ وہ اب چل کر اس کی امی سے بھی مل لیں لیکن ان پر کچھ ظاہر نہیں کریں کیونکہ وہ نہیں چاہتا کہ شہزادی کی عزت...کبھی اس کی ماں کی نظروں میں کم ہو...... جب عدیل انہیں یہ سب تفصیل بتارہا تھا تو شہزادی کی تشکر آمیز نگاہیں جیسے اس کے چہرے کی بلائیں لے رہی تھیں...... اسے عدیل کسی فرشتے سے کم نہیں لگ رہا تھا۔

شوہر بننا کسی مرد کے لیے کوئی بڑی بات نہیں ہوتی لیکن کسی عورت کی چھوٹی، چھوٹی سی خوشیوں کا ضامن بن جانا، اس کی عزت کا محافظ بن کر دنیا کے سامنے اس کے لیے ڈھال بن جانا...... یہ ہر مرد کے بس کی بات نہیں ہوتی اور وہ کتنی خوش قسمت تھی کہ اسے صرف شوہر نہیں بلکہ اپنی زندگی کا بہت سچا اور بے لوث محبت کرنے والا ساتھی ملا تھا...... گھر چھوڑنے کے بعد اگر زنیرا اور پھر عدیل جیسے لوگ نہ ملتے تو اپنی نادانی و ناسمجھی سے اٹھائے ہوئے قدموں کی وجہ سے وہ نہ جانے کن ہاتھوں میں پڑ گئی ہوتی...... شہزادی نے ایک جھرجھری لے کر سوچا تھا اور اس کے ساتھ ہی زنیرا کی یاد ایک فکر بن کر اسے پریشان کر گئی...... پتا نہیں ان پر اس دن ان لوگوں کے چلے آنے کے بعد کیا گزری تھی۔

☆☆☆

''تم ابھی اور اسی وقت اپنا سامان پیک کرو...... ہم لوگ رات کی فلائٹ سے کراچی جارہے ہیں۔'' فرحان کو بہلا کر جب وہ کمرے میں آئی تھی تو فاران نے بہت درشت لہجے میں اپنا حکم اسے سنایا تھا۔

''نہیں فاران میں آج تو کیا... فی الحال ایک مہینہ کہیں نہیں جاسکتی۔ بچوں کے ایگزام نزدیک آرہے ہیں۔'' زنیرا نے بہت نارمل انداز میں ایسے جواب دینے کی کوشش کی گویا فاران کوئی تفریحی پروگرام بنارہا ہو حالانکہ اس کا دل اندر سے تھرتھر کانپ رہا تھا۔

''شٹ اپ......'' فاران بری طرح سے دہاڑا تھا...... ''بچوں کی آڑ لے کر فضول بہانے بنانے کی ضرورت نہیں...... تم کیا سمجھتی ہو شہزادی کو مجھ سے چھین کر تم دوبارہ میری زندگی میں واپس آجاؤ گی...... ارے تم تو شہزادی کے آنے سے پہلے ہی میرے لیے مرچکی تھیں۔ بس میں بچوں کی خاطر تمہاری لاش کو دفنانے سے ڈر رہا تھا...... لیکن اب میرا فیصلہ اٹل ہے، میں کسی کی بھی خاطر جبر کی زندگی نہیں گزار سکتا...... سمجھیں تم......؟'' فاران کا ایک، ایک جملہ زنیرا کے دل پر کوڑے کے مانند لگ رہا تھا۔

''فاران میں آپ کی نفرت اتنے عرصے سے صرف اس آس پر سہتی رہی ہوں کہ شاید آپ کے دل میں میری سوئی ہوئی محبت دوبارہ جاگ اٹھے لیکن......''

وہ اپنی بات ادھوری چھوڑ کر بے اختیار رو دی۔

''اب مجھے تم سے نہ محبت رہی ہے اور نہ ہی نفرت محسوس ہورہی ہے، کوئی بھی احساس باقی نہیں رہا تمہارے لیے میرے دل میں...... آج میں جس اذیت سے گزر رہا ہوں اس کے بعد اب میرے لیے غم اور خوشی دونوں ہی کوئی معنی نہیں رکھتے......''

ٹوٹے ہوئے لہجے میں کہتے ہوئے بے اختیار اس کی آواز بھرا گئی۔ زنیرا نے بہت بے بسی سے اسے دیکھا...... کتنی سفاکی سے فاران نے اپنے الفاظ سے اس کی روح تک میں گھاؤ ڈال دیے تھے لیکن پھر بھی اس وقت فاران آنکھوں میں چمکتے آنسو دیکھ کر نہ جانے کیوں بے اختیار اس کا دل چاہنے لگا کہ وہ اپنے اس بے درد محبوب کو اپنے گلے سے لگا کر اس کی آنکھوں کے آنسو اپنی آنکھوں میں اتار لے...... اپنے دل کو مضبوط کر کے اس سے شہزادی کے بچھڑ جانے کا دکھ بھی بانٹنے کو وہ تیار تھی لیکن اس بے مہر نے تو اسے اپنے آپ سے اتنا دور کرلیا تھا کہ وہ تو اب اس کے سائے کو بھی نہیں چھو سکتی تھی۔ آخر وہ ایسا کیا کرے کہ اس کا فاران اس کے پاس واپس لوٹ آئے...... زنیرا نے بہت بے بسی کے ساتھ اپنے دونوں ہاتھوں کو مسلتے ہوئے سوچا تھا۔

''کل کراچی میں، اپنے اور تمہارے گھر والوں کے سامنے میں اپنا فیصلہ سناؤں گا۔'' فاران نے مزید اسے مخاطب کیا تو اس کا دل دھک سے ہوگیا۔

''نہیں فاران...... پلیز آپ اتنی جلد بازی سے کام مت لیجیے...... کسی سے بھی کچھ مت کہیے...... میں بے شک بچوں کے ساتھ کراچی میں رہ لوں گی لیکن کم از کم میرے پاس ایک آس تو رہے گی کہ شاید آپ کبھی مجھے واپس مل جائیں۔'' بے چارگی سے کہتے ہوئے وہ بے اختیار رو دی۔

''ہونہہ...... تم نے قدم، قدم پر میری آس...... میری تمناؤں کا خون کیا ہے تو پھر تمہیں بھی کسی آس کے ساتھ جینے کا کوئی حق نہیں ہے۔ چلو میں اس قصے کو ابھی تمام کردیتا ہوں، میں نے تمہیں طلاق دی، میں نے تمہیں طلاق دی، میں نے تمہیں طلاق دی۔'' فاران کے بالکل اچانک کہے گئے یہ جملے ایک بم کی طرح جیسے زنیرا کے وجود کے پرخچے اُڑا گئے، وہ سکتے کے عالم میں پھٹی، پھٹی نظروں سے اسے دیکھتی رہ گئی۔ پورا کمرا اسے گھومتا ہوا محسوس ہورہا تھا...... اپنی چیخ روکنے کے لیے اس نے بہت مضبوطی سے اپنے ہونٹوں پر ہاتھ رکھا ہوا تھا...... ایک بہت ہی ناقابلِ یقین کیفیت سے دوچار ہورہی تھی وہ اس وقت......

''ہوگئی تسلی تمہیں کہ اب میں تمہیں کبھی واپس نہیں مل سکتا......'' فاران نے اپنی سرخ ہوتی ہوئی آنکھوں کے ساتھ اسے غصیلی نظروں سے دیکھا۔ اس وقت وہ اپنے آپے میں لگ ہی نہیں رہا تھا...... اپنے خوابوں کے چکنا چور ہونے کا بدلہ لے کر بھی جیسے اسے چین نہیں آرہا تھا...... وہ زنیرا کی غیر ہوتی ہوئی حالت کا نوٹس لیے بغیر اسے مزید کچوکے دینے پر آمادہ تھا...... زنیرا کا پورا جسم کانپ رہا تھا اس نے زور سے فاران کو پکارا لیکن اس کے منہ سے آواز ہی نہیں نکلی۔

''اب ہمارے درمیان وہ کاغذی اور شرعی رشتہ بھی نہیں رہا جو مجھے ہر لمحہ گھٹن کا احساس دلاتا رہتا تھا۔ جاؤ اب جا کر تھوڑی بہت پیکنگ کرلو...... فلائٹ میں زیادہ وقت نہیں ہے۔ باقی سامان میں بعد میں بھجوا دوں گا...... اور ہاں بچوں کا کوئی مسئلہ نہیں ہوگا، وہ تمہارے پاس ہی رہیں گے، میں ہر مہینے ان سے ملنے آجایا کروں گا۔'' فاران کا چہرہ بالکل سرخ ہورہا تھا اور ماتھے پر پسینے کے قطرے چمک رہے تھے۔ زنیرا لڑکھڑاتے ہوئے قدموں کے ساتھ دروازے کی جانب بڑھی تو فاران کی آواز پر ایک لمحے کو اس کے پیر تھم گئے۔ کتنا درد تھا فاران کے لہجے میں......

''پتا نہیں اس کے چھن جانے کے بعد میں کبھی خوش رہ بھی سکوں گا یا نہیں...... لیکن ایک بات یاد رکھنا اس کی محبت اس کی یادیں تم کیا کوئی بھی مجھ سے نہیں چھین سکتا۔'' زنیرا کو اس کے الفاظ زہر میں بجھے ہوئے تیر کے مانند اپنے دل پر لگتے ہوئے محسوس ہوئے۔ اتنی بڑی قیامت اس پر توڑ کر بھی فاران کو اس پر ذرا بھی رحم نہیں آرہا تھا۔ اس کے آنسو، اس کا کرب، اس کی اتنی تڑپ کچھ بھی تو فاران کو نظر نہیں آرہا تھا بلکہ وہ اس وقت بھی شہزادی کے غم میں ماتم کناں تھا...... اس کی یادوں میں زندہ رہنے کی باتیں کررہا تھا۔ زنیرا کے صدمے سے چور دل میں غصے کی چنگاریاں بھڑکنے لگیں۔ وہ ایک جھٹکے سے اس کی طرف مڑی...... بہت ہی سخت جملہ کہنے

کے لیے لب کھولے لیکن اس کے الفاظ منہ میں ہی رہ گئے۔ فاران سینے کو دونوں ہاتھوں سے تھامے قالین پر گر رہا تھا...... پسینہ پانی کی طرح اس کے چہرے کو بھگو رہا تھا...... زنیرا سب کچھ بھول کر اس کی طرف لپکی اس وقت تک وہ نیچے گر چکا تھا...... زنیرا نے گھبرا کر اس کے پسینے سے شرابور چہرے کو اپنے دوپٹے سے پونچھتے ہوئے اسے زور سے پکارا لیکن فاران کی بند آنکھوں میں کوئی جنبش نہیں ہوئی تھی۔

☆☆☆

کمرے میں بچھی ہوئی سفید چاندنی پر عورتیں بیٹھی ہوئی قرآن پڑھ رہی تھیں۔ زنیرا وہیں دیوار سے ٹیک لگائے خالی، خالی نظروں سے چاروں طرف دیکھ رہی تھی۔ اس کے نزدیک ہی بیٹھی ہوئی راحیلہ اور ساجدہ باجی کے آنسو نہیں تھم رہے تھے...... اپنے بھائی کی اس اچانک موت نے انہیں صدمے کی شدت سے بے حال کیا ہوا تھا۔ ان کا بے قراری سے رونا کسی سے دیکھا نہیں جا رہا تھا۔ ذیشان بھائی بھی اپنے چھوٹے بھائی کے یوں ایک دم مرجانے کو برداشت نہیں کر پا رہے تھے...... ابھی دو دن پہلے تو فاران نے سوئٹزرلینڈ...... سے انہیں فون کر کے بتایا تھا کہ وہ لاہور پہنچتے ہی انہیں فوراً اپنے پاس بلوالے گا۔ کتنی چہکتی ہوئی سی آواز تھی اس کی...... خوشی سے معمور لہجہ اب بھی ان کے کانوں میں گونج رہا تھا۔

''ذیشان بھائی اتنے دنوں سے آپ کو نہیں دیکھا ہے، بس میرے آتے ہی آپ بھی لاہور آجائیے گا...... میں اپنی زندگی کی کچھ خوشیاں آپ سے شیئر کرنا چاہتا ہوں۔''

اس کے جملے یاد آتے ہی ذیشان کے دل میں ہوک سی اٹھی اور وہ بے اختیار ہو کر زور سے رو دیے...... روشانہ کا تڑپنا بھی سب کا دل کاٹے دے رہا تھا۔ اپنے بابا کو بار بار پکارتے ہوئے وہ نڈھال ہوئی جا رہی تھی۔ فرحان سہما ہوا سا اپنی نانی کی گود میں دبکا سب کی آہ و فغاں کو سن رہا تھا۔ سلیم صاحب اپنی بیٹی کے یوں اچانک اجڑ جانے پر بالکل ہی ٹوٹ گئے تھے...... پتا نہیں ان کی بیٹی کی اتنی رشک آمیز زندگی کو کس کی نظر لگ گئی تھی۔ یہ جملہ جب زنیرا کو گلے لگاتے ہوئے انہوں نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا تھا تو زنیرا نے بہت اداسی سے اپنے باپ کو دیکھتے ہوئے سوچا تھا کہ لاعلمی، آگاہی کے کرب سے کتنی زیادہ اچھی ہوتی ہے۔ کل سے آج تک کا وقفہ اسے سالوں پر محیط لگ رہا تھا۔ اسے ایسا محسوس ہو رہا تھا کہ جیسے وہ صدیوں کی مسافت ایک دن میں طے کر آئی ہو۔ کیا کچھ نہ سہہ لیا تھا، اس نے اتنے سے وقت میں......

فاران کو شدید ہارٹ اٹیک ہوا تھا اسپتال لے جانے کی نوبت ہی نہیں آسکی تھی۔ حالانکہ ڈاکٹرز اور ایمبولینس فوراً ہی گھر پہنچ گئے تھے لیکن فاران ان کے آنے سے قبل ہی زندگی کی بازی ہار چکا تھا۔ وہ سکتے کے عالم میں اپنے سامنے ابدی نیند سوئے ہوئے فاران کو دیکھ رہی تھی۔

''اگر آپ کو ہمیشہ کے لیے جانا ہی تھا تو فاران مجھ سے اپنی بیوی کی حیثیت سے الوداع کہنے کا حق تو نہ چھینتے...... صرف چند ہی لمحوں کی تو بات تھی۔'' زنیرا نے اس کے بے جان چہرے کو بہت شکایتی نظروں سے دیکھا...... ''فاران آپ کی اتنی اچانک موت مجھے صدمے سے چور کیوں نہیں کر رہی...... میں تو آپ کی معمولی سی بیماری سے دہل جاتی تھی...... آپ بہت بدقسمت ہیں فاران اتنے سالوں کا ساتھ آپ نے مرنے سے صرف چند منٹ پہلے ہی ختم کر دیا، وہ بھی اس لڑکی کے عشق میں جو اپنی نئی زندگی میں مگن ہے۔ کچھ دیر پہلے آپ نے مجھ پر جو قیامت توڑی ان تین الفاظ نے میرے دل کو اندر سے ختم کر دیا ہے کہ اب اس میں آپ کی موت کا غم بھی نہیں رہا...... ہاں یہ صدمہ ضرور ہو رہا ہے کہ آپ کے آخری جملوں میں میرے لیے سوائے نفرت کے اور کچھ نہیں تھا۔'' وہ بے آواز رو رہی تھی۔

''بے شک آپ مجھ سے نفرت کا اظہار کرتے میں پھر بھی آپ کی پجارن بنی رہتی لیکن آپ نے اپنی آخری سانسیں شہزادی کو پکارتے ہوئے لی ہیں اس کے لیے میں آپ کو کبھی معاف نہیں کروں گی۔ آپ مجھے کراچی لے جانا چاہ رہے تھے ناں...... تاکہ سب کے سامنے یہ اعلان کر سکیں کہ آپ نے مجھے طلاق دے دی ہے تو کراچی تو مجھے جانا ہی ہوگا لیکن مطلقہ بن کر نہیں بلکہ آپ کی بیوہ بن کر...... شکر ہے اس طلاق کا گواہ کوئی نہیں...... آپ کی اس نام نہاد حسین رفاقت اور خوب صورت زندگی جس پر سارا خاندان مجھ پر رشک کرتا تھا اس بھرم کو میں ہمیشہ بنا کر رکھوں گی ورنہ آپ نے تو مجھ سے دنیا والوں کے سامنے سر اٹھا کر جینے کا حق بھی چھین لیا...... میں کیسے سب کی تمسخر اڑاتی نگاہوں کا سامنا کرتی...... میرے ماں، باپ جو میری زندگی پر فخر کیا کرتے ہیں وہ جیتے جی مرجاتے...... اب کم از کم میں عزت کے ساتھ تو جیوں گی۔ لوگ ہمیشہ میری خوشیوں، میری شاندار زندگی اور میرے شوہر کی سچی محبت کی مثال دیتے رہیں گے۔ کسی کو بھی نہیں پتا چلے گا فاران کہ مرنے سے بس چند لمحے پہلے ہی آپ نے مجھے طلاق دے کر اپنی نفرت کی انتہا بتا دی تھی۔ فاران میں نے تو کبھی سوچا بھی نہیں تھا کہ آپ کی موت میں میری عزت چھپی ہوئی ہوگی۔'' یہ سوچ ایک عجیب سی خوشی بن کر جب اس کے دل میں چھائی تو اس نے بے اختیار گھبرا کر اپنے سر کو جھٹکا دیا تھا۔

فاران کے انتقال کی خبر جنگل کی آگ کی طرح ہر طرف پھیل گئی تھی۔ پوری فلم انڈسٹری تو جیسے ہل کر رہ گئی تھی۔ خاص کر پروڈیوسرز تو بے حد شاک میں تھے فاران کی موت سے زیادہ انہیں فلموں کی فکر پڑ گئی تھی۔ کچھ ہی گھنٹوں میں اس کے میکے اور سسرال والے اس کے پاس پہنچ گئے تھے۔ آہ و بکا سے اس گھر کے درودیوار لرز رہے تھے...... فاران کی اس اچانک جوان موت کو کسی کا ذہن قبول نہیں کر رہا تھا۔ بس ایک زنیرا تھی جو اپنی خشک آنکھوں اور منجمد ہوتے ہوئے ذہن کے ساتھ بالکل خاموش بیٹھی ہوئی تھی۔ سب لوگ اسے رُلانے کی کوشش کر رہے تھے۔ زنیرا کا دل چاہا وہ چیخ، چیخ کر سب کو بتائے کہ فاران اپنے آخری لمحات میں اسے اتنا رُلا کر گیا ہے کہ اب اس کے پاس آنسوؤں کا ذخیرہ ختم ہو چکا ہے۔ تبھی اسے سامنے سے شہزادی آتی ہوئی نظر آئی۔ سیاہ چادر میں اپنے چاند کی طرح چمکتے ہوئے چہرے کے ساتھ وہ انتہائی خوب صورت لگ رہی تھی۔ اسے دیکھتے ہی زنیرا کے کانوں میں فاران کی آواز کی بازگشت گونجنے لگی۔

''میں نے تمہیں طلاق دی، میں نے تمہیں طلاق دی، میں نے تمہیں طلاق دی...ہاں اس کی محبت اس کی یادیں مجھ سے تم تو کیا کوئی بھی نہیں چھین سکتا۔''

زنیرا کا دل جیسے پھٹنے لگا...... اس کے شوہر نے اس لڑکی کے عشق میں ڈوب کر اس کے چھن جانے کے غم میں اسے طلاق دی تھی۔ وہ شہزادی کی محبت...... اس کی یادیں اپنے دل میں بسا کر موت کی آغوش میں گیا تھا پھر بھلا وہ کیسے اس سے اپنے شوہر کا پُرسہ لیتی...... اس نے دونوں ہاتھوں سے اپنا چہرہ چھپا لیا۔

''میری طبیعت بہت خراب ہو رہی ہے امی، مجھے کمرے میں لے چلیے......'' اس کا ہذیانی انداز سب کو پریشان کر گیا...... وہ اپنی امی اور فاران کی بھابی کے سہارے اٹھ کر کمرے میں آگئی تھی۔ چہرے سے اس نے اپنے ہاتھ ہٹائے ہی نہیں تھے۔ بس وہ ہذیانی انداز میں چیخ رہی تھی۔ شہزادی اس کے قریب آ ہی نہیں سکی۔ بس اپنی باجی کی اس حالت پر وہ وہیں کچھ دیر بیٹھی آنسو بہاتی رہی پھر واپس لوٹ گئی اسے پتا بھی نہیں چلا کہ اس کی باجی جو اس سے بے حد پیار کرتی تھیں اب اس کی صورت تک دیکھنے کی روادار نہیں۔ زنیرا اپنے بیڈ پر آ کر کچھ خاموش

ہوئی تو اس کی امی نے سکون کی سانس لی ورنہ وہ تو بیٹی کی یہ حالت دیکھ کر گھبرا ہی گئی تھیں۔ تبھی روشانہ بے حد پریشان اور خوفزدہ سی اس کے پاس چلی آئی۔

''مما...... آپ ٹھیک ہیں ناں...... بابا کی طرح آپ تو نہیں جائیں گی ناں......'' وہ زنیرا سے لپٹ کر زور، زور سے رونے لگی تو زنیرا نے بے اختیار اسے اپنی بانہوں میں سمیٹ لیا۔

''نہیں میری جان، میں کہیں نہیں جاؤں گی۔ اب میں تمہارے اور فرحان کے لیے تمہاری مما بھی ہوں اور بابا بھی۔'' اور فاران کے انتقال کے بعد پہلی بار وہ پھوٹ، پھوٹ کر رو دی۔ فرحان بھی سہما ہوا اس کے پاس چلا آیا۔ دونوں بچوں کو لپٹائے وہ نہ جانے کتنی دیر تک روتی رہی کسی نے بھی اسے چپ کرانے کی کوشش نہیں کی کہ سب ہی یہی چاہتے تھے کہ اتنی دیر سے اس کے دل پر چھایا شدید صدمے کا غبار آنسوؤں کے ذریعے نکل جائے۔ اسی شام اجالا کا فون اس کے پاس آ گیا۔

''زنیرا یہ کیا ہو گیا...... فاران ایسے اچانک کیسے چلا گیا......؟'' اجالا کی آواز آنسوؤں سے بوجھل تھی...... زنیرا کا دل چاہا کہ ہمیشہ کی طرح آج بھی وہ اس سے وہ سب کچھ شیئر کرے جو وہ ایک بوجھ کی طرح اپنے دل پر اٹھائے ہوئے تھی...... لیکن نہیں...... اب اسے زندگی کا یہ سب سے بڑا راز اپنے ساتھ قبر تک لے جانا تھا۔ یہ صرف اس کے اور فاران کے درمیان تھا اور فاران اب کبھی واپس لوٹ کر کسی کو کچھ نہیں بتا سکتا تھا۔ اس نے دراز کھول کر اس میں رکھی ہوئی وہ ڈائمنڈ کی رنگ نکالی جو اسے فاران کی سائڈ ٹیبل پر رکھی ہوئی ملی تھی اور وہ اچھی طرح سے جانتی تھی کہ وہ یہ کس کے لیے لایا تھا۔

''اجالا بس وہ اچانک چلے گئے، وہ سوئٹزرلینڈ سے میرے لیے ڈائمنڈ کی رنگ لے کر آئے تھے اتنے دنوں بعد وہ مجھے بالکل پہلے جیسے لگ رہے تھے ویسی ہی محبت، وہی والہانہ انداز...... انہوں نے بہت پیار سے مجھے رنگ پہناتے ہوئے دوبارہ نئی زندگی شروع کرنے کی باتیں کی تھیں لیکن لمحوں میں سب ختم ہو گیا...... اجالا اب یہ رنگ ان کی یاد بن کر ہمیشہ میری انگلی میں رہے گی۔'' وہ بری طرح سے روتے ہوئے اپنے آپ کو جھوٹ کی اس خوب صورت دنیا میں پہنچا ہوا محسوس کر رہی تھی۔ آس پاس بیٹھی ہوئی عورتیں جن میں اس کی ماں بھی شامل تھیں اس کی اس ٹریجڈی کو سنتے ہوئے آنسو بہا رہی تھیں لیکن اجالا اس کے ایک، ایک لفظ میں پروئے ہوئے جھوٹ کو اچھی طرح سے محسوس کر رہی تھی۔ اتنے عرصے سے وہ زنیرا کے دکھوں میں شریک رہی تھی۔ فاران کی بے اعتنائی، اس کی نفرت کی شدت کو اچھی طرح سے دیکھا اور سمجھا تھا...... زنیرا کی وہ واحد راز دار تھی جس سے اس نے اپنے آنسو شیئر کیے تھے...... اور اجالا یہ بھی جان رہی تھی کہ زنیرا جس رنگ کا ذکر کر رہی ہے وہ فاران کس کے لیے لے کر آیا ہوگا...... وہ چپ چاپ اس کی باتیں سنتے ہوئے آنسو بہاتی رہی......

فاران کی موت خود اس کے لیے بھی تو ایک ایسا سانحہ تھا جس نے اس کا دل چیر کر رکھ دیا تھا۔ فون بند کر کے برستی آنکھوں کے ساتھ اس نے سوچا۔

''زنیرا میں جانتی ہوں کہ فاران نے آ کر تم کو اپنے رویے سے جیتے جی مار دیا ہوگا لیکن میں یہ سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ وہ خود بھی اپنے دکھ دل میں چھپائے یوں اچانک چپ چاپ چلا جائے گا۔ چلو اچھا ہے کہ تم اپنی زندگی کے اس تاریک باب پر ایک بہت حسین جگمگاتا خوشیوں بھرا کور چڑھا کر اسے دنیا کو دکھا رہی ہو۔'' اجالا جب یہ سب کچھ سوچ رہی تھی تو اس کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ زنیرا کے اس جھوٹ میں چھپا اس کی زندگی کا سب سے کڑوا سچ وہ کبھی نہیں جان پائے گی جو فاران کے ساتھ اس کی قبر کی تاریکیوں میں گم ہو گیا ہے۔

**(ختم شد)**



# حجاب

عقیلہ حق



اس کے ہاتھ پیر جیسے بے جان ہو رہے تھے...... دل کی دھڑکن بہت تیزی سے کم ہو رہی تھی...... سانس لینی دشوار ہو رہی تھی اس نے چکراتے سر کے ساتھ چاروں طرف نظریں دوڑائیں...... رش تھا کہ بڑھتا جا رہا تھا...... وہ یہاں سے بھاگ جانا چاہتا تھا...... چھپ جانا چاہتا تھا، مر جانا چاہتا تھا، بہت رونا چاہتا تھا...... اس کا دل چاہ رہا تھا کہ وہ زمین پر بیٹھ جائے اور مٹھیاں بھر بھر کر ریت اپنے

اوپر ڈالے اتنی ریت ڈالے کہ وہ اس ریت میں زندہ دفن ہوجائے...... مگر دفن ہونا...... مرجانا اتنا آسان نہیں ہوتا۔ ان چند لمحوں میں اسے اچھی طرح معلوم ہوگیا تھا...... اس نے دھندلی ہوتی نظروں سے اس منظر کو پھر دیکھنا چاہا...... لیکن آنسوؤں سے لبالب بھری آنکھوں نے اس منظر.... میں پانی بھر دیا...... اس نے بے دردی سے آنکھیں رگڑ ڈالیں...... اور پھر اس کی آنکھیں بھیڑ میں گم ہوتی اس لڑکی پر جم سی گئیں......

☆☆☆

"اوئے تیری خیر...... کیا بات ہے رانی...... آج بڑی دیر کردی۔" مئی کے مہینے میں آگ برساتا آسمان...... اور مسافروں سے کھچا کھچ بھری بس سے بڑی مشکل سے اپنے وجود کو صحیح و سالم گھسیٹ کر باہر نکالتی حجاب نے اس جملے پر پلٹ کر دیکھا...... جہاں گنے کا رس نکالنے والے ٹھیلے کے پاس کھڑا...... پان سے رنگے دانتوں کی نمائش کرتا...... میلی سی جینز اور نیلی ٹائٹ شرٹ جس کے فرنٹ پر لکھی انگریزی گالیوں کے ترجمے سے بے خبر...... بالوں میں انگلیاں پھیرتا...... حسبِ معمول وہی نوجوان کھڑا تھا...... اس نے جلدی سے سر سے اتر جانے والی چادر کو سر پر جماتے اچھی طرح جسم کے گرد لپیٹا...... اس نوجوان کی سیٹی کو روز کی طرح نظر انداز کیا...... گرمی کی شدت اس کے چہرے کو جھلسا رہی تھی۔ قریب ہی لگے نل کو دیکھ کر اس کا جی چاہا اس کی ٹونٹی سے منہ لگا کر غٹا غٹ پانی پی جائے...... لیکن کمر پر چبھتی اس نوجوان کی ہوس بھری نظروں نے اسے رکنے اور اس کی سوچ کو عملی جامہ پہنانے سے روکا...... اس نے سوکھے ہونٹوں پر زبان پھیری...... چادر کے پلّو سے چہرہ پونچھا اور آگے بڑھتی گئی...... گلی لمبی سے لمبی ہوتی چلی گئی...... اس نے پیچھے آتے نوجوان کو دیکھ کر رفتار تیز کردی اور پھر گھر کا دروازہ اسے جیسے جنت کا دروازہ لگا...... اس نے دروازے پر لگی ناب گھمائی جو اس طرح لگائی گئی تھی کہ اگر باہر سے گھمائی جائے تو اندر سے لگی ہوئی کنڈی کھل جائے۔ حجاب، موسم اور زمانے کے سرد و گرم کو سہتی روز ہی تقریباً دو اور سوا دو کے درمیان گھر پہنچتی تھی۔

وہ فطرتاً ایسی لڑکی تھی جو اپنی ذات سے صرف دوسروں کو آرام ہی دے سکتی تھی...... وہ صلح جو تھی...... وہ محبت کرنا جانتی تھی اور وہ یہ بھی جانتی تھی کہ محبت قربانی مانگتی ہے...... محبت دینے کا نام ہے اور وہ بھی صرف دیتی تھی...... اُسے پسند نہیں تھا کہ اس کی وجہ سے کسی کو تکلیف ہو سو وہ خود ہی دروازہ کھول کر اندر آجاتی تھی...... اندر داخل ہو کر اس نے ایک نظر سارے گھر پر ڈالی...... صحن کے بیچوں بیچ لگا... آم کا درخت سارے گھر کو ایک عجیب سی محبت بھری چھاؤں میں لیے ہوئے تھا...... بھیا اور بھابی کے کمرے کا دروازہ بند تھا...... اندر سے دبی، دبی معنی خیز ہنسی کی آوازیں گھر کے سناٹے میں صاف سنائی دے رہی تھیں۔

حجاب نے مایوسی سے نفی میں گردن ہلاتے ہوئے بند دروازے کی طرف دیکھا اور سر سے چادر اتارتے ہوئے اندر کی طرف بڑھ گئی۔

☆☆☆

"آج پھر وہ کمبخت عبدالشکور آیا تھا دروازے پر بہت چیخ چلا کر گیا ہے۔" حجاب جو سارے دن کی مشقت کے بعد بینگن کے رائتے پر بہت سارا چاٹ مسالا چھڑک کر روٹی کے ساتھ کھا رہی تھی...... ماں کی طرف سوالیہ نظروں سے دیکھا۔

"کون عبدالشکور اماں......؟" اس نے ٹھنڈے پانی کو حلق سے اتارتے ہوئے پوچھا۔

"مکان دار...... اور کون بیٹا...... اور وہ بھی کیا کرے...... تین مہینے کا کرایہ چڑھ گیا ہے...... کہہ رہا



تھا...... میں تین، تین مہینے انتظار نہیں کرسکتا یا تو اسی مہینے سارا کرایہ دو...... ورنہ پھر گھر خالی کردو......" نسیمہ بیگم نے خاموشی سے سر جھکائے کھانا کھاتی حجاب سے کہا۔

"تو اماں کرایہ دے دیں گے...... وہ ایسا کیوں کر رہا ہے؟" حجاب کے لہجے میں بیزاری تھی...... اس نے دوپٹے کے پلّو سے گردن پر بہتے پسینے کو پونچھتے ہوئے سر اٹھا کر چھت پر لٹکے پنکھے کو دیکھا۔

"ارے بیٹا پنکھے کو کیا دیکھ رہی ہے...... کمبخت بجلی والے بجلی کاٹ گئے ہیں...... وہ تو اللہ بھلا کرے برابر والی ہاجرہ کا...... اس نے خود ہی اپنے گھر سے تار لگا دیا...... کہنے لگی آپا...... ایسی گرمی میں کیسے رہو گی کم از کم پنکھا اور ایک بتی تو جلے ناں...... سو اتنا بھی گھوم رہا ہے تو خدا کا شکر ادا کرو......" نسیمہ بیگم نے بیٹی کی بیزار نظروں کو پنکھے پر ٹکا دیکھ کر تازہ ترین حالات سے آگاہ کیا۔

"اماں...... مکان دار آیا تھا...... بجلی کٹ گئی...... گھر میں سودا ختم ہوگیا...... یہ سب تم نے بھائی کو بتایا تھا؟ یا وہ صبح سے کمرے سے نکلے ہی نہیں۔" حجاب نے بقایا روٹی کو دسترخوان میں لپیٹتے ہوئے ماں سے سوال کیا۔

"بڑا بھائی ہے تمہارا......" نسیمہ بیگم نے بیٹی کو ٹوکا۔

"کیا کروں اماں...... تم اس قدر پریشان بیٹھی ہو...... مجھے دو نوالے کھانے مشکل ہوگئے...... بچے پڑھنے کے لیے آتے ہوں گے...... اب رات تک ان کو پڑھاؤں گی...... لیکن مسئلے ہیں کہ ختم ہی نہیں ہو رہے اور بھائی صاحب اور ان کی بیگم آرام کر رہے ہیں۔" حجاب نے کھانے کی ٹرے اٹھا کر کھڑے ہوتے ہوئے ایک نظر دوبارہ بھائی کے کمرے کے بند دروازے کو دیکھا اور پلٹ کر پریشان بیٹھی ماں سے کہا۔

"ارے بیٹا کیوں اس قدر غصہ کر رہی ہے...... گیا تھا...... لیکن کہیں بات ہی نہیں بنی...... ابھی تھوڑی دیر پہلے ہی آیا ہے، کوشش تو بہت کر رہا ہے لیکن اب آدمی اپنی تقدیر کا کیا کرے...... جب تقدیر میں ہی خواری ہو تو پھر بندہ بھی کیا کرے......" نسیمہ بیگم نے بھرپور انداز میں بیٹے کی حمایت کی۔

"ارے میری بھولی اماں وہ کہیں نہیں گئے بس گھر سے پیٹ بھر ناشتا کر کے، گلی کے نکڑ پر جا بیٹھتے ہیں...... اور آتی جاتی لڑکیوں پر آوازیں کستے ہیں اور جب بھوک ستانے لگتی ہے تو گھر آجاتے ہیں...... کھانے کے لیے روٹی اور آرام کے لیے بستر موجود ہے تو کاہے کو کام کریں گے۔"

حجاب صرف سوچ کر رہ گئی...... غربت...... تنگدستی کی آگ میں جھلستی ایک امید کا دامن ہاتھ میں تھامے بیٹھی ماں کو وہ کیسے بتاتی...... وہ کیسے بتا سکتی تھی اور وہ بتانا بھی نہیں چاہتی تھی۔

☆☆☆

عبدالغفور اور نسیمہ بیگم کی کُل کائنات یہی دو بچے تھے حجاب اور سلمان...... حجاب نے بی ایس سی کیا تھا جبکہ سلمان مڈل سے آگے نہ پڑھ سکا۔

گھر میں اللہ کا شکر تھا...... سلمان ایک گارمنٹ فیکٹری میں ملازمت کرتا تھا اگر ضرورت سے زیادہ نہ تھا تو ضرورت کے لیے پریشان بھی نہیں ہونا پڑتا تھا...... زندگی سکھ اور آرام سے بسر ہو رہی تھی کہ اچانک عبدالغفور کے ہارٹ اٹیک سے فوت ہوجانے سے زندگی درہم برہم ہوگئی سلمان جو بنیادی طور پر ایک آرام طلب لڑکا تھا گھر کی ذمے داریوں سے گھبرا گیا۔ جمع پونجی ختم ہوئی تو حجاب نے ایک پرائیویٹ اسکول میں نوکری کرلی یوں فاقوں کی نوبت آتے آتے رہ گئی۔

چند ماہ پہلے ہی نسیمہ بیگم نے سلمان کی شادی اپنی بھانجی بتول کے ساتھ کردی...... بتول، سلمان

کی بچپن کی منگ تھی۔ بالکل اسی طرح بتول کے بھائی حیدر سے حجاب کی نسبت طے تھی۔

شادی کے کچھ ہی دنوں بعد سلمان کی نوکری ختم ہوگئی۔ روز روز دیر سے جانا...... چھٹی کرنا...... بہانے بنانا ...... فیکٹری کا منیجر برداشت نہ کرسکا اور سلمان کا حساب کتاب بند کردیا۔

حجاب نے تو بھائی کا ہاتھ بٹانے کے لیے نوکری کی تھی...... لیکن جلد ہی نوکری اس کی مجبوری اور ضرورت بن گئی...... ضرورت ...... مجبوری میں تبدیل ہوئی تو اس نے شام میں بچوں کو ٹیوشن بھی پڑھانا شروع کردیا اور پھر بالکل غیر محسوس طریقے سے سارے گھر کی ذمے داری اس کے نازک کندھوں پر آگئی اور وہ اس بوجھ تلے دبتی چلی گئی۔

☆☆☆

''کیا سوچ رہی ہو......؟ نوٹوں میں کیا تلاش کررہی ہو...؟'' وہ خالی الذہنی کی کیفیت میں ...... ہاتھ میں سو، سو کے چند نوٹ لیے بیٹھی تھی اپنی کولیگ فرزانہ جو اس کی بہت اچھی دوست بھی تھی کی آواز پر چونک اٹھی۔ اس نے اِک نظر اپنی دوست پر ڈالی۔ بہترین ڈیزائنر کا لان کا سوٹ، پیروں میں سوٹ کی میچنگ کی خوب صورت چپل...... ہاتھ میں قیمتی ہینڈ بیگ...... چہرے پر تازگی و بے فکری لیے اس سے مخاطب تھی۔ حجاب نے فرزانہ کا بھرپور جائزہ لیا اور پھر نظر اپنے ہی اوپر آکر ٹھہر گئی۔ معمولی سا کئی دفعہ کا دُھلا ہٹے، مٹے پرنٹ کا سوٹ...... ہاتھ میں دو سو روپے والا اس کی غربت پر قہقہے مارتا پرس...... پیروں میں کئی دفعہ کی سلائی کی ہوئی آخری سانسیں لیتی چپل...... چہرے پر تھکن، پریشانی پھر اس نے سامنے لگے آئینے میں نظر آتے اپنے عکس کو دیکھا۔

''کیا ہوگیا یار...... اتنی خاموش کیوں ہو......؟'' فرزانہ نے اب اس کے کاندھوں پر ہاتھ رکھ کر اس پر جھکتے ہوئے پوچھا۔

ایک تیز برانڈڈ پرفیوم کی خوشبو اس کو حال میں کھینچ لائی۔

''کچھ نہیں یار...... سوچ رہی ہوں اس تنخواہ سے ایک چپل خرید لوں......'' حجاب نے ایک تھکی ہوئی...... نڈھال...... سانس کو خارج کرتے ہوئے کامن روم کے صوفے سے ٹیک لگاتے ہوئے عجیب شرمندہ، شرمندہ سے لہجے میں کہا۔

''تو لے لو ناں بھئی ...... اس قدر پریشان ہونے اور سوچ بچار کرنے کی کیا ضرورت ہے؟ چلو میرے ساتھ چلو...... طارق روڈ پر سیل لگی ہوئی ہے...... وہاں سے تم بھی خرید لینا بلکہ ایک میں بھی خرید لوں گی۔'' فرزانہ نے لا ابالی سے انداز میں کہا۔

حجاب کو اس کی بے پروائی پر ایک لمحے کو حیرت ہوئی کہ وہ اتنے آرام سے پیسے کیسے خرچ کرسکتی ہے جبکہ ان دونوں کے گھر کے حالات اور مسائل تقریباً ایک جیسے تھے۔

''خرید لوں......؟'' حجاب نے اپنی حیرت پر قابو پاتے ہوئے پوچھا۔

''ارے میری بہن...... میری گڑیا، میری چندا لے 'لے'، بہت ہی برا لگتا ہے اس حلیے میں اسکول آنا......''

حجاب کو فرزانہ کی بات ایک دفعہ پھر شرمندگی کے گڑھوں میں لے گئی۔ اس نے آئینے میں نظر آتے اپنے عکس کو دیکھا اور پھر اپنے آپ کو اس طرح سمیٹنے کی کوشش کی کہ اس کی روح اور جسم کی خستہ حالی سب سے اور خاص کر اس وقت فرزانہ کی نظروں سے پوشیدہ رہے۔

''ویسے ایک بات پوچھوں فرزانہ......؟'' حجاب نے ہچکچاتے ہوئے پوچھا۔

''ارے ایک کیا' ہزار باتیں پوچھو...... اس طرح کرایے داروں کی طرح اجازت کیوں مانگ رہی ہو......'' فرزانہ کا لہجہ خوشگوار تھا۔ وہ ایسی ہی تھی...... ہنستی مسکراتی اور خوش باش۔

''فرزانہ تمہارے گھر کے حالات بھی میرے جیسے ہیں اور تنخواہ تمہاری مجھ سے کم ہے...... لیکن تمہارے خرچے...... تمہارا رہن سہن بہت شاہانہ ہے...... یہ سب کس طرح ہوتا ہے......؟'' حجاب نے کئی ماہ سے سینے میں اٹکا سوال باہر نکالا۔

''ایک تو حجاب تم یہ بات اچھی طرح سمجھ لو کہ ہم بھی انسان ہیں...... ہم قربانی کے جانور نہیں ہیں کہ رات دن کی مشقت کریں اور آخر میں حلال ہوجائیں......'' فرزانہ کا لہجہ تلخ ہوا۔

''لیکن......'' حجاب نے کچھ بولنا چاہا۔

''پہلے میری بات مکمل ہونے دو......'' فرزانہ نے ہاتھ اٹھا کر حجاب کو ٹوکا۔

''بظاہر میری تنخواہ کم ہے...... میں ٹیوشنز بھی نہیں پڑھاتی لیکن جو میں اپنے گھر والوں کے لیے کر رہی ہوں اس کے بعد میرا حق تو بنتا ہے ناں کہ میں اپنی چھوٹی موٹی خواہشات پوری کرلوں...... اور میں اپنی خواہشیں پوری کرتی ہوں۔'' فرزانہ کا لہجہ مضبوط تھا۔

''ارے تم اسکول میں پڑھانے کے علاوہ کوئی اور کام بھی کرتی ہو...... یہ تو مجھے پتا ہی نہیں تھا...... وہ کیا کرتی ہو؟'' حجاب کو واقعی حیرت ہوئی تھی۔

فرزانہ' حجاب کو دیکھ کر مسکرائی...... تھوڑا سا کھسک کر وہ حجاب کے قریب ہوکر بیٹھی پھر اس نے چاروں طرف دیکھا اور اپنا اطمینان کرنے کے بعد وہ آہستہ سے گویا ہوئی۔ ''میں ایک خاص دھندا کرتی ہوں۔''

''خاص دھندا......؟'' حجاب کے منہ سے خوف زدہ انداز میں سرسراتا ہوا نکلا۔

☆☆☆

''تم کہاں ہوتی ہو یار ...... نظر ہی نہیں آتیں...... کل آیا تو پتا چلا میڈم سوگئی ہیں...... خدا کا

## راجا کی کہانی

ایک تھا راجا ایک تھی رانی
دونوں مرگئے ختم کہانی
دونوں مرگئے بات پرانی
کیسے مرگئے......؟ سنو کہانی
رانی تھی نوخیز سی لڑکی
الہڑ پن میں کوئی نہ ثانی
رانی کی اپنی دنیا تھی
الٹی سیدھی کبھی نہ مانی
اِک دن راجا ملنے آیا
رانی کو کہلانے رانی
رانی بہتیرا روئی دھوئی
ماں نے سنی نہ آنا کانی
آخر وہ بھی بنی دلہنیا
پچھلی دنیا ہوگئی فانی
آگے کنواں پیچھے کھائی
اب رانی نے بات یہ جانی
آگے چلے تو مرجائے گی
پیچھے مڑے تو ٹھوکر کھانی
دائیں نہ رستہ بائیں نہ رستہ
اوپر نیچے ہوا نہ پانی
راجا سے فریاد جو کی تو
راجا گونگا، رودی رانی
رانی مرگئی راجا رویا
رانی نے یہ کیا تھی ٹھانی
راجا نے جی کر کیا کرنا؟
دونوں مرگئے سنی کہانی!

شاعرہ: شبینہ گل، راول پنڈی

شکر ہے آج تم مل گئیں۔'' حجاب تو کھڑی مُونے سے کچن کے گندے سلیب رگڑ رہی تھی۔ حیدر کی آواز پر پلٹی۔

''تو کیا کروں حیدر...... اسکول...... ٹیوشن اور گھر کے کام...... مجھے تو منہ دھونے کی فرصت نہیں ملتی...... صبح کو جلدی اٹھنا ہوتا ہے تو رات کو جلدی سوجاتی ہوں۔'' حجاب نے حیدر کو اپنی مجبوریاں گنوائیں۔

''اور بتول......؟'' حیدر نے چاروں طرف نظریں دوڑاتے ہوئے پوچھا۔

''وہ محترمہ تو ہل کر چلی بھی نہیں توڑتیں...... ان کے تو کمرے میں کھانا پہنچانا پڑتا ہے...... وہ بھی میرے ہی ذمے ہے۔''

''یار سمجھ میں نہیں آتا بتول کو کیا ہوگیا ہے...... میں گھر جا کر امی سے بات کروں گا...... کم از کم بتول کو گھر کے کام کاج میں تو تمہاری مدد کرنی چاہیے......'' حیدر نے جیسے حجاب کی سوچ پڑھ لی تھی۔

اسے حجاب کو دیکھ کر شدید افسوس ہوا تھا...... نہ جانے اس سے بے حسی کیوں برتی جارہی تھی...... گھر اور گھر سے باہر وہ اکیلی پس رہی تھی اور کسی کو اس کا خیال نہیں تھا اور وہ سارے گھر کو آرام پہنچانے کے لیے ہلکان ہوتی چلی جاتی...... اس قدر بے حس رویّہ وہ سخت متعجب تھا۔

''ارے تم کیوں علامہ اقبال کی طرح سوچوں میں غرق ہو...... یہ سب تو چلتا ہی رہتا ہے...... یہ بتاؤ...... چائے پیو گے......؟'' حیدر کو اس قدر شرمندہ دیکھ کر حجاب کو ایک عجیب سا افسوس ہوا...... سو اس نے زبردستی لہجہ شگفتہ بناتے ہوئے کہا۔

بلیک راؤ سلک کے کُرتے اور سفید شلوار میں وہ دل میں اتر جانے کی حد تک بہت ہینڈسم لگ رہا تھا۔

حیدر اور وہ دونوں بچپن ہی سے بالکل غیر محسوس طریقے سے بغیر کسی اظہار اور وعدے کی ڈوری کے ایک دوسرے کے تھے۔

''آپ محبت سے پلائیں اور میں نہ پیوں......
ایسے تو حالات نہیں......'' حیدر گنگنایا۔

اور حجاب...... چولھے پر چائے کی کیتلی رکھتے، رکھتے پلٹ کر مسکرادی کہ یہ لمحات تو حاصلِ زندگی ہوتے ہیں۔ اور وہ نہ جانے کتنے دنوں بعد اس طرح مسکرائی تھی۔

☆☆☆

''کوئی کام وام ملا بیٹا......؟'' جیسے ہی صبح کا نکلا سلمان سہ پہر کو گھر میں داخل ہوا...... نسیمہ بیگم نے آس بھرے لہجے میں پوچھا۔

''نہیں ملا۔'' سلمان کا لہجہ وہی بے پروائی لیے ہوئے تھا۔

''نہیں ملا یا تو نے کوشش ہی نہیں کی......؟'' نسیمہ بیگم کا لہجہ سوالیہ تھا۔ سلمان خاموش کھڑا واش بیسن پر لگے شیشے میں اپنا چہرہ دیکھتا رہا۔

''ارے اس طرح کب تک چلے گا، مکان دار روز ذلیل کر کے جارہا ہے۔ بجلی کے بل کی قسطیں کروائی تھیں تو بھرنا بھی تو ہے...... صبح کھالو تو شام کو نہیں ہے اور شام کو کھالو تو صبح کی فکر میں رات بھر نیند نہیں آتی...... ایک میری بچی کتنی محنت کرے......''

''ہاں...... ہاں...... تمہاری لاڈلی ہی تو محنت کرتی ہے ناں...... اگر پورا نہیں پڑتا تو تم بھی کہیں جا کر برتن مانجھ لو......'' حجاب کے ذکر پر تو جیسے سلمان کے آگ ہی لگ گئی...... اس نے چیختے ہوئے ماں کی بات کو بیچ میں سے کاٹا۔

''اونہہ ...... پورا نہیں پڑتا...... ان کا پورا نہیں پڑتا ہوگا میرے تو سارے کام ہوجاتے ہیں...... ساری بات یہ ہے کہ سلمان جو مجھ سے اتنی محبت کرتا ہے وہ ماں، بیٹی کو کھلتا ہے۔ یہ دونوں چاہتی ہیں سلمان دن بھر محنت کرے اور رات کو تھکا ہارا آکر سوجائے...... اور میں سارا دن بور ہوتی رہوں...... اب کم از کم کچھ نہیں تو سلمان کے ساتھ جا کر پارک میں ہی بیٹھ جاتی ہوں۔'' بتول سوچ کر رہ گئی۔

''خالہ میں بھی کہتی رہتی ہوں...... اب وہ بھی کیا کریں...... اس قدر کوشش تو کرتے ہیں...... کہیں بات ہی نہیں بنتی...... ورنہ انہیں کون سا اچھا لگتا ہے اس طرح فارغ بیٹھنا۔'' بتول نے کن انکھیوں سے میاں کو دیکھا اور بلک بلک کر روتے ہوئے ساس سے گلوگیر آواز میں کہنے لگی۔

''کس قدر محبت کرتی ہے بتول مجھ سے...... اور یہ اماں......'' سلمان نے بڑی بے فکری کے ساتھ فکر مند ماں کو دیکھا اور اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔

☆☆☆

''اماں یہ پیسے......'' حجاب نے تنخواہ کا لفافہ ماں کو تھماتے ہوئے کہا۔

''بیٹا اس دفعہ پیسے کم ہیں......؟'' نسیمہ بیگم نے دوبارہ نوٹ گنتے ہوئے پرس میں کچھ ڈھونڈتی حجاب سے پوچھا۔

''ہاں اماں، ایک چھٹی کی تھی ناں اس کے پیسے کٹ گئے ہیں۔'' اس کی آواز دھیمی تھی۔

''لیکن بیٹا یہ تو پورے آٹھ سو روپے کم ہیں۔'' نسیمہ بیگم کے چہرے پر کچھ کھوجتی ہوئی فکر تھی۔

''وہ اماں میں نے پانچ سو روپے اپنی چپل خریدنے کے لیے رکھے ہیں۔ بالکل ٹوٹ گئی ہے...... بہت شرم آتی ہے...... اب تو اسکول کے بچے بھی کہنے لگے ہیں......'' حجاب نے اس طرح وضاحت دی جیسے اس نے یہ پیسے اپنی تنخواہ سے نہ روکے ہوں بلکہ چوری کیے ہوں۔

''پر بیٹا...... یہ......'' ان کا لہجہ ہکلایا۔

''کیا بات ہے اماں...... کیا بات ہے؟'' وہ بیٹی تھی، ماں کی ہمدرد اور غمگسار...... اس نے تڑپ کر پوچھا کہ ماں کے چہرے پر لکھی فکر اور پریشانی کی داستان کسی کو نظر آئے یا نہیں لیکن وہ پڑھ سکتی تھی، وہ پڑھ رہی تھی۔

''مکان دار بہت بے عزتی کرتا ہے...... اگر گلی محلے میں مل جائے تو وہیں چار لوگوں میں باتیں سنانے لگتا ہے...... میں چاہ رہی تھی کہ اس دفعہ چاہے فاقے کرنے پڑجائیں...... تمہاری تنخواہ اور ٹیوشن کے پیسے ملا کر میں کرایہ دے دوں...... پیٹ بھرے نہ بھرے عزت رہ جائے...... تم بعد میں چپل لے لینا......'' نسیمہ بیگم کے لہجے میں ایک عجیب سی بے بسی تھی۔

وہ کچھ نہ بولی...... بس پرس کھولا اور سلیقے سے تہ کیا ہوا پانچ سو کا نوٹ ماں کے ہاتھ میں تھما دیا۔

☆☆☆

''یا اللہ غربت سے زیادہ چھوٹی چادر تکلیف دیتی ہے...... سر چھپائیں یا پیر...... میرے اللہ...... ایک چپل...... ایک دوپٹے کے لیے بھی ترسنا پڑتا ہے...... لیکن تیرا شکر ہے، سر پر عزت کی چادر تنی ہوئی ہے۔ تیری مہربانی مالک......'' حجاب نے عشا کی نماز میں دعا کرتے ہوئے اللہ سے حالِ دل کہا۔

''کیا ہوا چپل نہیں خریدی......؟'' حجاب جو سر جھکائے اسٹاف روم میں بیٹھی بچوں کی کاپیاں چیک کررہی تھی...... فرزانہ کے سوال پر چونکی۔

''نہیں......'' حجاب نے لاشعوری طور پر پیروں کو چھپاتے ہوئے پست آواز میں کہا۔

''کیوں......؟ کیوں نہیں لی...... ارے یار ہر مہینے کی تنخواہ میں سے کم از کم ایک سوٹ اور ایک چپل تو خرید لیا کرو......'' فرزانہ کے لہجے میں محبت تھی۔

''کیسے خرید سکتی ہوں......؟ میں کبھی نہیں خرید سکتی، میں اپنے لیے کبھی کچھ نہیں کرسکتی، میرے ساتھ، میری زندگی کے ساتھ بہت مسئلے ہیں، تم

نہیں جانتیں...... تمہیں نہیں پتا......'' حجاب کو ہمدردی سے نفرت تھی۔ لوگوں کے سامنے رونا سخت ناپسند تھا، اس کے باوجود اس کی آنکھ نم تھی۔

''مجھے سب پتا ہے، مجھے سب اندازہ ہے، میں بھی معاشرے کے اسی طبقے سے تعلق رکھتی ہوں...... جس طبقے کی فرد تم بھی ہو لیکن حجاب یوں چھوٹی، چھوٹی چیزوں کے لیے ترسنے اور ٹکے، ٹکے کے لیے شرمندہ ہونے سے بہتر ہے کہ کوئی چور راستہ ڈھونڈ لو...... کم از کم زندگی میں کوئی تو آسانی ملے......'' فرزانہ نے حجاب کے برابر میں رکھا پرس اٹھا کر سینٹر ٹیبل پر رکھا اور پھر اس کے برابر میں بیٹھتے ہوئے ہلکی آواز میں اس سے کہا۔

''رات دن محنت کرتی تو ہوں تم ایسا کرو، میرے لیے دوپہر کی شفٹ میں جاب ڈھونڈ دو، میں دونوں شفٹوں میں پڑھا لوں گی اور......''

''بس کرو...... بس کرو قربانیاں دینا...... ان نوکریوں سے کوئی پورا پڑتا ہے بھلا سارا دن کولھو کے بیل کی طرح یہ پرائیویٹ اسکول والے محنت لیتے ہیں اور گنتی کے چند ہزار بھیک کی طرح ہاتھ میں پکڑا دیتے ہیں...... اب چند ہزار سے کچھ نہیں ہوتا میری جان تمہاری سمجھ میں کیوں نہیں آتا...... میری بات مان لو...... جو میں کر رہی ہوں وہ کام تم بھی کر لو...... کون کہہ رہا ہے کہ ساری زندگی کرنا...... ارے جب گھر کے مسئلے حل ہو جائیں، تمہارا جہیز جمع ہو جائے تو لعنت بھیجنا ساری محنت مشقت پر اور آرام سے میاں کے گھر میں راج کرنا۔ میری تو بھئی یہی پلاننگ ہے۔'' فرزانہ نے حجاب کی بات کو بیچ میں کاٹتے ہوئے ایک لمبی تقریر کر ڈالی۔

''تمہارا کام ......؟'' حجاب نے بہ مشکل تھوک نگلا۔

فرزانہ نے اثبات میں سر ہلایا اور حجاب کی طرف جواب طلب نظروں سے دیکھنے لگی۔

''میں کیسے کر سکتی ہو...... ہم غریب ضرور ہیں پر عزت دار ہیں، ہمارے کشکول میں عزت کے سوا کچھ بھی نہیں ہے اور جو کسی نے دیکھ لیا تو......؟ نہیں، نہیں، میں نہیں کر سکتی۔'' حجاب نے عجیب سے خوفزدہ انداز میں جھرجھری لیتے ہوئے کہا۔

''عزت؟'' فرزانہ بے ساختہ ہنسی اور پھر ہنستی ہی چلی گئی۔ ''ارے میڈم آج کل تو عزت بھی ان ہی لوگوں کی ہوتی ہے جن کی جیب گرم ہوتی ہے...... جس کے پاس جتنے نوٹ وہ اتنا ہی عزت دار......'' فرزانہ نے جگہ، جگہ سے سِلی ہوئی حجاب کی چپلوں پر نظریں جماتے ہوئے جیسے اپنے آپ سے کہا۔

☆☆☆

''تو آج یہ دن بھی آنا تھا......'' حجاب نے اپنے جسم کے گرد بڑی سی چادر لپیٹتے ہوئے، بے فکری سے لوڈو کھیلتے بھائی اور بھاوج کو دیکھا اور پھر بستر پر خاموش، بے بس لیٹی ماں کو...... اس نے آنکھوں میں آتے آنسوؤں کو بہت کمال سے پیا اور باہر نکل آئی۔

☆☆☆

''پھر ڈاکٹر صاحب......'' سلمان نے کارڈیو اسپتال میں چیک اپ کرتے ڈاکٹر صاحب سے پوچھا۔

''دیکھیں...... ان کو دل کا دورہ پڑا ہے ابھی تو انہیں رکھنا پڑے گا پھر چند ٹیسٹ وغیرہ کے بعد ان کی انجیو گرافی کا فیصلہ ہوگا تو پتا چلے گا کہ اب کیا کرنا ہے...... ہوسکتا ہے انجیو گرافی کے بعد فوری ہی انجیو پلاسٹی کرنا پڑے......'' ڈاکٹر نے حجاب کے ہاتھ سے دوائیوں کی تھیلی لیتے ہوئے پروفیشنل انداز میں کہا...... سلمان بھی ساتھ کھڑا تھا۔

''ڈاکٹر صاحب خرچہ کتنا آئے گا......؟'' حجاب نے فکر مند لہجے میں پوچھا۔ سلمان نے چونک کر بہن کی طرف دیکھا...... پیسوں کے بارے میں تو اس نے سوچا ہی نہیں تھا کہ کہاں سے آئیں گے......

لیکن حجاب تو پیسے کی اہمیت اور ضرورت سے واقف تھی...... سو اس کی پوری توجہ ڈاکٹر صاحب کی طرف تھی...... اور ڈاکٹر کے لیے تو خرچہ بتانا کوئی مشکل کام نہیں تھا۔ مشکل تو آئے ہوئے مریض کے غریب گھر والوں پر آتی ہے۔ ڈاکٹر لمبا چوڑا خرچہ بتاتے ہوئے دوسرے مریض کی طرف متوجہ ہو گیا...... آج صبح ہی سے نفیسہ بیگم سینے میں درد کی شکایت کر رہی تھیں اور جب ان کا درد ناقابلِ برداشت ہو گیا تو دونوں انہیں رکشے میں بٹھا کر کارڈیو لے آئے تھے۔ اس وقت ایمرجنسی وارڈ میں لیٹی ماں کے سرہانے وہ لوگ شدید پریشانی کے عالم میں کھڑے تھے۔

حجاب نے ایک نظر درد کی شدت سے آنکھیں بند کیے لیٹی ماں کو دیکھا اور پھر اپنی بے بسی پر آنسو اس کی آنکھوں سے ٹپک پڑے۔

☆☆☆

''کچھ بندوبست ہوا بھائی......؟'' حجاب نے گھر میں داخل ہوتے سلمان کو دیکھ کر بے قراری سے پوچھا۔

''نہیں، کہیں سے کوئی بندوبست نہیں ہوا ویسے تو سب بڑے مال دار کے، بچے بنے پھرتے ہیں اور اب ہمیں ضرورت پڑی تو سب بھوکے، ننگے ہو گئے......'' اس نے جلے بھنے لہجے میں صحن میں پڑی چپل کو ٹھوکر مارتے ہوئے کہا۔

''اب کیا ہوگا......؟ آج تو ہر حال میں پیسے جمع کروانے ہیں۔'' حجاب تقریباً رو دینے کو تھی۔

حجاب کے سوال پر اداس گھر پر، اداسی کے ساتھ ساتھ خاموشی بھی چھا گئی...... اس کے سوال کا کسی کے پاس بھی جواب نہیں تھا۔

''کاش...... کاش ابا اتنی جلدی نہ مرے ہوتے...... کاش، کاش بھائی تم زندگی کو سنجیدگی سے لیتے...... کاش تم کوئی کام کر رہے ہوتے...... تو آج صرف پینتیس ہزار کے لیے ہم یوں بھیک نہ مانگ رہے ہوتے...... کاش......''

''تمہارا فون ہے حجاب......'' حجاب جو اپنی زندگی میں شامل بہت سارے کاش، اپنی سوچوں میں بیٹھی دُہرا رہی تھی بتول کی آواز پر حال میں واپس آ گئی...... اس نے بے دلی سے ہاتھ بڑھا کر بتول کے ہاتھ سے موبائل فون لیا...... فون کی اسکرین پر جگمگاتے ہوئے نام کو دیکھا اور پھر اس کے منہ سے نکلا۔

''ہیلو فرزانہ......''

☆☆☆

''بہت بہت شکریہ فرزانہ...... یقین کرو...... میں جلد ہی تمہارے پیسے لوٹا دوں گی۔'' حجاب نے ہزار، ہزار کے پینتیس نوٹ گن کر پرس میں رکھتے ہوئے مشکور اور احسان مند لہجے میں فرزانہ سے کہا۔

''کوئی بات نہیں میری بہن...... ہم سب کے دکھ مشترک ہیں، مجھے معلوم تھا اس وقت تمہیں پیسوں کی شدید ضرورت ہوگی، اسی لیے میں نے فوراً تمہیں فون کیا تھا...... اور اتنا شکریہ مت ادا کرو، انسان ہی انسان کے کام آتا ہے۔'' اس کے لہجے میں خلوص ہی خلوص تھا۔

''تو کیا اس بھری دنیا میں صرف تم ہی واحد انسان... بچی ہو......؟ جن سگے رشتوں نے مدد کرنے سے منع کر دیا تھا۔ کیا وہ سب انسان نہیں ہیں...... یا ہم انسان نہیں ہیں۔'' حجاب نے بھرائے ہوئے لہجے میں کہا۔

''چھوڑو یہ سب باتیں، میرے خیال سے زندگی کا یہ حادثہ تمہارے لیے ایک سبق ہے...... زندگی میں کوئی اور ایمرجنسی کہیں بھی، کسی بھی وقت آ سکتی ہے...... تم یہ سب باتیں چھوڑو...... جا کر اسپتال میں فیس بھرو...... ہاں یہ بتاؤ میرے ساتھ کب چلو گی......؟'' فرزانہ کو ایک دم جیسے یاد آیا ہو۔

''جلد ہی......'' حجاب نے جیسے اپنے آپ سے نظریں چراتے ہوئے جواب دیا۔

☆☆☆

''اچھا اماں میں جا رہی ہوں......'' حجاب نے پرس کی زپ لگاتے ہوئے بستر پر لیٹی نسیمہ بیگم سے کہا۔

''کہاں جا رہی ہے......؟ ابھی تو آئی ہے اور آتے ہی پھر جا رہی ہے۔'' سلمان جو مزے سے سنگترے چھیل، چھیل کر کھا رہا تھا، کرخت آواز میں بولا۔

''کام پر جا رہی ہوں......'' وہ بے پروائی سے سنگترے چھیلتی بھاوج کو اور سینہ تانے، سوال بنے کھڑے بھائی کو دیکھتے ہوئے آہستگی سے بولی۔

''کون سا کام......؟ ابھی تو اسکول سے آئی ہے۔'' نسیمہ بیگم کے منہ سے سلمان ہی کا سوال دوبارہ نکلا۔

''اماں بہت قرضہ ہوگیا ہے ایک نوکری سے پورا نہیں پڑتا میں نے ایک اور نوکری کر لی ہے...... بس وہیں جا رہی ہوں۔ آپ پریشان نہ ہوں...... جلد ہی واپس آجاؤں گی......'' حجاب نے بیمار ماں کو تسلی دی۔

''دل نہیں لگتا ہمارے ساتھ کیا جو ایک اور نوکری کر لی۔'' بتول نے میاں کی شہ پر بڑے طنزیہ لہجے میں مجرم بنی کھڑی حجاب سے پوچھا۔

''بس ایسے ہی شوق ہوگیا ہے دراصل سارا دن جھولے میں بیٹھے، بیٹھے تھک جاتی ہوں...... وزن بڑھنے لگا ہے پہلے سوچا جم جوائن کرلوں...... پھر سوچا نوکری کرلوں۔''

''اری کیا اول فول بکے جا رہی ہے...... یہ ایک دم کیا سوجھی ہے تجھے...... نہ کسی سے ذکر نہ مشورہ...... کوئی بڑا چھوٹا ہے تیرا یا نہیں؟'' بتول کے چہرے کے بگڑتے تیوروں سے گھبرا کر...... نسیمہ بیگم نے حجاب کو ڈانٹا۔

''ایک دم نہیں سوجھی اماں، بہت مشکل فیصلہ ہے بڑا دل کو سمجھایا ہے...... اماں میرا بھی دل چاہتا ہے دوپہر کو پیر پھیلا کر سوؤں اور سہ پہر کو صحن میں بیٹھ کر ڈوبتے سورج کو دیکھوں لیکن اماں یہ سب آسان نہیں ہے...... زندگی، موت سے زیادہ تکلیف دہ ہے...... زندگی بہت مشکل ہے...... آج پہلا دن ہے۔ اللہ کے واسطے مجھے جانے دو...... تم بھول گئی ہو لیکن مجھے یاد ہے آج تیئس تاریخ ہے اور کسی بھی دن ہمارا سامان سڑک پر پھینکا جانے والا ہے...... سڑک پر کھڑے ہونے سے بہتر ہے میں کام پر چلی جاؤں...... لہٰذا میں جا رہی ہوں اور خبردار جو کسی نے مجھے روکا......'' حجاب نے آنکھوں میں آئے آنسوؤں کو بے دردی سے چادر کے پلو سے پونچھا اور تیز قدموں سے گھر سے باہر نکل گئی۔

''تم نے دیکھا اماں کس قدر بدزبان ہوگئی ہے بہت زبان چلنے لگی ہے اس کی...... میں بتائے دے رہا ہوں۔ اماں ...... جس دن مجھے چڑھ گئی ناں تو سالی کی زبان گدی سے پکڑ کر کھینچ لوں گا...... سمجھا لینا تم اس کو......'' سلمان نے غصے سے کھولتے ہوئے خاموش بیٹھی ماں سے کہا...... جن کی آنکھوں میں ایک عجیب سی بے بسی تھی ایک ایسی بے بسی جسے پڑھنا ہر ایک کے بس کی بات نہیں ہوتی۔

☆☆☆

''زندگی اتنی بڑی آزمائش ہوگی...... یا اللہ ایسی آزمائش، ایسا کڑا امتحان...... پیٹ کا دوزخ آج سمجھ آیا...... ساری زندگی کیا، کیا میں نے...... میرے پاس تو عزت کے سوا کچھ نہیں تھا...... میں نے ...... میں نے اس کی بھی پروا نہیں تھی...... چند ٹکوں کے لیے۔'' حجاب نے میز پر رکھے پرس کو دیکھتے ہوئے اپنے آپ سے کہا اور پھوٹ، پھوٹ کر رو دی۔ بعض اوقات آنسو زندگی بھر کے ساتھی بن جاتے ہیں...... اور شاید اس کے آنسو بھی......





☆☆☆

''زندگی کے کتنے کام پورے ہوگئے فرزانہ......'' حجاب نے پیسے گن کر پرس میں رکھتے ہوئے کہا۔

''ہاں واقعی وقت گزرنے کا پتا ہی نہیں چلتا...... کتنا عرصہ ہوگیا ہم دونوں کو یہ کام کرتے ہوئے...... انشاء اللہ اس اتوار کے بعد میں تو چھوڑ دوں گی...... رشتہ طے ہوگیا ہے اور جہیز جمع ہوگیا ہے......'' فرزانہ نے مطمئن لہجے میں کہا۔

''تم چھوڑ دو گی اور میں اکیلی......؟'' وہ گھبرا گئی۔

''ارے اب تمہیں میری کیا ضرورت...... تم تو خود بہت ایکسپرٹ ہوگئی ہو...... بس کچھ عرصے بعد تم بھی چھوڑ دینا اور پھر میاں کے گھر عزت سے بیٹھ کر روٹیاں پکانا۔'' فرزانہ نے ہنستے ہوئے حجاب کو چھیڑا۔

''عزت......'' حجاب کے منہ سے سرسراتا ہوا نکلا اور وہ گھر کے سامنے رکشے سے اتر گئی...... اکثر جب اسے دیر ہو جاتی تھی تو وہ دونوں رکشا لے لیتی تھیں کیونکہ حجاب کا گھر پہلے آتا تھا سو فرزانہ اسے اتارتے ہوئے اپنے گھر چلی جاتی تھی۔

☆☆☆

''آج تم کو کافی دیر ہوگئی بیٹا......'' حجاب جو نماز پڑھ کر جانماز تہ کر رہی تھی...... ماں کی آواز پر پلٹی...... ایک نظر ماں کے مطمئن چہرے پر ڈالی اور پھر نظر جھکالی۔

''کیا بہت تھک گئیں بیٹا......؟'' نسیمہ بیگم نے بیٹی کی خاموشی میں چھپی تھکن اور اداسی کو محسوس کرتے ہوئے محبت بھرے لہجے میں پوچھا۔

''آج کیا اماں، میں تو ہر وقت تھکی ہوئی رہتی ہوں۔'' حجاب نے آہستگی سے کہا اور پاس رکھی کرسی پر بیٹھ گئی۔



''بعض اوقات جسم ہی نہیں روح بھی تھک جاتی ہے۔ روح پر رکھا بوجھ سانس لینے نہیں دیتا...... سونے نہیں دیتا، میری روح کا بوجھ بھی اب ناقابلِ برداشت ہوگیا ہے...... میرا دم گھٹنے لگا ہے، لگتا ہے میں مر جاؤں گی......'' ہمیشہ کی طرح حجاب صرف سوچ کے رہ گئی۔

''اماں یہ کرایہ......'' حجاب نے پاس رکھے پرس میں سے نوٹ نکال کر ماں کو دیتے ہوئے کہا۔

''جیتی رہو...... خوش رہو...... اللہ تمہاری کمائی میں برکت دے...... ارے بیٹا میں کیا بتاؤں جب سے اس مردود کو کرایہ وقت پر ملنے لگا ہے...... ایسی عزت سے خالہ، خالہ کرنے لگا ہے کہ کیا بتاؤں......'' نسیمہ بیگم نے پیسے گنتے ہوئے خوشگوار لہجے میں کہا۔

''اللہ نہ کرے، میری کمائی میں برکت ہو...... اور اماں...... ہم کیا اور ہماری عزت کیا......'' حجاب کے منہ سے سرسراتا ہوا نکلا۔

''اے لو...... کیوں نہیں، ہماری عزت کیوں نہیں...... ارے غریب ہیں پر بے غیرت تھوڑا ہی ہیں......'' نسیمہ بیگم نے حجاب کی بات پر چونک کر اس کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

''پر بیٹا...... ایک بات تو بتاؤ...... آخر تم کام کیا کرتی ہو......''

''کیوں؟'' حجاب نے ماتھے پر بل ڈالے۔

''ارے سب پوچھتے ہیں، اب مجھے کچھ پتا ہو تو میں بتاؤں ناں......'' نسیمہ بیگم نے حجاب کے قریب بیٹھتے ہوئے تجسس بھرے انداز میں پوچھا۔

''کیا ضرورت ہے بتانے کی...... جب ہم فاقے کر رہے تھے، بھوکے مر رہے تھے...... ارے غیروں کے ہاتھوں ذلیل ہو رہے تھے تو کسی نے آکر نہ پوچھا...... اور اب سب کے پیٹ میں درد ہونے لگا ہے...... کوئی ضرورت نہیں، کسی کو جواب دینے کی...... بس خاموش رہا کریں......'' حجاب کا لہجہ

ہوئے دیا تھا۔

"پھر؟" اشعر اس جواب پر حیران ہوتے ہوئے اس کی طرف دیکھنے لگا تھا۔

"ہم سے مراد میں اور حمزہ ہیں۔" اس نے مسکراتے ہوئے بتایا تھا۔ "میں اور حمزہ بچپن سے اکٹھے پڑھتے، اکٹھے کھیلتے آ رہے ہیں، دو سال ہی تو چھوٹا ہے مجھ سے حمزہ۔" نگین کے اس جواب نے ہی اشعر کی توجہ حمزہ کی طرف مبذول کرائی تھی، نگین کے اپنے بہن، بھائیوں اور اس کے دیگر کزنز سے کہیں مختلف وہ خاموش طبع اور سنجیدہ لڑکا اسے اس وقت بھی چونکا گیا تھا۔

"یہ لڑکا تو بہت مختلف ہے بھئی، لیے دیے رہنے والا، خاموش سا۔" اس نے حمزہ سے پہلی ملاقات کے بعد نگین سے کہا تھا۔ اس کی اس بات کے جواب میں نگین نے اسے حمزہ کی داستان سنائی تھی...... اور اس داستان کو سننے کے بعد اگلی ملاقات ہی میں اشعر کی حمزہ سے اسی طرح دوستی ہو گئی تھی جیسے نگین کی حمزہ سے تھی۔

اس نے یاد کرتے ہوئے سر جھٹکا اور مسکراتے ہوئے سامنے دیکھا۔ حمزہ اس نیم تاریک ڈیوڑھی سے نکل کر اس کے سامنے آ کر کھڑا ہو گیا تھا، جس میں بقول نگین کے گرمیوں کی دوپہروں میں وہ اور حمزہ بیٹھ کر تختیاں دھوتے، سکھاتے اور لکھنے میں مصروف رہتے تھے۔

"تم نے اس ڈیوڑھی کو بھی رینوویٹ کیا ہے کیا؟" اشعر نے حمزہ سے پوچھا۔

"ہاں کچھ، کچھ، آئیں آپ کو دکھاؤں۔" وہ اُسے لیے ڈیوڑھی کی طرف آ گیا، اس نیچی چھت والی نیم تاریک ڈیوڑھی کے سر پر اب نیچی چھت کے بجائے پربلڈ فائبر گلاس سایہ فگن تھا جس سے آسمان پر سجے سورج کی روشنی چھن کر نیچے تک آ رہی تھی۔ فائبر گلاس کی چھت کی وجہ سے اب یہ ڈیوڑھی ایک روشن اور کشادہ انٹرنس میں تبدیل ہو چکی تھی۔ اس کی مشرقی دیوار کے ساتھ دو سواتی کرسیاں اور ایک چنیوٹی میز رکھی تھی اور فرش پربلڈ ٹائلز سے آراستہ تھا۔

"میں تمہارے اعلیٰ ذوق کا قائل ہو گیا حمزہ، تم نے جس خوب صورتی سے اس گھر کو قدیم اور جدید انداز میں رینوویٹ کیا ہے اسے دیکھ کر لگتا ہے کہ تم کوئی ماہر تعمیرات ہو۔" اس نے تحسین آمیز نظروں سے حمزہ کو دیکھا۔

"پتا نہیں یہ اچھا ہے کہ نہیں۔" حمزہ نے کمرے میں چاروں طرف نظر گھماتے ہوئے جواب دیا۔ "میری تو بس ایک کوشش ہی ہے۔"

"یہ صرف اچھا نہیں بلکہ بہت ہی اچھا ہے۔" اشعر نے اسے یقین دلانے کی کوشش کی۔ "ویسے اس پر پیسہ بھی تو بہت خرچ ہوا ہو گا، جس طرح تم نے عمارت کی اصل شکل کو برقرار رکھتے ہوئے اسے جدید انداز میں ازسرِ نو سجایا ہے، ایسے کام کے لیے تو بہت زیادہ پیسہ چاہیے ہوتا ہے۔"

"ہاں، شاید اپنی استطاعت سے بڑھ کر خرچ کر چکا ہوں۔" حمزہ نے سر ہلایا۔

"اس کا اب کرو گے کیا؟" اشعر کا ذہن کب کا اس ایک سوال میں اٹکا ہوا تھا۔

"تم خود تو یہاں رہ نہیں سکتے، تمہاری جاب لاہور میں ہے، اس گھر کو رینٹ پر دو گے کیا؟"

"ارے نہیں اشعر بھائی۔" وہ تیزی سے بولا تھا۔ "اپنے شوق، اپنی محبت، اپنے جذبات اور اپنے اُنس کو کون رینٹ پر دیتا ہے؟"

"پھر؟" اشعر نے ابرو چڑھا کر اس کی طرف دیکھا تھا۔



"پھر......" حمزہ نے اشعر کی طرف سے دھیان ہٹا کر دوسری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "دیکھیں اس کا کیا مستقبل ہوتا ہے۔ ابھی تو اس کے بہت سے چھوٹے موٹے کام باقی ہیں۔"

"چلو تم نے جو بھی اس کے بارے میں سوچا ہے وہ اپنی جگہ، بہرحال یہ گھر اب پہلے سے بھی زیادہ آئیڈیل گھر بن چکا ہے۔" اشعر نے کہا۔

"میں اسی لیے آج آپ کو ساتھ لایا تھا۔ مجھے یقین تھا آپ کو یہ پسند آئے گا، میں نے تو سوچا تھا نگین بھی ساتھ آئے گی مگر معذرت کے ساتھ اشعر بھائی، نگین کو آپ کے گھر نے اپنے کاموں میں کچھ زیادہ ہی جکڑ رکھا ہے۔" حمزہ نے پہلی بار اشعر سے گلہ کیا۔

"شکایت کر رہے ہو، شکوہ، گلہ ٹائپ...... ہے ناں؟" اشعر مسکرایا۔

"جی بالکل۔" حمزہ نے سر ہلایا۔

"اب چھوٹے کی شادی ہو جائے گی تو اس کی بیوی آنے کے بعد نگین پر سے ذمے داریوں کا بوجھ ہلکا ہو جائے گا۔" اشعر نے اس کی بات کا مختصر سا جواب دیا۔

"پتا نہیں کیوں، مجھے لگتا ہے کہ نگین اس طرح گھریلو ذمے داریوں میں جکڑے جانے کے لیے نہیں بنی تھی۔ اس کا سارا علم، ذہانت، تعقل، کچن کے مسالوں اور ڈیٹرجنٹ پاؤڈر کے دانوں میں گم ہو رہا ہے۔ یہ اس کے ساتھ زیادتی ہے۔"

"میں جانتا ہوں یار۔" اشعر نے تسلیم کرتے ہوئے کہا۔ "مگر ہم لوگ جیسے گھرانوں سے تعلق رکھتے ہیں

وہاں لڑکی کی زندگی رفتہ رفتہ ایسی ہی ہوتی چلی جاتی ہے۔"

"ہوتی ہوگی۔" حمزہ نے شانے اچکاتے ہوئے کہا۔ "مگر آپ جیسے شخص سے مجھے یہ توقع نہیں تھی کہ نگین کو یوں گم ہو جانے دیں گے۔ اس کے کمپرومائز کو آپ کے سہارے اور کنسرن کا شانہ درکار تھا، آپ بدقسمتی سے اسے وہ دے نہیں پائے۔"

اشعر نے حمزہ کی طرف دیکھا جو کچھ وہ خود نگین کے بارے میں محسوس کرتا چلا آرہا تھا، حمزہ نے اسے الفاظ کا پہناوا دیا تھا۔ اس وقت وہ دونوں اس قدیم گھر کے صحن میں کھڑے تھے جس کی مغربی جھری دار دیوار کی جھریوں سے تازہ ہوا گزر کر ان تک پہنچ رہی تھی۔ وہیں کھڑے، کھڑے اشعر نے اپنے دل میں خود سے نگین کے بارے میں ایک عہد کیا تھا اور یہ خاموش عہد کرنے کے بعد اس نے حمزہ کی طرف مسکرا کر دیکھا تھا۔ حمزہ کو لمحے بھر کے لیے وہم ہوا تھا کہ شاید اشعر اس کی باتوں سے ناراض ہو گیا تھا مگر اس کی مسکراہٹ اسے نگین کے لیے پُرامید کر گئی تھی۔

☆☆☆

"یقین کیجیے ڈیڈ اگر اس طرح کے کارنامے ریکارڈ کرنے والا کوئی ادارہ ہو تو دنیا کے بہترین ریکارڈ فائنڈرز کی فہرست میں میرا نام ٹاپ آف دی لسٹ پر ہوگا۔"

"پہلی بار مجھے بھی ایسا لگ رہا ہے کہ تم نے کوئی ڈھنگ کا کام کیا ہے۔"

"انتقام ڈیڈ...... انتقام ایک ایسی آگ ہے جو انسان کی خوابیدہ صلاحیتوں کو تپا کر کندن بنا دیتی ہے۔"

"واہ رہے میرے بانکے تیری اردو دانی کے صدقے، لگتا ہے آج کل اپنے نامور دانشور وصوفی کزن کے ساتھ خاصا وقت گزار رہے ہو۔"

"ارے کس کا نام لے دیا ڈیڈ! اس بے چارے کا تو اپنا سارا وقت چہرے پر مسکینی سجا کر، آنکھوں میں ذہانت کے سرمے لگا کر، لہجے میں دانشوروں سے تاثر ٹپکا کر، لیکچر دینے کی تیاریوں میں گزر جاتا ہے، اس کے ساتھ کوئی دوسرا کیا وقت گزارے گا۔"

"جو بھی ہے ویسے بندہ ہے اوّل درجے کا فنکار، ایک دم اے کیٹیگری!"

"جی بالکل! بڑی محنت کے بعد وہ نمونہ تیار ہوتا ہے جسے لوگ آدھی رات کو ٹی وی اسکرین پر جلوہ گر دیکھتے ہیں۔"

"ارے ہمارے خاندان کی فنکاریوں کا تو ایک زمانہ گواہ ہے۔"

"بس پھر یاد رکھیے اس خاندان کے فنکاروں میں ایک اور فنکار کا گراں قدر اضافہ ہونے جا رہا ہے، ایسا بس بھر دیا ہے اپنی فنکاری میں کہ اس کا ڈسا وہ سردارزادہ پانی بھی نہ مانگ سکے گا۔"

"ارے پانی کی بوتل ساتھ رکھ دینا اپنے ڈنک کے، اس بے چارے نے اتنے جتن سے جو گر پس کی دختر کے عرق سے جان چھڑا کر خود کو پانی پر لگایا ہے تو تڑپ، تڑپ کر جان دیتے ہوئے اسے ایک عدد امپورٹڈ پانی کی بوتل تو نصیب ہونی ہی چاہیے۔"

"ہاہا پانی کی طلب میں اس کی نظریں اویس خان کے گھر کی طرف دیکھیں گی، وہ کبھی بھول کر بھی نہیں بوجھ پائے گا کہ زہر اس کے پیالے میں دراصل گھولا کس نے تھا۔"

"ایک ہی وقت میں ہر سرحد پر جنگ چھیڑ لینے کا یہی نتیجہ ہوتا ہے، بچہ ابھی کچا ہے، ورنہ جو چالیس سالوں





میں چلنی چاہیے تھیں ایک ہی سال کے اندر، اندر چلنے کی کبھی نہ سوچتا۔"

"بس پھر اب اس کچے بچے کو دیکھیے اور میرا تماشا دیکھیے ہوتا کیا ہے۔"

"مجھے اپنی پشت پر ایک تھپکی دے لینے دو، تم جو کارنامہ انجام دینے جا رہے ہو اس کے سرانجام ہو جانے کے بعد میدان ہمارے لیے اتنا وسیع ہو جائے گا کہ اس میں کھل کھیلتے ہوئے شاید تمہاری پشت پر تھپکی دینے کا وقت نہ ملے۔"

"یس مائی ڈیئر ڈیڈ میرا شانہ بھی حاضر ہے اور پشت بھی، ایک کے بجائے زیادہ تھپکیاں دے لیں ایک ہی بار میں...... کیونکہ اس کارنامے کو انجام دے لینے کے بعد ایک کے بعد ایک کتنے ہی کارناموں کا راستہ کھلنے والا ہے اور پھر وقت کا کیا پتا آپ کو ملے نہ ملے۔"

"ہاں یہ بھی ٹھیک ہے، ان سردارزادوں کے گھر کی لڑائی ان کے گھر میں ہی مچا دینے جیسی عقل مندی سے بڑا کارنامہ کوئی ہو ہی نہیں سکتا جی بھر کر تھپکیاں لو۔"

"میں تو اس پاتال سے 'امراؤ بیگم' کا ہیرا نکال لانے کا تہیہ کیے بیٹھا تھا ڈیڈ مگر قسمت دیکھیں ایک رکھیل کے بجائے درمیان ہی میں میرے ہاتھ سردارزادے کی نہ ہونے والی منگیتر لگ گئی، اب صبح ہو یا شام، رات ہو یا دن، وقت اس کی مہربان زلفوں کی چھاؤں ہی میں گزرتا ہے۔"

"بڑے لکی ہو بھئی! ورنہ اس خاندان کی مہ جبینوں سے ہمارا واسطہ کم ہی پڑا ہوگا کبھی، وہ حسینائیں انتخاب کرتے ہوئے اپنے خاندان اور قبیلے کی دشمنیوں، دوستیوں کا بڑا لحاظ کرتی ہیں۔"

"اس بار خاندان کی نہیں ذاتی دشمنی نے اس کی اور ہماری پرانی دشمنی کو دوستی میں بدل دیا ہے۔ ہمارا aim ایک ہے اور game بھی ایک سا ہی ہونے والا ہے۔"

"چلو بھئی بیسٹ آف لک، میں وہیں انتظار کروں گا تمہارا فیڈرل کیپٹل میں۔"

"آپ جا رہے ہیں کیا؟"

"ہاں آج ہی، بڑے صاحب کی عزیزہ نے طلب کیا ہے، کچھ ذاتی مصروفیات ہیں ان کے ساتھ۔"

"گویا یہ سرکاری وزٹ نہیں ہوگا؟"

"نہیں خالصتاً ذاتی۔"

"چلیں پھر وہیں بیٹھ کر اس بریکنگ نیوز کا انتظار کیجیے گا کہ کب آتی ہے۔"

"شیور، شیور۔"

☆☆☆

"میں نے مہرزاد خاناں ایک ہی فرمائش رکھی تھی تمہارے سامنے...... اور برادری کو تمہارے پیچھے کھڑا کر دیا تھا،" بلغمی آواز میں بولنے والے نانا جان نے اپنے قریب رکھے پیچوان کا کش لگاتے ہوئے اس سے کہا تھا۔

"میں برادری کا مشکور ہوں نانا جان" وہ احترام سے بولا تھا۔

"مگر وہ جو برادری تم سے ناراض ہے، اس کا کیا کریں؟"

"انہیں ناراض نہیں ہونا چاہیے نانا جان...... کسی سے کوئی کام زبردستی نہیں کرایا جا سکتا، میرے پیچھے کھڑے ہونے میں برادری کا اپنا مفاد تھا، ایک ایسی وزارت جاتی رہتی جو برسا برس تک حاصل کرنے کی کوشش کی جاتی رہی، سو اور وزارتیں تو ہاتھ آئیں مگر یہ نہیں آئی، ایسے میں اسے بچانے کے لیے میرے پیچھے

کھڑے ہونے کا سودا برا نہیں تھا۔" اس کے لہجے میں خاصا اطمینان تھا۔

"تم چیزوں کو فار گرانٹڈ لے رہے ہو مہرزاد خان۔" بلغمی آواز کی دہاڑ بھی خاصی زبردست تھی۔

"وہ ایک unconditional سپورٹ تھی نانا جان۔"

"نہیں تھی unconditional، اویس خان کی بہن اور عبدالکریم خان کی پوتی کو تمہارے گھر آنا ہے بدلے میں بیاہ کر، تمہاری ماں نے خود ان کے گھر جا کر نشانی میں بیس تولے سونا ڈالا تھا بچی کو۔"

"یہ سب کام بالا ہی بالا سوچے اور کیے گئے ہوں گے نانا جان! میرا ان سے براہِ راست کوئی تعلق نہیں، میں نے صاف الفاظ میں کہا تھا کہ برادری میرا ساتھ دیتی ہے تو ٹھیک ہے، دوسری صورت میں مجھے بھی اپنا راستہ معلوم ہے۔"

"بلاؤ اپنی ماں کو، وہ بھی تو یہیں ہے، پوچھو اس سے کیا نشانی کے ساتھ اس نے قبیلے سے تمہاری غیر مشروط حمایت طلب نہیں کی تھی؟"

"وہ ماں ہیں اور ان کی ممتا ان سے کچھ بھی کرا سکتی ہے لیکن میں نے ان سے بھی اس سلسلے میں اتفاق نہیں کیا تھا۔"

"بہت برا ہو جائے گا مہرزاد خان، بہت برا کرو گے تم اگر اس بات سے ہٹ گئے، صدیوں سے پختہ چلی آ رہی دیواروں میں دراڑیں پڑنے لگیں گی۔"

"دراڑوں کے ساتھ بھی بہت عرصہ چل جائیں گی یہ دیواریں نانا جان، یہ عمارت اتنی جلد ڈھے جانے والی نہیں ہے۔ اس کی بنیادوں میں کتنوں ہی کا خون دفن ہے، بے شمار آہیں اور سسکیاں دبی ہوئی ہیں ان کے نیچے، ان دیواروں کو اپنا بھرم تو بہرحال رکھنا ہی ہے۔ جتنی جلد زمیں بوس ہوں گی اتنی ہی جلد ان کے نیچے دبی آہیں اور سسکیاں نکل کر باہر آ جائیں گی، سو دیواروں کی دراڑوں سے مت ڈریں۔"

"تم نہیں جانتے مہرزاد خان! تم کیوں نہیں سمجھتے...... بہت برا ہوگا اگر تم اس کمٹ منٹ سے ہٹ جاؤ گے، کیا فرق پڑے گا تمہیں جو ایک بار باجے ان کی مرضی سے بجوا لو گے، اس کے بعد جتنی بار مرضی ہے سہرے باندھنا، حرم پال لینا، تمہیں کسی نے منع کرنا ہے کیا؟"

"صرف ایک بار ہی کی تو بات ہے نانا جان، ایک بار ہو گیا تو باقی کیا رہ جائے گا؟" مہرزاد خان نے کہا اور ان کی طرف دیکھا جو اپنے فون پر کسی کا نمبر ملا رہے تھے۔

"ہاں، میں بول رہا ہوں مہرزاد کی ماں......" وہ کہہ رہے تھے۔

"مجھے تمہارے بیٹے کی جوانی کا خیال آتا ہے اسی لیے بار، بار بیچ میں پڑ جاتا ہوں، اس کے باپ نے تو کھا ہنڈا کے گولی کھائی تھی، یہ جوانی میں ہی سینہ تان کر کھڑا ہو گیا ہے، اسے سمجھا میری بچی، مجھ سے یہ صدمہ برداشت نہیں ہوگا اس عمر میں۔" وہ کہہ رہے تھے اور مہرزاد خان خوب اچھی طرح جانتا تھا کہ ان کے کان سے لگے فون میں ابھرتی آواز دوسری طرف جس کان تک پہنچ رہی تھی اس کی سماعت پر کیسے دھماکے ہو رہے ہوں گے اور اس دل پر کیا گزر رہی ہوگی۔

جاری ہے

# اِحتجاج

ارجمند عقیل



اسکول کی نوکری شروع کیے مجھے چند ماہ ہی ہوئے تھے۔ شروع شروع میں تو صبح سویرے اٹھنے کی یہ ڈیوٹی مجھے بہت کھلی لیکن پھر آہستہ آہستہ کام اور ذمے داریوں کے علاوہ مختلف فیصلے کرنے کا بوجھ بھی جب میرے ناتواں کندھوں پر آن پڑا تو خود بخود ہی نیند بھی قابو میں آنے لگی اور چند ماہ میں ہی میں اس نئے روٹین کی عادی ہو چکی تھی اور اپنی ذمے داریوں کو خاصا انجوائے کرنے لگی تھی۔

اس سے پہلے کبھی میں نے پرنسپل کی ذمے داری نہیں لی تھی۔ بس ایک ٹیچر تھی جسے اپنے کام میں اچھا سمجھا جاتا تھا۔ اچانک ہی ظہیر، میرے شوہر کے ایک دوست نے مجھے تجویز کیا اور انہی کے اصرار پر میں ظہیر کے ساتھ ٹرسٹی صاحب سے ملنے چلی گئی اور جب میں واپس آئی تو اپائنٹمنٹ لیٹر میرے ہاتھ میں تھا۔ یہ ایک درمیانے درجے کا اسکول تھا اور اس کے مالکوں نے گویا اسے خدمتِ خلق کے پیشِ نظر قائم کیا تھا۔ تنخواہ اگرچہ دیگر اسکولوں کے مقابلے میں کم تھی مگر کچھ تو اپنی مصروفیت کے لیے اور کچھ اس خیال سے بھی کہ اگر میں اس کارِ خیر میں اپنا حصہ بھی ڈال دوں تو سودا برا نہیں ہے، میں نے بھی حامی بھرلی۔

اسکول میں عام طور پر مڈل اور لوئر مڈل کلاس کے بچے تھے جن کا مجھے پہلے تجربہ نہیں تھا کیونکہ خود میں نے ہمیشہ پرائیویٹ اسکولوں میں پڑھا اور پڑھایا، اس لیے یہاں کی استانیاں اور بچے مجھے عجیب سمجھتے ہوں گے...... خود مجھے بھی ان کے رویّوں کی عادت نہ تھی مگر وہی بات کہ آہستہ آہستہ انہوں نے مجھے اور میں نے انہیں قبول کر ہی لیا۔ سب سے مشکل کام یہ تھا کہ ہر ماہ ہی کوئی نہ کوئی استانی ملازمت چھوڑ دیتی، کچھ کو تو میں نے خود ہٹایا کیونکہ ان کے کام کا معیار ہی بہت کمتر تھا اور کچھ مجھے ہی "سخت" کہہ کر چلی گئیں لیکن اب کوئی سال بھر ہونے کو آیا تو لگا کہ اب کافی بہتری آنے لگی ہے معاملات میں......

مجھے ہمیشہ سے ہی یہ عادت رہی کہ اپنے بچوں کے بولنے کا سلسلہ شروع ہوتے ہی میں انہیں چھوٹی، چھوٹی دعائیں سکھانے لگتی تھی، کھانے کی دعا، باہر جانے کی دعا، سواری کی دعا، سونے کی دعا اور ایسے ہی بہت سی وہ دعائیں جو ہم نے بچپن میں سیکھی تھیں...... پھر ایک اسکول جہاں میں نے چار سال ملازمت کی وہاں میں نے ایک بڑا خوشگوار طریقہ دیکھا کہ صبح اسمبلی کے علاوہ وہاں اسکول ختم ہونے کے وقت پر یعنی آخری پیریڈ میں بیل بجنے سے پانچ سات منٹ پہلے سب بچے کلاس ٹیچر کے ساتھ قرآن پاک سے لی گئی... دو دعائیں لازمی پڑھتے تھے اس کے بعد انہیں جانے کی اجازت ملتی تھی۔ چنانچہ چھوٹی جماعتوں سے لے کر بڑی کلاسوں تک تمام بچیوں کو یہ دعائیں رٹی ہوئی تھیں، مجھے یہ طریقہ بہت پسند آیا تھا۔

اب کہ جب میرے پاس یہ اختیار تھا تو میں نے نہ صرف ان میں سے ایک دعا چھٹی کے وقت سے پہلے لازمی کردی...... بلکہ اس کے علاوہ ہفتے میں ایک بار صبح اسمبلی میں، میں ایک چھوٹی سی دعا اپنے سب بچوں کو سناتی اور ساری ٹیچرز اور بچے یہ دعا دُہراتے اور اسی طرح بہت کم دنوں میں ماشاءاللہ ان بچوں نے بہت سی چھوٹی، چھوٹی دعائیں سیکھ لیں۔ ہمیں استاد اور والدین کی میٹنگز میں اس پر فیڈ بیک بھی ملا کہ کس طرح بچوں نے دعائیں گھر میں پڑھیں...... مثلاً سوتے ہوئے، کھاتے ہوئے یا آیت الکرسی وغیرہ تو ماں باپ کو بھی یاد ہو گئیں اور ان کے بہن بھائیوں کو بھی......

بریک کے وقت جو چالیس منٹ کی ہوتی تھی عموماً دو ٹیچرز کی گراؤنڈ میں ڈیوٹی ہوتی تھی، جیسے ہی بچے بریک کی بیل سنتے انہیں باہر بھاگنے کی جلدی پڑتی...... اب ہوتا یہ کہ سب اپنے، اپنے لنچ باکس ہاتھ میں پکڑے باہر کی طرف دوڑتے اس افراتفری میں کسی کے ہاتھ سے کچھ گرتا تو کوئی خود ہی گر جاتا حالانکہ روز کہا جاتا کہ آہستہ، آہستہ لائن بنا کر نکلو مگر میرا خیال ہے کہ کھیلنے کا وقت کم ہو جانے کی فکر میں روز ہی یہ بات بھول کر باہر کو دوڑ پڑتے...... اب گراؤنڈ میں بھی یہی حال ہوتا، ایک ہاتھ سے منہ میں کھانا بھرا جا رہا ہے اور جلدی، جلدی حلق سے اتارا



جا رہا ہے تو دوسرے سے گیند پھینکی جا رہی ہے۔ شور اتنا کہ کان پڑی آواز سنائی نہ دے۔ اسی افراتفری میں روز ہی کسی نہ کسی کو پہلے چوٹ لگتی، دو منٹ کی بھاگ دوڑ رک جاتی اور جونہی ڈیوٹی پر موجود ٹیچرز اُس بچے کو سنبھالتیں، چھوٹے بڑے ہر سائز کے طلبا پھر اپنے کھیل کی طرف متوجہ ہو جاتے۔ جیسے ہی بریک ختم ہوتی، میں تقریباً روز ہی باہر جا کر خاموشی سے ایک طرف کھڑے ہو کر ٹیچرز کو اور مختلف جماعتوں کے بچوں کو دیکھتی تاکہ اگر کوئی چیز صحیح سے نہ ہو رہی ہو تو اگلے روز اسمبلی میں سب کو بتا سکوں۔

یہ بات بڑی دلچسپ تھی کہ جیسے ہی یہ بچے کلاسوں میں جاتے، سارا گراؤنڈ مختلف قسم کے ریپرز، لفافوں، ڈبل روٹی کے ٹکڑوں اور چھوٹی موٹی کھانے پینے کی چیزوں سے پٹا پڑا ہوتا، دیکھتے ہی دیکھتے کوّوں کے غول کے غول کائیں، کائیں کرتے اُمڈتے اور اِدھر تو اسکول کا جمعدار تھیلیاں اور کاغذ سمیٹ رہا ہوتا دوسری طرف تمام مہمان کوّے جلدی، جلدی چھوٹے سے چھوٹے کھانے کے ذرے تک بھی صاف کرتے اور کائیں، کائیں کرتے واپس اُڑ جاتے۔ جیسے شکریہ کر رہے ہوں۔

روز کا یہ معمول تھا اور میں چپکے، چپکے یہ منظر دیکھا کرتی۔

ایک دن کچھ ایسا ہوا کہ بڑے بچے بھاگتے بھاگتے چھوٹوں کی طرف چلے گئے اور اتفاقاً جو دو موٹے بچے ایک دوسرے سے ٹکرائے تو ایک ننھی سی بچی کی ان سے زور سے ٹکر لگی اور وہ بے چاری منہ کے بل زمین پر گر پڑی...... اس کے گال پر نیل پڑ گیا اور گھٹنے چھلے سو الگ اور وہ روئی بھی خوب...... کیونکہ اسے تکلیف کے ساتھ ساتھ شاک بھی لگا تھا۔ خیر اس کی ٹیچر اسے بہلا پھسلا کر اندر لائیں اور فرسٹ ایڈ کے کمرے میں اس کے گال کی ٹھنڈی ٹکور کی گئی تب کہیں جا کر اس کا رونا بند ہوا۔

اگلے دن ہی اس کے والدین میرے دفتر میں موجود تھے اور غصہ بھی کر رہے تھے کہ ایسا ہوا کیوں، خیر انہیں تو میں نے معذرت کر کے اور تسلی دے کر بھیج دیا مگر خود سوچ میں پڑ گئی، خاصی سوچ بچار کے بعد ایک حل سمجھ میں آیا کہ ایک تو بڑے بچوں کا کسی بھی حالت میں چھوٹی کلاسوں والے حصے میں جانا بند ہو اور ان کی

ٹیچرز بھی اس بات کا خیال رکھیں۔ دوسرے تمام کلاسیں بریک کے پہلے دس..... منٹ کلاس رومز میں ہی کھانے وغیرہ سے فارغ ہو جائیں اور پھر قطار بنا کر باہر جائیں، اس صورت میں ایک تو کھانا تمیز سے کھایا جاتا...... کوڑا بچے خود ڈسٹ بن میں ڈالتے...... دعا بھی پڑھ لیتے اور کھاتے ہوئے کھیلنے کی افراتفری بھی نہ ہوتی...... ساری ٹیچرز کو میں نے پانچ منٹ کو اپنے دفتر میں بلایا اور اسپورٹس ٹیچر کو تمام کلاسوں کے راؤنڈ لگانے کا کہہ دیا۔ ٹیچرز کو بھی یہ تجویز خاصی اچھی لگی اور سب نے کہا کہ اس پر عمل ہونا چاہیے۔

اگلے دن ایسا ہی ہوا بریک کی گھنٹی بجی تو ایک دم سے افراتفری کے بجائے خاموشی چھائی رہی...... ہر کلاس میں بچے جلدی، جلدی کھانا ختم کرنے میں مصروف تھے۔ صبح اسمبلی میں، میں اس بات کی اناؤنسمنٹ کر چکی تھی اور ٹیچرز نے بھی اپنی، اپنی کلاسوں میں بچوں کو سمجھایا تھا۔ دس منٹ کے بعد سب طلبا چھوٹے بڑے، باہر نکلنا شروع ہوئے، آج ہر ایک کو یوں لگتا تھا کہ جیسے کھیل کا وقت کچھ زیادہ ہی ہو گیا ہو، وقتِ مقررہ پر سب اپنی، اپنی کلاسوں میں آئے اور پڑھائی شروع ہو گئی۔

میں نے صبح ہی سب جماعتوں میں نوٹس بھیج دیا تھا کہ تمام ٹیچرز چھٹی کی گھنٹی کے فوراً بعد صرف دس منٹ کے لیے میرے دفتر میں آجائیں تا کہ میں فیڈ بیک لے سکوں۔ سب استانیاں میرے کمرے میں پہنچیں کچھ کو جانے کی جلدی تھی مگر آنا بھی ضروری تھا اور کم عمر ٹیچرز تو ہنستی کھلکھلاتی، باتیں کرتی موجود تھیں، میں نے سب پر ایک نظر ڈالی۔

''ہاں بھئی تو کیسا رہا آج کا نیا تجربہ......؟''

''کافی اچھا۔'' ہر طرف سے یہی جواب آیا۔

''تو پھر آپ لوگوں کا کیا مشورہ ہے اسے مستقل کر دیں؟'' بعض سینئر ٹیچرز نے صاد کہا اور کہا ''ضرور......''

''بھئی کسی کو کوئی بات ناپسندیدہ تو نہیں لگی؟ کوئی اعتراض ہو تو بلا جھجک ابھی بتا دیں تا کہ اس کا حل تلاش کیا جائے۔'' میں نے پھر بھی احتیاطاً پوچھا۔

''میم کچھ ہیں ایسے جنہیں آپ کا یہ فیصلہ پسند نہیں آیا۔'' شذرہ ایک شریر سی استانی نے مسکراتی نظروں سے مجھے دیکھا۔

''اوہو...... یہ ضرور مسز فاروقی اور مسز جرار ہوں گی، ان دونوں کو کوئی نئی چیز دل سے قبول کرنے میں زیادہ وقت لگتا ہے خیر......'' میں نے دل ہی دل میں خود سے کہا۔

سب لوگ حیرت سے شذرہ کی طرف دیکھنے لگے جیسے پوچھ رہے ہوں...... ''وہ کون ہیں؟''

مجھ سے بھی رہا نہیں گیا فوراً پوچھا۔ ''شذرہ وہ کون ہیں؟''

''میڈم وہ کوّے...'' ایک دم سے جواب آیا۔

سب نے بے ساختہ ہنسنا شروع کر دیا...... اور میری نظروں کے سامنے وہ منظر گھوم گیا۔ بچوں کے اندر جماعتوں میں جاتے ہی کوؤں کی ڈاریں حسب معمول اتریں مگر یہ کیا آج تو ان کے لیے کچھ کھانے کو تھا ہی نہیں...... (بھلا ہو اس نئی پرنسپل کا) اس قدر کائیں، کائیں ہوئی کہ ہر ایک کو نہ چاہتے ہوئے بھی اس احتجاج کا نوٹس لینا پڑا۔ مگر کسی کو یہ خیال اس وقت نہیں آیا تھا کہ آج یہ مہمان اس قدر برہم کیوں ہیں، اگلے دن پھر یہی ہوا، استانیاں بھی خوش تھیں، بچے بھی خوش مگر کائیں، کائیں کے شور نے اچھی خاصی ایمرجنسی کا سماں پیش کر دیا۔

آج میں نے اپنے اسسٹنٹ کو بلا کر ہدایت دی کہ ان کے لیے دانے کا بندوبست کر دے اور حسبِ معمول وقتِ طعام... ان کا کھانا سرو کر دیا جائے کہ احتجاج کسی کا بھی ہو...... اس کا نوٹس لینا تو ضروری ہوتا ہے۔

ہماری دوستی کتابوں میں بسی خوشبو کے مانند تھی۔ اس کے ملنے والے اور میرے جاننے والے سب ہی کا دعویٰ تھا کہ مومل اور نشاط کی دوستی بے مثال ہے اور یہ سچ ہی تو تھا کہ ہم تعلیمی مراحل طے کر چکے تھے۔ اپنی، اپنی دانست میں ہم زندگی کی بہت سی کامیابیاں حاصل کر چکے تھے اور کر رہے تھے مگر ہماری دوستی زیادہ کامیاب تھی۔

مومل کا نونٹ زدہ لہجے میں بات کرنے کی

ناولٹ

# ستارہ ہو کہ دل

سیما رضا ردا



عادی تھی۔ ہم دونوں کی دوستی کی بنیاد کالج سے پڑی تھی۔ ایک ہی کالج سے ہم نے پڑھا۔ نفسیات میں ایم اے کرنا میرا تو شوق تھا ہی...... مومل کا بھی جنون تھا۔ شناسائی کا یہ لمحہ گہرا ہوتا گیا اور ہماری دوستی بھی گہری ہوتی چلی گئی۔ مومل شاعرانہ مزاج کی حامل پر ایک کھردری لڑکی تھی۔ کھردری میں نے اس لیے کہا کہ اس کی ذات کا کھردرا پن تین چار ملاقاتوں میں ہی ظاہر ہو جاتا تھا۔ وہ کسی سے بھی بہت بے تکلف انداز میں بات کرنے کی روادار نہیں تھی۔ آج اس نے اگر کسی سے ہنس کر بات کرلی تو اگلے دن وہ اُسی سے بے رخی کے ساتھ پیش آئے گی۔ اگر اس کے پاس وقت نہیں ہے تو وہ صاف کہہ دے گی اپنی گھڑی کو دیکھتے ہوئے کہ اس وقت تو ہم لائبریری جارہے ہیں۔ اور میرا ہاتھ پکڑ کر لائبریری چل دیتی۔

''اب بتاؤ امتحان سر پر ہیں اور یہ ہمیں اپنے بھائی کی شادی کی البم دکھانے لائی ہیں۔'' وہ بڑبڑاتی ہوئی چلنے لگتی۔

''لیکن مومل! تم نے ہی تو وعدہ کیا تھا آج دیکھیں گے۔'' میں نے اسے یاد دلایا۔

''خیر اس وقت تو ہم فارغ تھے مگر آج ڈاکٹر یزدانی نے جو لیکچر دیا ہے لائبریری میں اس موضوع سے متعلق شاذونادر ہی کتابیں ہیں اور مجھے ہر صورت آج ہی اس پر نوٹس بنانے ہیں۔'' نوٹس بنانے ضروری تھے یا نہیں مگر یہ طے تھا کہ اس کا موڈ نہیں تھا اور جب موڈ نہ ہو تو وہ کسی کے بھی احساسات سے قطع نظر اپنی مرضی کیا کرتی تھی۔ رہ گئی میں یعنی نشاط پرویز تو میں اسے اچھی طرح انڈر اسٹینڈ کرتی تھی اور ہماری پائیدار دوستی کا ایک بڑا راز یہ بھی تھا کہ میں اسے جانتی تھی مگر کبھی کبھی نہ جانے کیوں...... ہماری اس دوستی میں مومل ہمیشہ بالا دست رہتی تھی اور اس کی یہ بالا دستی مجھے اکثر گراں بھی گزرتی.... مگر حقیقت یہ ہے کہ وہ مجھے بے حد عزیز تھی اور وہ میری چھوٹی سے چھوٹی ضرورت کا خیال کچھ اس طرح رکھتی تھی کہ مجھے اکثر اس پر پیار آجاتا۔ وہ مجھے اپنے سے بے حد قریب لگا کرتی۔

☆☆☆

ہم صرف دو ہی بہنیں تھیں۔ فرزانہ باجی مجھ سے بڑی تھیں۔ امی، ابو نے ان کی منگنی ہمارے تایا زاد بھائی شاکر سے طے کردی تھی۔ وہ مقامی کالج میں لیکچرار تھے۔ بے حد نفیس طبیعت کے مالک تھے۔ میں اپنے امی، ابو کی بہت لاڈلی تھی۔ میرا صرف یہی شوق تھا کہ میں تعلیم حاصل کروں سو ابو نے میرے شوق کو دیکھتے ہوئے بخوشی اجازت دے دی تھی۔ ہمارے گھر میں اللہ کا کرم تھا کہ ہر طرح سے خوش حالی تھی۔ ابو ایک بہت اچھی انٹرنیشنل فرم میں اچھے عہدے پر فائز تھے۔ پرکشش تنخواہ تھی اور ہمیں کیا چاہیے تھا۔

میں کمپلیکس زدہ لڑکی نہ تھی اور نہ کوئی احساسِ محرومی میرے اندر پل رہا تھا۔ خوشگوار حالات نے میری طبیعت میں انکساری، نرمی، ہمدردی اور محبت جیسے مثبت اوصاف پروان چڑھائے تھے مگر مومل سے دوستی کے ساتھ رفتہ، رفتہ مجھ پر یہ احساس غالب آتا جارہا تھا کہ اس نے مجھے کچھ اس طرح رکھا ہوا ہے کہ میری اپنی حیثیت ختم ہو کر رہ گئی ہے حالانکہ وہ ایک آزاد طبع لڑکی تھی۔ نزاکت پسند ہونے کے ساتھ ساتھ اس میں ہٹ دھرمی یعنی اپنی غلط بات پر بھی ڈٹ جانے کی عادت تھی۔ وہ مجھے دوست سے زیادہ حاکم لگا کرتی۔ کبھی کبھی تو میں اسے باتوں، باتوں میں کہہ بھی دیا کرتی۔

''مومل کبھی دوست بن کر بھی بات کرلیا کرو...... یہ کیا، جب دیکھو حکمیہ انداز اپنائے رہتی ہو۔ ہر بات میں ضد، دوسرے کی مرضی تمہارے نزدیک کوئی معنی نہیں رکھتی۔ اب بتاؤ آرٹس کونسل جانے کی کیا ضرورت ہے؟ اتنی رات ہو جائے گی





اور مشاعرہ کوئی جلدی ختم ہوگا؟'' میں رات کے بڑھتے سائے دیکھ کر خوف زدہ ہو جاتی تو وہ مزے سے ڈرائیونگ کرتے ہوئے بجائے جواب دینے کے زہر خند سے انداز میں مسکرا کر ایک رکشے کی جانب اشارہ کرتی بھاگتے ہوئے رکشے کی پشت پر لکھا تھا۔

''ضد میری ادا ٹھہری!''

یوں وہ اکثر ہی امی، ابو سے کہہ کر مجھے زبردستی ہر جگہ اپنے ساتھ لے جایا کرتی۔ کسی کی بات سے زیادہ اس کی بات اہم ہوا کرتی اور مزے کی بات تو یہ تھی کہ وہ اپنی بات منوا بھی لیا کرتی تھی۔

نفسیات میں میرے نمبر بے حد کم آئے تھے تقریباً سی گریڈ۔ سر امتیاز مارکس دینے کے معاملے میں بے حد کنجوس تھے مگر میں روہانسی ہوئی جارہی تھی کیونکہ باقی سبجیکٹ میں میرے نمبر اچھے تھے اور اس سے میری فرسٹ کلاس میں فرق پڑ سکتا تھا۔

''دونوں سمسٹرز میں سر امتیاز نے میرے ساتھ امتیازی سلوک ہی کیا، میری پرسنٹیج بالکل گر گئی ہے۔'' میں پریشانی میں مبتلا تھی اور بار بار یہی گردان تھی۔

''فکر نہ کرو تمہارا مسئلہ حل ہو جائے گا۔'' مومل بڑے غیر معمولی انداز میں بولی۔

''وہ کیسے؟'' میں حیران ہوئی کیونکہ یہ کوئی آسان کام نہ تھا۔ سر امتیاز سب کو ایک ہی چھڑی سے ہانکتے تھے مگر یہ چھڑی مومل نے ایسی بدلی کہ سر امتیاز نے دوبارہ میری کاپیاں چیک کیں اور نتیجتاً جی ہاں میری فرسٹ کلاس میری منتظر تھی۔ آخر سر امتیاز کی سب سے چھوٹی بیٹی مومل کے اسکول میں زیرِ تعلیم تھی یہ دلیل کم تو نہ تھی۔

مومل کے پپا کا اسکول تھا اور شہر کے معروف ترین اسکولوں میں اس کا شمار تھا۔ سو سر امتیاز کے اصولوں میں لچک تو آنی ہی تھی۔ یہی نہیں کم و بیش اس نے میرے ساتھ ایسے بہت سے احسان کیے جن کو اگر میں لکھنے بیٹھوں تو یہ کہانی دوستی سے زیادہ احسان مندی کے گرد گھومنے لگے گی۔

☆☆☆

وہ اصول پسند تھی مگر جانے کیوں جو لوگ خود اصول پسند ہوتے ہیں دوسروں کے اصول کیوں ان کی نظروں میں ہیچ ہوتے ہیں؟ ہر انسان کی اپنی زندگی ہوتی ہے۔ وہ اسے جس طرح چاہے گزارے مگر یہ بات شاید مومل یزدانی کے اصول کے خلاف تھی۔ وہ مجھے اکثر ہی اپنے انڈسٹریل ہوم اور بوتیک پر لے جایا کرتی تھی بقول اس کے... پپا نے اس کے شوق کو دیکھتے ہوئے اسے اس بات کی اجازت دی ہے۔ مومل کو بیٹ ورک، فینسی ورک، انٹیریئر ڈیکوریشن کے علاوہ تمام جتنے بھی بنیادی کورسز تھے ان سب پر عبور حاصل تھا۔ وہ بہت اچھی ڈیزائنر بھی تھی مگر اب یہ تھا کہ وہ ان بکھیڑوں میں خود نہیں پڑتی تھی۔ اپنے انڈسٹریل ہوم کے لیے اس نے بارہ لڑکیوں پر مشتمل اسٹاف رکھا ہوا تھا۔ انڈسٹریل ہوم کو مومل نے بڑی محنت سے ڈیکوریٹ کیا تھا۔ ہر شے ایک منظم طریقے سے سیٹ تھی۔ اسی طرح اس کا بوتیک بھی جدید فیشن کے ملبوسات سے آراستہ تھا یہاں بھی اس نے تین لڑکیاں رکھی ہوئی تھیں اور خود باہر کی ..... بھاگ دوڑ کرتی، اچھی ڈریس ڈیزائنر تھی اس لیے نت نئی تبدیلیاں لاتی رہتی۔ یونیورسٹی میں کلاسز کم اٹینڈ کیا کرتی۔

''چلو نشاط ذرا ماسٹر صاحب کی خبر لوں کہ ڈریس سلے یا نہیں۔ بوتیک پر اس دفعہ تو ماسٹر صاحب نے بہت دن لگا دیے۔ ان کے مزاج بھی ٹھیک کرنا پڑیں گے اتنی مشکل سے ڈیزائن ان کو سمجھایا تھا کہیں بگاڑ ہی نہ بیٹھے ہوں۔'' مجھے اس کے ساتھ جانا پڑتا۔ وہ ماسٹر جی کی خبر لیتی تب تک میں مشینوں میں لگے کپڑے اور اپنے کام میں مشغول کاریگروں کو دیکھتی رہتی۔

ایسے ہی ایک دن جب مجھے موبل کے ساتھ جانا پڑا تو میں اسی طرح بکھرے کپڑوں کے گرد.... بے انتہا سوچوں میں مصروف تھی کہ موبل کی تیز آواز پر چونکی جو ماسٹر جی پر بری طرح گرج رہی تھی۔

''جب میں نے آپ کو منع کیا تھا کہ'' لینا بوتیک'' کے کپڑے آپ نہیں لیں گے تو پھر آپ ہر دفعہ ایسا کیوں کرتے ہیں؟ اس طرح میرے ملبوسات کے ساتھ زیادتی ہوتی ہے کپڑوں کی سلائی بھی ڈھیلی ہوتی ہے۔ کالر دیکھ رہے ہیں آپ، میں نے اس طرح کہا تھا کیا؟ یہ آپ کی بے حد.... بے پروائی ہے میں آپ کو منہ مانگا معاوضہ دیتی ہوں۔ میرے یہ ڈریس باہر بھی جاتے ہیں۔ اگر آپ کی یہی بے نیازی رہی تو مجھے پھر کوئی دوسرا انتظام کرنا پڑے گا۔'' موبل بے حد طیش کے عالم میں بولی۔

''دیکھیں جی ہمیں بھی بہت کچھ دیکھنا پڑتا ہے۔ کاریگروں کو بھی دینا پڑتا ہے۔ ہمیں پورا نہیں پڑتا۔ اس لیے ہم آپ کے علاوہ دوسروں کو بھی مایوس نہیں کرتے.... یہ تو ٹھیک بات نہیں ہے کہ ہم صرف آپ ہی کے کپڑے سیا کریں۔ ہاں البتہ دوسری غلطیوں کی میں معافی چاہتا ہوں۔'' ماسٹر نے بہت سلیقے سے اپنی بات کی۔

''نہیں ماسٹر جی، میں اپنی کسی بھی چیز پر پوری توجہ چاہتی ہوں۔ یہ میں نے آپ سے پہلے ہی روز کہہ دیا تھا اور میرا معاوضہ بھی آپ جانتے ہیں لہٰذا آپ کی اگر مجبوری ہے تو پھر میرا بھی اپنا اصول ہے، آپ میرا کام پوری یکسوئی سے نہیں کر سکتے تو کوئی بات نہیں میں کوئی دوسرا انتظام کرلوں گی۔''

''دیکھیں جی آپ...'' ماسٹر جی گڑبڑا کر بولے مگر وہ سختی سے اپنی بات مکمل کر کے مجھے لے کر آگے بڑھ چکی تھی اور پھر پیسہ پھینک تماشا دیکھ اگلے ہی دن اس نے اشتہار دے دیا اور پھر جلد ہی اسے نیا درزی مل گیا۔ اس کے اصولوں پر ہاں کہنے والا۔ وہ ذرا سی بھی کوتاہی برداشت نہیں کرتی تھی۔ اس کا اسٹاف اس کے لہجے کی سختی سے خوف کھاتا تھا۔ وہ ذرا سی بے ترتیبی پر اسٹاف بدلنے کی قائل تھی۔ کسی کی خطا بہت کم معاف کیا کرتی تھی۔ وہ دلوں پر حکمرانی کے فن سے نا آشنا بس ظاہری حکمرانی کرنا جانتی تھی۔

''تمہیں معلوم ہے نشاط، آفاق کا آج پھر فون آیا تھا۔'' موبل مجھے آفاق کے بارے میں بتانے لگی۔

ابھی کچھ دنوں پہلے ہی اس کی اور موبل کی دوستی ہوئی تھی وہ بھی ٹیلی فون پر۔ آفاق نے اتفاقاً کوئی نمبر ڈائل کیا ہوگا مگر وہ نمبر موبل کے نمبر سے ٹکرا گیا اور یوں ایک رانگ نمبر نے دونوں کے بیچ دوستی کی راہ ہموار کر دی۔ یہ مجھے موبل نے بتایا تھا۔ بقول موبل ''اس کے اور میرے مزاجوں میں گہری ہم آہنگی ہے۔ اس کا مطالعہ اتنا وسیع ہے کہ بولتا ہی چلا جاتا ہے۔ وہ بے حد خوب صورت لہجے کا مالک ہے۔'' اور خوب صورت لہجہ موبل کی کمزوری تھا اور جہاں تک میرا خیال تھا آفاق کی خوب صورت آواز ہی اسے متاثر کر گئی تھی۔ چار مہینے تو ہو ہی گئے تھے انہیں فون پر باتیں کرتے ہوئے۔

''ہاں تو پھر؟'' میں نے پوچھا۔

''وہی مطالبہ کہ کسی طرح آپ مجھ سے مل لیں۔''

''تو پھر تم نے کیا سوچا؟'' میں نے اس کی طرف بغور دیکھتے ہوئے پوچھا۔

''تمہیں معلوم ہے میں کس قسم کی.... لڑکی ہوں۔ میں نے اسے ملنے سے منع تو نہیں کیا کیونکہ میں میچورڈ ہوں اس لیے اس میں مجھے کوئی برائی نظر نہیں آتی۔ ہاں مگر یہ ہے کہ میں کسی ریسٹورنٹ میں ملنا نہیں چاہتی۔'' وہ پُرسوچ انداز میں بولی۔

''تو قباحت کیا ہے باہر نہیں تو گھر میں سہی، گھر بلالو اسے۔'' میں نے کہا۔

''اپنے گھر میں تو سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔'' وہ تیزی سے بولی۔

''تو اپنے بوتیک پر بلالو۔''

''نہیں، یہ بھی ٹھیک نہیں ہے۔'' عجیب منطق تھی اس کی۔

''بھئی تم کہیں بھی مل لو۔''

''کہاں ملوں؟''

''اچھا چھوڑو.. ضرورت کیا ہے بلانے کی؟'' میں نے زچ ہو کر کہا۔

''نہیں، میں وعدہ کر چکی ہوں اور جو میں کہتی ہوں وہ کر کے رہتی ہوں خواہ کچھ بھی ہو۔'' وہ ہٹ دھرمی سے بولی۔ ''کیونکہ وہ مُصر ہے ملنے پر اور مسلسل انکار میں نہیں کر سکتی اور...... اور یہ کہ میں نے سوچ لیا ہے کہ اسے کہاں بلانا ہے۔''

''کہاں بلانا ہے؟''

''تمہارے گھر پر۔'' وہ بھرپور سنجیدگی سے بولی۔

''کیا...... تم ٹھیک تو ہو؟'' مجھے اس کی دماغی حالت پر شبہ سا ہوا۔ ''ایک اجنبی شخص کو جسے میں جانتی نہیں اور پھر ابو، امی، فرزانہ باجی، یہ سب کیا کہیں گے۔ ہرگز نہیں یہ اچھی بات نہیں ہے۔ موبل تمہیں کیا ہو گیا ہے۔ امی کیا سوچیں گی۔'' میں روہانسی سی ہو کر بولی۔ ''اور میں کیا کہوں گی کہ وہ کون ہے؟''

''اُفوہ...... کچھ نہیں ہوگا، تمہیں پریشان ہونے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ آنٹی، انکل کو منانا میری ذمے داری ہے۔'' وہ رسان سے بولی اور آفاق احمد پر یہ بات ختم کر کے موضوع بدل دیا۔

عجیب سی بات تھی آخر وہ اپنے گھر کیوں نہیں بلانا چاہتی تھی آفاق احمد کو...... وہ اپنے فیصلوں میں آزاد تھی جہاں تک میرا خیال تھا۔ اس کے والدین کو بھی کوئی اعتراض نہیں ہوتا کیونکہ بقول موبل سب کی اپنی، اپنی زندگی ہے پھر اس کے والد نے تو ویسے بھی ایک شادی اور کر رکھی تھی۔ شاید اسی سبب اس کو اس درجہ آزادی ملی ہوئی تھی بہر حال یہ میری سوچ تھی۔ میرا موبل کے یہاں جانے کا کم ہی اتفاق ہوا تھا۔ ہمیشہ جب بھی میں اس کے گھر گئی، گھر کے سناٹوں نے ہی میرا استقبال کیا یا پھر موبل کی دادی جان جو مجھ سے پیار سے ملا کرتی تھیں۔ اپنی ممی کے بارے میں موبل کا رویہ ہمیشہ مبہم سا رہا اور ہمیشہ اس

## رسولِ اکرم ﷺ کے فرمان

☆ جب مانگو تو خدا سے مانگو اور جب مدد چاہو تو اللہ سے مانگو۔
☆ انصاف کی گھڑی برسوں کی عبادت سے بہتر ہے۔
☆ جو بات تم کو شک میں ڈالے وہ چھوڑ دو۔
☆ جہنمی لوگ، خود پسند، خود پرست، متکبر، حریص اور بخیل ہوتے ہیں۔
☆ جس نے میری قبر کی زیارت کی، اس پر میری شفاعت واجب ہوگئی۔
☆ جو چپ رہا اس نے نجات پائی۔
☆ جس برتن کو ڈھکا نہ گیا ہو، اس کا پانی مت پیو۔
☆ دعا عبادت کی جان ہے۔
☆ جو لوگ اندھیروں میں مسجدوں کی طرف جاتے ہیں انہیں قیامت کے دن نور کی خوش خبری سنا دو۔
☆ سچ بولو خواہ کسی کو ناگوار ہی کیوں نہ ہو۔
☆ حیا ایمان کی ایک شاخ ہے۔
☆ چغل خور جنت میں داخل نہ ہوگا۔
☆ ہر گناہ کی توبہ ہے مگر بداخلاقی کی نہیں۔
☆ میوے دار درخت لگانا صدقہ جاریہ ہے۔

مرسلہ: منور شہزادی، گوجرانوالہ

نے بتانے سے گریز کیا کیونکہ بارہا اس کی گفتگو سے یہ عندیہ ضرور ملتا تھا کہ ہمدردی جتانے والوں سے اسے سخت نفرت ہے۔

اس کو کیا دکھ تھے، کیا رنج تھے؟ اس نے آج تک مجھ سے معمولی سی بات بھی شیئر نہیں کی تھی۔ اور ایک میں تھی کہ اگر فرزانہ باجی یا امی نے ذرا سا مجھے ڈانٹ بھی دیا ہوتا تو وہ بھی مومل کو بتاتی مگر میرے سامنے اس کے گھر کے معاملات ہمیشہ پوشیدہ رہے۔

☆☆☆

آفاق احمد کے سلسلے میں جب میں نے فرزانہ باجی کو بتایا اور یہ بھی کہ وہ آفاق احمد کو یہاں بلانا چاہتی ہے تو فرزانہ باجی نے کہا۔

''تم کیوں فکر کرتی ہو جبکہ بقول اس کے وہ امی ابو سے بات کرلے گی۔'' اور پھر واقعی میرے پریشان ہونے سے کچھ بھی نہ ہوا۔ مومل نے نہ صرف ابو سے کمالِ اعتماد سے بات کی بلکہ حد تو یہ کہ ابو مان گئے اور امی کو بھی اس نے نہ جانے کن دلیلوں سے قائل کرہی لیا۔

اور ایک عام سے دن جب ابو آفس گئے ہوئے تھے۔ مومل اور میں نے یونیورسٹی کی چھٹی کی ہوئی تھی۔ امی کچن میں مصروف تھیں اور فرزانہ باجی ان کا ہاتھ بٹا رہی تھیں۔ مومل گھر پر آئی ہوئی تھی۔ سادہ سے گرے اور ریڈ کاٹن کے سوٹ میں وہ بہت اچھی لگ رہی تھی۔ اس کی شخصیت مزید بااعتماد اور پُرکشش لگ رہی تھی۔ ہم دونوں اس وقت ڈرائنگ روم میں بیٹھے باتیں کررہے تھے اور ساتھ آفاق احمد کا انتظار بھی۔ جنہوں نے ٹھیک ساڑھے گیارہ بجے آنے کو کہا تھا اور مومل نے ان پر واضح کردیا تھا کہ وہ صرف آدھے گھنٹے سے زیادہ نہیں ٹھہریں گے۔

''مومل تم نے گھر کا ایڈریس تو اچھی طرح سمجھادیا تھا ناں؟'' گھڑی کی سوئی گیارہ تیس کی طرف رواں تھی اور مجھے تشویش ہو رہی تھی کہ موصوف بھٹک نہ جائیں۔

''جی نہیں، بڑا سمجھ دار آدمی ہے بہت اچھی طرح یہاں کی لوکیشن کو سمجھ چکا ہے۔ بھٹکنے کی تم نے خوب کہی۔''

ہاں واقعی میں نے خوب کہی اور تب ہی گیارہ چالیس پر دروازے پر بیل بجی اور میں، امی اور فرزانہ باجی کے اٹھنے سے پیشتر ہی گیٹ پر موجود تھی۔ میں نے گیٹ کھولا تو سامنے ایک بے حد ہینڈسم سا شخص کھڑا تھا۔ اس نے بے حد شائستہ انداز میں پہلے سلام کیا اور پھر بے اختیار اس کے منہ سے نکلا۔

''آپ مومل؟''

''نہیں جی۔'' میں نے اس کے سلام کا جواب دیتے ہوئے کہا۔ ''وہ اندر ہیں۔ آئیں آپ تشریف لے آئیں۔'' میری رہنمائی میں وہ اندر چلا آیا۔

''یہ ہیں مومل۔'' اس کی نگاہ مومل پر پڑی اور میں ان دونوں کے پاس ذرا ہی دیر بیٹھی اور ایکسکیوز کرکے چلی آئی کیونکہ مجھے وہاں رکنا مناسب نہیں لگا تھا۔

امی کو یہ معلوم تھا کہ یہ مومل کے کزن ہیں اور کسی تنازعے کی بنا پر ان کا مومل کے گھر آنا جانا بند ہے سو مومل نے ہم پر اعتماد کرتے ہوئے انہیں یہاں بلالیا ہے۔

فرزانہ باجی مجھ سے پوچھتی رہیں کہ کیسے ہیں، کیا کرتے ہیں وغیرہ وغیرہ ان کے...... سوالوں کے جواب دیتے، دیتے کافی وقت گزر گیا اور جب میں آفاق احمد کے اعزاز میں مہمانداری نبھاتے ہوئے مشروب لے کر پہنچی تو کمرے میں سوائے مومل کے کوئی نہیں تھا۔ جو بڑے آرام سے صوفے پر گردن اونچی کیے بیٹھی تھی۔

''ہائیں، یہ تمہارے آفاق احمد کہاں چلے گئے؟'' میں نے ٹرے میز پر رکھتے ہوئے حیرت سے پوچھا۔

''گئے جہاں انہیں جانا تھا۔''

''کیا مطلب؟''

''ارے یہی کہ چلے گئے بھئی اور وہ جانے کے لیے تو آئے تھے۔'' وہ کمالِ اطمینان سے بولی۔

''تو کیا مطلب...... تم نے ان سے بات نہیں کی؟''

''کیوں؟ بات کیوں نہیں کی۔''

''مگر اتنی سی دیر میں کیا بات ہوئی ہوگی؟''

''ارے واہ، میرے ہاتھ میں گھڑی بندھی ہے نشاط بیگم۔ بس جہاں تین منٹ پورے ہوئے میں نے کہا اب آپ جاسکتے ہیں کیونکہ اتنی ہی میری کمٹمنٹ تھی۔''

''تو وہ چلے گئے؟'' میں اس کی بداخلاقی پر برا مان گئی۔

''ہاں ظاہر ہے مگر تم کس فکر میں غلطاں ہو؟'' وہ چڑ کر بولی۔

''کسی فکر میں نہیں مگر مومل بی بی کچھ اخلاقی تقاضے بھی ہوتے ہیں۔ وہ شخص ہمارے گھر مہمان تھا اور تم نے اسے ایسے ہی جانے دیا۔ اب یہ کون پیے گا؟'' میں نے ٹرے میں رکھی کولڈ ڈرنکس کی طرف اشارہ کیا۔

''اُفوہ یہ کوئی غیر اخلاقی بات نہیں ہوئی اسے ہم پییں گے اور کون پیے گا۔'' وہ ڈھٹائی سے بولی۔

''بہرحال مجھے یہ اچھا نہیں لگا کوئی ہمارے گھر آیا اور ایسے ہی چلا گیا۔ تم فون پر ان سے معذرت کرلینا۔'' میں اپنی دُھن میں بولی۔

''خبردار جو تم نے معذرت کا نام لیا۔ معذرت کی اس میں کیا ضرورت پیش آگئی۔ بس ملنا مقصد تھا وہ پورا ہوگیا۔'' وہ دوسرا گلاس بھی اٹھاتے ہوئے بولی۔ ''اور ویسے بھی آج رات کی فلائٹ سے وہ جرمنی جارہا ہے سو اس لیے ملاقات ضروری تھی بس اور پھر پرسوں میری بھی فلائٹ ہے۔''

''روبرو گفتگو کیسی لگی؟'' میں نے آفاق احمد کے بارے میں پوچھا۔

''بظاہر تو بہت اچھی لگی مگر تمہیں معلوم ہے کہ لوگوں کے بارے میں میرا مطالعہ کتنا وسیع ہے اس لیے رائے قائم کرنے میں دیر تو لگتی ہے مگر ہم میں زیادہ باتیں اسٹارز کے بارے میں ہوتی رہیں۔ میں تو ہوں ہی لبرا اور موصوف بھی لبرا ہیں اور یہ بات ذرا کچھ چبھتی ہے کہ وہ میرے ہم رنگ اسٹار ہیں۔ خیر زندگی میں تھرل ضروری ہے یہ ملاقات ادھوری سہی مگر جاندار تھی۔''

اور پھر دو دن بعد مومل بھی لندن چلی گئی، ہر سال کی طرح۔ اپنے انکل کے پاس جن کا وہ اکثر تذکرہ کرتی تھی۔ وہ واپسی پر میرے لیے ڈھیروں تحائف لاتی۔

☆☆☆

وقت کچھ آگے سرکا تو مومل اور آفاق کی دوستی اور آگے بڑھی اور بڑھتے بڑھتے ختم بھی ہوگئی۔ آفاق، مومل سے شادی کا خواہش مند تھا مگر مومل کو اس کی بہت سی باتوں پر اعتراض تھا۔ مومل کو چہرہ شناسی اور ستاروں کے علم پر کافی عبور تھا اس کی باتوں کے حوالے میں تجربے کا نچوڑ نہیں بلکہ ان دونوں کے علم کا نچوڑ ملتا مگر اسے آفاق کے اسٹار پر اعتراض تھا کہ لبرا مرد زندگی بھر تعریف و توصیف کے خواہش مند رہتے ہیں اور چاہے جانے کے عمل کی توقع دوسروں سے رکھتے ہیں۔ مومل نے بتایا ''جتنا گریس فل وہ نظر آتا ہے، باتوں اور کردار میں بالکل نہیں ہے۔ وہ اپنے گھر کی چھوٹی سی چھوٹی بات مجھے یوں بتاتا ہے جیسے میں اس کی والدہ ہوں اور خصوصاً مردوں میں مجھے یہ خوبی اچھی نہیں لگتی۔'' بہرحال مومل نے اسے آزمایا اور بہ آسانی اپنا راستہ بدل بھی لیا یہ کہہ کر کہ ''ہم زندگی کے سفر میں ایک دوسرے کے لیے موزوں نہیں ہیں۔'' اور یوں آفاق احمد کسی لائبریری میں رکھی ان کتابوں کی طرح ہوگیا جو کسی کام کی نہیں

ہوتیں مگر وقت پر سب کے ہی کام آتی ہیں۔ آزمائش کے اس سفر میں موبل وجاہت یزدانی کے آزمانے کا ہنر بہت سوں پر چلا مگر ہر ایک کو اس نے اپنے تجربوں کی نذر کردیا۔ دوسرے معنوں میں رد کردیا۔

ہر سال کی طرح وہ اس سال بھی جب لندن جانے لگی اپنے انکل کے پاس تو ہر دفعہ کی طرح اس نے مجھ سے پوچھا۔

''اس بار کیا لاؤں تمہارے لیے؟'' اور ہر بار کی طرح میرا یہی جواب تھا۔

''کچھ بھی نہیں، بس تم جلدی آجانا۔'' یہ حقیقت تھی وہ وہاں جا کے بھی مجھے نہیں بھولتی تھی۔ وہ چار ماہ کے لیے جاتی مگر اس کے خط مجھے اس کی یہاں موجودگی کا احساس دلاتے رہتے اور شاید یہ ہماری دوستی کی پائداری تھی کہ اس کے خط سے مجھے اپنے ہونے کا احساس ہوتا تھا۔ اتفاق یہ ہوتا کہ جن دنوں وہ باہر ہوتی ان ہی دنوں میں میری برتھ ڈے آجاتی اور اس جنم دن کا نیا سورج طلوع ہونے سے پہلے ہی اس کا فون آجاتا۔ یہی نہیں جب وہ واپس لوٹتی تو تحائف تو میرے لیے لاتی ہی تھی مگر برتھ ڈے کا اسپیشل گفٹ میرے نہ، نہ کرنے کے باوجود زبردستی مجھے دیتی۔ ہماری دوستی کو رشک سے دیکھنے والی آنکھیں بے شمار تھیں۔ مجھ سے متعلقہ لوگ ہماری دوستی کو نہ جانے کیسے، کیسے القابات سے نوازتے۔ میں چھوٹی، چھوٹی باتوں پر خوش ہونے والی عام سی لڑکی تھی۔ کسی بھی مذاق کو دیر تک انجوائے کرتی رہتی مگر اس معاملے میں مجھے موبل بے حس لگا کرتی۔ وہ اپنے موڈ کے تابع ہو کر ہنستی بلکہ زیادہ تر مسکرانے پر ہی اکتفا کیا کرتی۔ مجھے اچھی طرح یاد ہے وہ ہمارے ڈیپارٹمنٹ کا کوئی رنگا رنگ سا پروگرام تھا۔ سیکنڈ سمسٹر کے اختتام کے بعد یہ فنکشن منعقد کیا گیا تھا۔ ثاقب ہماری کلاس کا بے حد چلبلا لڑکا تھا۔ اپنی بذلہ سنجی کی وجہ سے سب کو محظوظ کررہا تھا۔ کمپیئرنگ کرتے وقت کلاس کے ہر لڑکے، لڑکی پر اس کے ریمارکس اتنے سچے اور مزے کے تھے کہ سب ہی ہنس، ہنس کر بے حال ہورہے تھے۔ تب ہی اس کی نگاہِ انتخاب موبل پر پڑی۔

اس کی موبل سے دلچسپی کوئی ڈھکی چھپی بات نہ تھی۔ پہلے تو اس نے ہلکے پھلکے انداز میں موبل کی بہت سی عادتوں پر ریمارکس دیے جس سے سب ہی محظوظ ہوئے موبل اپنے انداز میں مطمئن سی پروگرام دیکھتی رہی مگر اچانک ہی نہ جانے کیا ہوا ثاقب رحمانی بے اختیار موبل کی انا پرستی پر بول اٹھا۔

اسے خبر ہے ہم اس پر جان دیتے ہیں
انا پرست ہے اظہارِ روبرو چاہے

ثاقب شرارتی ہے یہ سمجھ کر سارے کلاس فیلو ہی انجوائے کررہے تھے مگر کسی کو یہ خبر نہ تھی کہ وہ باتوں، باتوں میں ہی دل کا حال کہہ جاتا ہے اور اس وقت بھی اس نے موقع ہاتھ سے جانے نہ دیا۔ اس کی محبت میں اتنی شدت تھی کہ اس کی آنچ سے موبل کو وحشت ہوتی تھی اور وہ اس سے کتراتی پھرتی تھی مگر اس لمحے تو موبل کو جانے کیا ہوا تھا کہ وہ اپنی سیٹ سے اٹھی اور ''چلو نشاط'' کہتی ہوئی آگے بڑھ گئی۔

میں عجیب گومگوسی کیفیت اور خجل، خجل سی پہلے تو کھڑی رہی۔ میری نگاہ بے اختیار ہی ثاقب رحمانی کی طرف اٹھ گئی۔ جس کی نظریں موبل کا تعاقب کررہی تھیں۔ کیا کچھ نہیں تھا اس کی آنکھوں میں، زخمی سے لہجے میں بولا۔

''ارے آپ کیوں رک گئیں؟ جائیں تیزی سے جائیں ورنہ غصہ پھٹتے دیر نہیں لگتی۔'' بظاہر اس نے ہنستے ہوئے بات ختم کی مگر مجھے نہ جانے کیوں موبل کے پیچھے جاتے ہوئے اس پر غصہ آئے جارہا تھا جو ثاقب رحمانی کی محبت سے انکاری ہے پھر مجھے ایک دم ثاقب رحمانی پر غصہ آنے لگا۔ جس نے محبت کی بھی تو اس بے حس لڑکی سے جس کے پاس





جذبات ہی نہیں اور ضرورت بھی کیا ہے ثاقب رحمانی کو اس فضول سی لڑکی کے ساتھ دماغ کھپانے کی۔ محبت تو اس کی چِڑ لگتی ہے۔

☆☆☆

''کیا حال ہے نشاط بی بی آپ کے؟'' میں لائبریری کے کونے میں ٹکی اپنا تھیسس مکمل کرنے میں مصروف تھی۔ آج موبل میرے ساتھ نہیں تھی تب ہی ثاقب رحمانی میری طرف چلا آیا۔

''بیٹھیں۔'' میں نے کہا۔

''وہ کہاں ہیں آج؟'' وہ متلاشی نگاہوں سے اِدھر اُدھر دیکھتے ہوئے بیٹھ گیا۔

''موصوفہ کا نام کیوں نہیں لیتے؟'' حالانکہ مجھے علم تھا وہ اس کو ہمیشہ ہی وہ، آپ، جناب جیسے لفظوں سے مخاطب کرتا تھا مگر پھر بھی مجھے الجھن ہوتی۔ ''کیا ڈرتے ہیں موبل سے یا اس کے رعبِ حسن سے مرعوب ہیں؟'' میں خود ہی جواب دیے جارہی تھی تب ہی ثاقب رحمانی نے بے اختیار کہا۔

''وہ موم نہیں ہے موبل ہے اور موم تو نرم ہوتی ہے ملائم ہوتی ہے موبل پتا نہیں کیا ہے؟ اگر وہ موم ہوتی تو پگھل گئی ہوتی مگر نہ جانے یہ کیسی پتھر دل ہے، وہ مجھے روز زخمی کرتی ہے اپنے لہجے سے۔ تم ہی بتاؤ میں کس طرح اسے اس کے نام سے پکاروں۔ اگر نام لینے پر بھی اس نے دفعہ لگادی تو پھر؟'' زخمی لہجے میں کہتے، کہتے ثاقب آخر میں مسکرادیا۔

''نہیں ثاقب اگر تمہارا جذبہ سچا ہے تو اس سنگ دل پر ضرور اثر ہوگا۔'' میں نہ چاہتے ہوئے بھی کہہ گئی۔ ''انشاء اللہ سب صحیح ہوجائے گا آخر کب تک وہ تمہاری محبت سے دامن بچاسکے گی۔'' تب وہ بولا۔

''سب کچھ ایسے ہی ہوجائے، جب ہے ناں
چاند میری کھڑکی میں آجائے، تب ہے ناں
آپ کے دلاسے بیکار ہیں نشاط۔ بس چاند کا نظارہ دور سے ہی بھلا لگتا ہے۔ چاند کسی کے ہاتھ کب آیا ہے حالانکہ خلقت وہاں تک بھی پہنچ گئی ہے مگر چھو کوئی نہ سکا۔'' وہ مایوسی سے بولا اور اٹھ کھڑا ہوا۔

میرا دل چاہتا تھا کہ میں اس بے حس لڑکی کو جھنجوڑ ڈالوں۔ اس پیارے سے شخص کی خاطر خوب لڑوں اور میں اس سے لڑ بھی پڑی مگر اس آسمان، زمین کے درمیان معلق لڑکی کی باتیں سن کر ایک لمحے کو تو مجھے اپنی اور اس کی دوستی پر شک ہوا کہ آخر اس نے مجھ سے دوستی کس بنیاد پر استوار کی ہوئی ہے۔

''پہلی بات تو یہ ہے نشاط کہ مجھے اتنی شدت کی محبت پسند نہیں ہے۔ اس نے مجھ سے محبت کرنا میری چڑ بنالی ہے، مجھے نہیں اچھا لگتا، وہ اتنی بھاگتی، دوڑتی تیز دنیا میں وہ پرانے عاشقوں کی طرح میرے لیے آہیں بھرتا ہے۔ وہ قطعاً پریکٹیکل نہیں ہے۔ اس کی باتیں، حرکتیں بس وہ لفظوں کا کھلاڑی ہے اور تمہیں خبر ہے اس کا اسٹار اسد ہے ایسے لوگوں کو میں اچھی طرح سمجھ لیتی ہوں۔'' وہ عجیب سے لہجے میں بولی۔

''کیسے؟'' میں اس کی عجیب وغریب منطق پر حیران ہوتے ہوئے پوچھنے لگی حالانکہ مجھے اچھی طرح علم تھا کہ نفسیات اس کا Pet مضمون ہے۔ لوگوں کے بارے میں اس کی رائے بڑی پختہ ہوتی تھی البتہ ستاروں کے علم سے اس کی گہری دلچسپی اور شوق مجھ سے چھپا ہوا نہیں تھا۔ اس کے پاس اس علم پر ڈیل کارنیگی جیسے بڑے بڑے مصنفین کی کتابیں موجود تھیں۔ اس کی ستارہ شناسی پر گہری نظر تھی۔

سر کمال کے پیریڈ میں ایک بحث چھڑتی تھی اور موبل سبقت لے جاتی ہمیشہ کی طرح...... یہ تو طے تھا کہ اسے اسٹارز کا اس قدر کریز تھا کہ ہر اسٹار پر وہ کم از کم چار گھنٹے سے زیادہ بول سکتی تھی۔ خیر اسے کسی بھی چیز کو جاننے کا دعویٰ تھا اور اپنے اس دعوے کو وہ ہمیشہ ثابت کردیتی تھی۔ جیسے اس وقت ثاقب رحمانی کے اسٹار کو چیلنج کررہی تھی۔

''تمہیں پتا ہے، اس اسٹارز کے لوگ شاہانہ

مزاج کے ہوتے ہیں۔ بس محفلوں میں لوگوں کی نظروں کا مرکز بننا پسند کرتے ہیں۔ ان کی زندگی ساری عمران ہی ہنگامہ خیزیوں میں گزرتی ہے اور اگر کوئی محفل نہیں بھی ہے تو بھی انہیں یہ ہنر حاصل ہوتا ہے کہ محفل کا سماں پیدا کردیتے ہیں اور لوگ ان کی طرف کھنچے چلے جاتے ہیں۔ بس خوش لباس رہنے کا فن جانتے ہیں۔'' گو یہ ساری باتیں ثاقب رحمانی کی شخصیت پر دلالت کررہی تھیں۔

''مگر موئل تم یہ بھی تو سوچو سچائی اور وفاداری ان پر ختم ہے۔ طبیعت کی جولانی اور بے پروائی کے باوجود بھی یہ گھر سے محبت کرتے ہیں پھر اس شخص میں تکبر بھی......''

''بس، بس۔'' وہ مجھے ٹوکتے ہوئے بولی۔ ''جو مجھے کہنا تھا میں نے کہہ دیا۔ میرے سامنے وہ جس عمل کا مظاہرہ کرتا ہے میرے لیے وہ ناقابلِ برداشت ہے۔'' وہ قدرے سختی سے بولی۔

''معلوم ہے موئل، وہ تمہیں کس قدر ٹوٹ کر چاہتا ہے۔''

''ہونہہ...... مجھے پروا نہیں ہے۔ بس ایسے لوگ میرے آئیڈیل نہیں ہیں۔ پوری کلاس کے سامنے اس نے مجھ سے محبت کرکے مسئلہ کشمیر بنایا ہوا ہے سارے ہی مجھے معنی خیز نظروں سے گھورتے ہیں اور یہ میری سراسر توہین ہے۔ تم اس سے صاف، صاف کہہ دو نشاط کہ وہ میرا راستہ نہ روکا کرے پھر ایسے لوگوں سے میری کبھی نہیں بن سکتی...... میری انڈراسٹینڈنگ لیو سے ہو ہی نہیں سکتی۔ میں لبرا ہوں اور تمہیں تو پتا ہے لبرا کے بہترین دوست Aquarius,Gemini ہیں اور میری زندگی کی کامیابی کا راز یہی ہے اور پھر تم بھی تو ہو۔ تبھی کہو کہ میری اور تمہاری دوستی کتنے خوشگوار انداز میں آگے بڑھ رہی ہے۔'' وہ تائید طلب نظروں سے میری طرف دیکھ کر بولی۔

''تو یہ طے ہوا کہ تم اپنی زندگی کے فیصلے ستاروں کی روشنی میں کروں گی؟'' میں نے جواب دیے بغیر سوال داغا۔

''یہ تو انڈراسٹوڈ بات ہے نشاط۔'' اس نے اپنی نظریں مجھ پر مرکوز کیں۔

''تو کیا موئل، ثاقب رحمانی نے تمہارے دل میں اتنی سی بھی جگہ نہیں بنائی کہ......'' مجھ سے ثاقب رحمانی کی حمایت میں کچھ کہا بھی تو نہیں جارہا تھا۔

''دل میں اور وہ بھی جگہ؟'' وہ تمسخر بھرے لہجے میں ہنسی۔ ''مجھے چڑ ہے اس کی حرکتوں سے، میرے نزدیک وہ ایک لاابالی انسان سے زیادہ کچھ نہیں ہے اور یہ بات ازبر کرلو نشاط کہ آج کے بعد ہمارے درمیان یہ موضوع کبھی نہیں آئے گا اور تم اسے اچھی طرح سمجھا دینا ورنہ میرا سمجھانا اور طرح کا ہوتا ہے۔'' اور جب میں نے اپنی دانست میں ثاقب رحمانی کو سمجھانا چاہا ہی تھا تو وہ بولا۔

''یہ کیسے ہوسکتا ہے، کیا محبت بھی ان بندھنوں کی پابند ہوتی ہے؟ نہیں، یہ ستاروں کی چال نہیں، یہ ان کی اپنی چال لگتی ہے۔ انہوں نے محسوس ہی نہیں کیا میرے جذبوں کو اگر وہ محسوس کرلیتیں تو......'' وہ چپ سا ہوگیا۔ ''انہیں ستاروں کا زعم ہے اور یہ زعم انہیں توڑدے گا ایک روز دیکھنا۔'' وہ ٹوٹ رہا تھا اور میں اسے ٹوٹتے ہوئے دیکھتی رہی۔

''انہوں نے میرے پیار کو اس رخ سے دیکھا۔ آپ ہی کہیے کیا ایسا بھی ہوتا ہے؟ آخر وہ آپ کی طرح کیوں نہیں ہیں نرم سی۔'' وہ بے ربطگی سے بولا۔

''ستارہ اس کا میزان تھا
پیار میرا گمان تھا

میں تو اپنی ہی ذات میں مگن رہا اور گمان بھی نہ ہوا کہ وہ نہیں ہے میرا۔'' وہ جیسے اپنے آپ سے ہی باتیں کررہا تھا۔ ''انہوں نے میری توہین کی ہے اگر میں ایسا ہی بے پروا ہوتا تو مجھے ان کی پروا کیوں ہوتی؟ دیکھیے گا وہ پچھتائیں گی ایک دن، انہوں نے میرے ساتھ اچھا نہیں کیا۔'' وہ کہہ کر جاچکا تھا۔

اور پھر ثاقب رحمانی ٹوٹتا ہی چلا گیا۔ وہ آنکھیں جو موئل کے رستے میں بچھ، بچھ جاتیں ان آنکھوں میں اداسی کے گہرے سائے اتر آئے تھے۔ وہ مجھ سے اُسی اپنائیت سے ملتا تھا مگر اس کی ذات میں خلا پیدا ہوگیا تھا اور وہ تھا زندگی کا خلا۔ یوں لگتا تھا کہ وہ یونیورسٹی کے دن پورے کررہا ہے۔ موئل کے لیے تو وہ اجنبی تھا ہی مگر اس کے اطوار اوروں کے لیے بھی اجنبی ہوگئے۔ اس کے دوست، احباب اس کی دلی کیفیت سے واقف تھے۔ اکثر اسے چھیڑتے کہ ''ناکام عاشق، زخمی ہیرو، سرمایہ دارانہ نظام کا شکار ہوگیا۔'' وہ ہنستا مگر نظرانداز کردیتا کہ اگر وہ کچھ کہتا تو جملے اور پھینکے جاتے۔ وہ بلا کا حاضر جواب تھا مگر اب جواب میں اس نے چپ سادھ لی تھی۔ وہ بے نیاز بن کر موئل کے سامنے سے گزر جاتا البتہ مجھ سے گھڑی بھر کے لیے سلام دعا ضرور کرتا تھا۔

یونہی کتنے ہی دن بوجھل، بوجھل سے گزر گئے۔ امتحان سر پر آگئے۔ آخری سال تھا۔ اسی مصروفیت میں بہت سارے دن نکل گئے اور پھر الوداعی پارٹی نے پوری کلاس کو یکجا کردیا تھا.... یہ فیئرویل یونیورسٹی کی آخری خوشگوار گھڑی تھی۔

ہر آنکھ اشک بار تھی۔ اس بار بھی ہلکا پھلکا فنکشن ارینج کیا گیا تھا مگر اسٹیج کا روحِ رواں ثاقب رحمانی اسٹیج سے غائب تھا۔ ایک اور کلاس فیلو عارف نے مائیک ہاتھ میں تھاما ہوا تھا مگر جو رونقِ محفل تھا سب ہی اس کی بے حد کمی محسوس کررہے تھے۔ وہ ہال میں موجود ہی نہیں تھا۔ بار بار اسی ایک نام کی پکار تھی۔ سب اسے اسٹیج پر دیکھنے کے متمنی تھے اور اسے سننا چاہتے تھے اور چاہنے والوں کی دعائیں رائگاں نہیں گئیں۔ وہ آگیا تالیوں کی گونج میں عارف نے مائیک اس کے ہاتھ میں تھمایا جیسے یہ اسی کا حق ہو۔

تالیاں ابھی تک اس کے اعزاز میں رقصاں تھیں۔ غزل کی فرمائش ہورہی تھی اور کسی کی خواہش رد کرنا اس کی عادت نہ تھی۔ میں اور موئل اسٹیج سے بے حد قریب کی سیٹوں پر براجمان تھے۔ ہال میں ایک سکوت سا چھایا ہوا تھا۔ کئی لمحے خاموشی کی سی کیفیت میں گزر گئے پھر ساز اور آواز نے ماحول میں ارتعاش سا پیدا کردیا۔ ثاقب کی دلسوز آواز ماحول پر پھیلے سکوت کی چادر کو توڑنے لگی۔

''شب ڈھلی چاند بھی نکلے تو سہی
درد جو دل میں ہے چمکے تو سہی
وہ قیامت ہو، ستارہ ہو کہ دل
کچھ نہ کچھ ہجر میں ٹوٹے تو سہی
ہم وہیں پر ہی بسالیں خود کو
وہ کبھی راہ میں روکے تو سہی
دل اسی وقت سنبھل جائے گا
دل کا احوال وہ پوچھے تو سہی
اس کی نفرت بھی محبت ہوگی
میرے بارے میں وہ سوچے تو سہی
اس کے قدموں میں بچھادوں آنکھیں
میری بستی سے وہ گزرے تو سہی''

''واہ یار کیا خوب غزل تھی۔ تم نے تو اس مغرور حسینہ کے لیے دل کھول کے رکھ دیا۔ وہ قیامت اگر دل رکھتی تو ضرور تمہاری محبت میں ڈوب جاتی۔'' ثاقب کے گروپ کا منچلا عامر اس کی غزل کی تعریف میں رطب اللسان تھا۔ اس بے چارے کو بھی کیا خبر وہ کیا کہہ رہا تھا۔ وہ سب اس کی غزل پر تبصرہ کررہے تھے جو اس کے درد کی عکاس تھی۔ سارے دوست کن انکھیوں سے موئل کی طرف دیکھ رہے تھے۔

ثاقب نے اتنی درد بھری آواز میں غزل گائی تھی کہ محفل میں دیر تک اس کا سحر چھایا رہا۔ ہر کوئی

اپنی جگہ اسی غزل کے جادو میں جکڑا ہوا تھا اور شاید مومل بھی۔

میں نے دیکھا، اس بے تاثر لڑکی کا چہرہ کوئی مدھم سا تاثر دے رہا تھا مگر ایک اجنبی سا...... فنکشن ختم ہو چکا تھا۔ تمام اسٹوڈنٹس ٹولیوں کی صورت میں بٹے ہوئے تھے۔ تب ہی مومل، سر امتیاز کے بلاوے پر چلی گئی اور میں ثاقب اور اس کے گروپ کی طرف متوجہ ہوگئی اور وہ ہلکی سی مسکراہٹ کے ساتھ میری طرف بڑھ آیا۔

''کیسی ہو اچھی لڑکی؟'' وہ میرے قریب ہی بیٹھتے ہوئے بولا۔

''اچھی ہوں۔'' میں اس کی اپنائیت پر بھلا اور کیا کہتی۔ ''یہ کیا ہو رہا تھا؟'' میں نے اس کے دوستوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

''ارے کچھ نہیں بس وضاحتوں کے درمیان سفر کر رہا تھا اور تمہیں تو خبر ہے اب دردِ غم چھپانے کے لیے ایسا ہی پردہ اختیار کرنا پڑے گا۔ اپنے اقرار کو انکار کہنا ہی پڑے گا۔'' اس نے چھوٹتے ہی اپنا حالِ دل بیان کیا۔

''ایک تو تم شاعر لوگ حساس بہت ہوتے ہو۔ حادثہ خواہ کسی بھی نوعیت کا کیوں نہ ہو غزلوں کے انبار لگا دیتے ہو، چھوٹی، چھوٹی باتوں پر شعر حاضر ہے۔''

''بس جناب!'' وہ مسکراتے ہوئے بولا۔ ''مزاج ہی کچھ اس نوعیت کا ہے، نارمل گفتگو ہو ہی نہیں سکتی ورنہ گلہ کس بات کا تھا۔'' وہ افسردگی سے بولا۔ ''خیر چھوڑیں وہ کیسی ہیں؟'' بہت عرصے کے بعد ثاقب نے مومل کا پوچھا تھا اور پوچھ کے اِدھر اُدھر دیکھنے لگا۔

''وہ ویسی ہی ہیں جیسا انہیں ہونا چاہیے۔'' میں نے اس کے انداز میں جواب دیا۔

''بس نشاط بی بی گھڑیاں ختم ہونے کو ہیں چلتے، چلتے آخری بار ان کی بابت معلوم ہی کر لیا جائے تو کچھ لمحے تو میری مٹھی میں بند ہو جائیں گے۔'' وہ اپنی مٹھی کو کھولتے ہوئے بولا۔

''ثاقب! تم اسے بھول نہیں سکتے؟'' میں تقریباً چڑ کر بولی۔

''کیا انوکھا سوال کرتے ہو؟'' وہ کرب سے شعری انداز میں بولا۔

''دیکھو ثاقب محبت کوئی صحیفۂ آسمانی نہیں ہے کہ تم تمام عمر صرف ایک ہی نام پر عقیدت کے پھول چڑھاتے رہو۔ ایک لمبی زندگی ہے تمہارے پاس، ایک بے حس لڑکی کی خاطر جس کے نظریات ستاروں کے پیچ و خم میں الجھے ہیں، کیوں خود کو الجھاتے ہو؟'' میں نے رسان سے کہا۔

''تمہاری یہ باتیں، یہ نصیحتیں میرا کچھ نہیں بگاڑ سکتیں لڑکی...... ہاں یہ ضرور ہے کہ میں اتنا الجھ گیا ہوں کہ سلجھنا بہت مشکل ہے اور اس کا حل بھی میں نے سوچ لیا ہے کہ میں شہر تو کیا یہ ملک ہی چھوڑ جاؤں گا یہاں میرے لیے کچھ نہیں۔''

''ایک لڑکی کی خاطر باقی رشتوں سے منہ موڑنا اتنا آسان ہے کیا؟''

''نہیں نشاط، دلِ وحشی ابھی قابو میں نہیں ہے۔ بہت دور جا کر شاید دل کی باتیں پچھتاوا بن جائیں تو میں لوٹ آؤں گا۔ تم بہت اچھی لڑکی ہو نشاط اور وہ بھی اچھی ہوں گی مگر اپنے لیے۔ بس تم دعا کرنا میرے لیے کہ دلِ مضطرب کو قرار آ جائے تو بات بنے۔'' یونہی بہت سی بوجھل، بے ربط باتیں اور دعائیں دیتے ہوئے وہ رخصت ہوگیا۔

ثاقب رحمانی کو جانا ہی تھا اور وہ چلا بھی گیا۔ میں نے اسے روکا بھی نہیں...... کیسے اسے روک لیتی اور کس بل پر جبکہ وہ ظالم لڑکی تو اس کے ذکر سے بھی گریزاں تھی۔

☆☆☆

بہت سے بوجھل دن امتحانوں کی مصروفیات میں گزر گئے۔ باجی کی شادی جیسے میری مصروفیات ختم ہونے کی منتظر تھی کیونکہ میں جیسے ہی امتحان سے فارغ ہوئی امی نے تیاری میں تیزی شروع کر دی۔ مبالغہ آرائی سے قطع نظر مومل، فرزانہ باجی کی شادی میں پیش، پیش تھی۔ ابو تو ویسے ہی اس کے معترف تھے ہم روزانہ شاپنگ کے لیے جاتے اور خدمات کے لیے مومل حاضر ہوتی۔ وہ اپنی گاڑی لیے ہمارے بہت سے بکھیڑوں کو نبٹا دیتی۔ شادی کی تمام رسومات، مہندی سے لے کر شادی اور ولیمے کی تقریب تک اس نے امی اور ابو کی یکساں ذمے داریاں اٹھانے میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھی۔

ابو نے بہت کہا دبے، دبے لفظوں میں کہ ''کم از کم پیٹرول تو ہماری طرف سے ڈلوا لو بیٹا۔'' مگر مومل برا مان گئی۔

''کیا آپ مجھے اپنی بیٹی نہیں سمجھتے انکل؟'' وہ شکوہ بھرے انداز میں اور کچھ، کچھ روٹھ کر بولی تو ابو جلدی سے بولے۔

''ارے نہیں بیٹا، ایسی کوئی بات نہیں ہے۔'' ابو اس کی عنایتوں کے آگے شکر گزار ہوتے۔

شادی میں اس کے والدین کو بھی انوائٹ کیا تھا مگر نہ جانے اس کے گھر والے کیوں نہیں آئے؟ اور وہ ان کے نہ آنے کا ازالہ بھی اپنے ڈھیروں خلوص سے کر دیا کرتی۔ فرزانہ باجی کو اس نے ایک بے حد خوب صورت سونے کا نازک سا سیٹ دیا تھا جو امی، ابو نے بے حد تکلف سے لیا۔

باجی کی شادی کے ہنگامے بھی آہستہ آہستہ سرد پڑتے گئے۔ ہمارا رزلٹ آ چکا تھا۔ مومل کی وجہ سے بلکہ اس کی مہربانی سے میرے نمبر بہت اچھے تھے مگر ایک مسئلہ آن پڑا تھا۔ مجھے جاب کی اجازت لینا تھی ابو سے۔ یہی ایک مرحلہ دشوار نظر آ رہا تھا۔ ہمارے خاندان میں آج تک کسی لڑکی نے اسکول میں بھی جاب

نہیں کی تھی۔ کجا کہ کسی اسپتال یا کلینک میں سائیکاٹرسٹ کے طور پر۔ مومل کے سامنے بھی یہی موضوع زیرِ بحث آیا تو کہنے لگی۔

"تم فکر نہ کرو تمہیں اجازت دلوانا میرا کام ہے۔" نہ جانے اس نے ابو کو کن، کن دلیلوں سے منایا کہ وہ مان گئے اور اس نے بے حد خوش ہو کر بتایا کہ انکل کو اس نے بہ آسانی راضی کر لیا ہے۔ اس کے لہجے میں ایک مان، ایک فخر تھا۔ اپنی بات کا زعم کہ اس کی بات کوئی رد نہیں کر سکتا۔

مومل کی "میں" اکثر ہی مجھے چڑانے والی ہوتی تھی مگر نہ جانے کیوں میں اسے، اس کی عادتِ ثانیہ سمجھ کر اکثر ہی نظر انداز کر جاتی کہ کچھ بھی سہی پر وہ میری بہت اچھی دوست ہے۔ کئی دنوں تک وہ اسی بات پر مسرور رہی کہ اس نے مجھے ابو سے اجازت دلوانے میں بہت بڑا معرکہ انجام دیا ہے۔

"ارے جناب، ہم کہیں اور کوئی نہ مانے ایسا کبھی ہو ہی نہیں سکتا۔" وہ اترا کر بولی تو میں جل کر کہنے لگی۔

"ٹھیک ہے، تمہارے اندر یہ خوبی ہے تو اس پر خدا کا شکر ادا کرو نہ کہ اس کا چرچا کرتی رہو۔"

"چرچا نہ ہوگا تو لوگ معترف کیسے ہوں گے؟" اس کی ڈھٹائی عروج پر تھی۔ تب میں بھی خاموش ہو گئی مگر اس کی یہ بات مجھے گراں گزر رہی تھی۔ میں ہمیشہ بحث سے گریز کرتی تھی کیونکہ بحث مجھے گفتگو کی موت لگا کرتی اور طبیعت مزید مکدر ہو جاتی تھی۔

ایک اچھے پرائیویٹ کلینک میں مجھے بحیثیت سائیکاٹرسٹ جاب مل گئی تھی اور پھر زندگی بہت مصروف ہو گئی..... روز نت نئے لوگوں سے میرا واسطہ پڑتا تھا۔ طرح، طرح کے ذہنی مریض جب مجھے اپنی کیفیات بتاتے تو احساس ہوتا کہ زندگی اس کا نام بھی ہے۔

اس روز بھی ایک خاتون بیٹھی اپنی زندگی کے نشیب و فراز بتا رہی تھیں۔ ان کی باتوں میں ایک جملے کی بہت تکرار تھی۔

"بس جی مجھے خوش رہنا نہیں آتا۔ میرے شوہر میرا اتنا خیال رکھتے ہیں کسی چیز کی کوئی کمی نہیں ہے۔ روپیہ، پیسہ، نوکر، چاکر سب ہی تو ہیں بس میں مطمئن نہیں رہتی۔ خلا سا رہتا ہے۔"

"آپ کے بچے کتنے ہیں؟" میں نے پوچھا۔

"جی چار بچے ہیں۔ دو لڑکے، دو لڑکیاں، سب شادی شدہ ہیں۔ ایک بیٹا یہیں ہے مگر الگ رہتا ہے جبکہ دوسرا بیٹا کینیڈا میں ہے اس نے وہیں شادی کرلی ہے۔ سب اپنی، اپنی جگہ خوش ہیں۔" خاتون نے اپنی اولادوں کے بارے میں بڑے مطمئن انداز میں کہا۔

"تو آپ کو اُن کی کمی محسوس نہیں ہوتی؟"

"نہیں کمی کیا، سب لوگ اپنی، اپنی جگہ خوش اور مطمئن ہیں۔" خاتون نے آرام سے کہا۔ "سب کی اپنی، اپنی زندگی ہے، وہ جیسے چاہیں گزاریں پھر ان کی خوشی میں، میں کیا کہہ سکتی ہوں۔ جب ان کا دل چاہتا ہے مجھ سے ملنے آجاتے ہیں۔ اولاد کے پاؤں میں جب بیڑیاں پڑ جاتی ہیں تو پرانی بیڑیاں اسے چبھنے لگتی ہیں پھر بھی میرے بچے اور بچیاں بہت اچھے ہیں کہ انہوں نے ہمیں یاد تو رکھا ہوا ہے۔ مجھے کسی سے بھی کوئی گلہ نہیں ہے۔ میں سب کو جانتی ہوں اور سمجھتی ہوں۔ بس مجھے خوش رہنا نہیں آتا اور میں چاہتی ہوں کہ میں خوش رہوں اور مطمئن رہوں۔" وہ خاتون بتا رہی تھیں مگر یوں لگتا تھا کہ وہ اپنے آپ کو کھولنا نہیں چاہ رہی ہوں۔ اپنی ذات کا بھرم بھی عجیب ہوتا ہے۔ کم از کم بندہ اس سے تو نہ چھپائے جس سے علاجِ دردِ دل مانگ رہا ہے۔

ان کے دماغ کی الجھنیں اس قدر پیچیدہ تھیں لیکن اگر وہ کھولتیں تو سرا ہاتھ لگ سکتا تھا اور وہ لوگ جو سب کچھ بتا کر بھی بے چین رہیں ان کی وحشت کا علاج اسی طرح ہو سکتا ہے کہ وہ اپنی اصل وحشت بیان کریں۔

یہ خاتون انیلا انجم بھی کچھ اسی قسم کی تھیں۔ بظاہر رکھ رکھاؤ والی خاتون نظر آتی تھیں۔ دونوں ہاتھوں کو آپس میں جکڑے ہوئے بات کرتیں مگر گفتگو کے زیر و بم کے دوران ان کے ہاتھوں کی حرکت عجیب ہوتی تھی۔ لہجے کی سختی سے ہاتھوں کو مزید کس لیتیں۔ نارمل بات کرتے، کرتے ایک دم عجیب و غریب انداز میں باتیں کرنے لگتیں۔ کتنی ہی دیر تک میری باتوں کا جواب نہ دے پاتیں اور جب دس، پندرہ منٹ کے بعد بات کرنے کے قابل ہوتیں تو کہتیں۔

"ہاں تو آپ نے کیا پوچھا تھا؟"

یہ کیس اتنا عجیب و غریب تھا کئی دنوں تک میں الجھی، الجھی رہی۔ انیلا انجم دُہری اذیت کا شکار تھیں۔ ستم تو یہ تھا کہ وہ اپنے گرد حصار کھینچ کر کہتی تھیں۔ "پلیز مجھے خوش رکھو۔"

انیلا انجم تقریباً ہفتے میں تین بار میرے پاس آتی تھیں۔ میں ان سے دنیا بھر کے موضوعات پر باتیں کرتی تھی۔ یونہی چھوٹی، چھوٹی باتوں سے میں ان کو جاننا چاہتی تھی، پہچاننا چاہتی تھی۔ ان کی پرت، پرت کھلتی شخصیت سے ہی میں کوئی نتیجہ اخذ کرنا چاہتی تھی اور ایسا ہوتا مجھے ممکن بھی نظر آرہا تھا۔

کئی دنوں سے مومل سے بھی ملاقات نہیں ہو پائی تھی۔ جب سے میں نے جاب کی تھی۔ ایسا کبھی ہوا نہیں تھا۔ وہ تو خیال رکھنے والوں میں سے تھی۔ ابو، امی بھی جیسے اس کے عادی ہو گئے تھے۔

"بیٹا! کیا بات ہے مومل کیوں نہیں آرہی، کیا آپ دونوں میں کوئی لڑائی ہو گئی ہے؟" ابو نے بار ہا پوچھا۔

"ارے نہیں ابو۔" میں نے ہنس کر کہا۔ "ابو مزے کی بات تو یہ ہے کہ ہم دونوں میں آج تک لڑائی ہی نہیں ہوئی اسے کوئی مصروفیت ہوگی اسی لیے نہیں آرہی۔"

"ارے بیٹا تم سے اتنا نہیں ہو سکتا کہ تم ہی اس کی خیر، خیریت معلوم کرلو۔ وہ تو تمہاری اِک ذرا سی تکلیف پر پریشان ہو جاتی ہے۔" امی تڑپ کر بولیں۔

میرے والدین اس کی محبت سے لبریز تھے پھر مجھے اپنی کوتاہی کا بھی احساس تھا۔ میں نے سوچا کہ آج کلینک سے فارغ ہوتے ہی اس کے گھر کا چکر لگاؤں گی مگر مومل خود ہی آگئی اس کے چہرے کی رونق کچھ کم دکھائی دی تو میں نے سبب پوچھا اور وہ اصل سبب بتانے والوں میں سے نہ تھی اور مجھے اصرار زیادہ کرنا مناسب نہ لگتا سو میں نے اس کے موڈ کے تابع بات بدل دی اور اِدھر اُدھر کی بات شروع کر دی۔

تب ہی انیلا انجم آگئیں۔ ان سے میری اچھی خاصی دوستی ہو چکی تھی۔ مومل سے میں نے اس کا تعارف کروایا تو وہ مومل سے بڑے تپاک سے ملیں۔ ان سے بات کرتے، کرتے فیشن اور لباس پر بات ہونے لگی۔ مومل کا تو خیر یہ فیورٹ موضوع تھا کیونکہ وہ خود بہت بڑی ڈیزائنر تھی۔ اس لیے بدلتے ہوئے موسم کے ساتھ اور پرانے لوٹ آنے والے فیشن کے بارے میں وہ بے لاگ بول رہی تھی اور انیلا انجم کی بھرپور توجہ اسی کی طرف تھی وہ دلچسپی سے اس کی طرف دیکھ رہی تھیں اور اسے سن رہی تھیں اور دھیرے، دھیرے مومل سے ان کا تکلف ختم ہو گیا اب گفتگو میں وہ بھی بھرپور حصہ لے رہی تھیں۔

اور یہ بات میں نے نوٹ کی کہ اس وقت ان کے چہرے کے بدلتے زاویوں اور ہاتھوں کی حرکات و سکنات میں بے چینی کم ہے تشنج کی وہ کیفیت جو اُن کی ابنارملٹی کو ظاہر کرتی تھی وہ اس وقت جیسے

کہیں معدوم ہوگئی تھی۔

یہ لمحہ میرے لیے حیرت کے ساتھ ساتھ خوشی کا باعث بھی تھا یوں لگ رہا تھا جیسے ان کے مرض کا درماں ہو رہا تھا۔ اس روز انہوں نے بہت سارا وقت میرے کلینک میں گزارا۔ اس کی بنیادی وجہ مجھے مومل کی ذات نظر آئی۔

ہاں واقعی یہ مومل ہی تو تھی جس نے جیسے انجانے میں ان کے غم کو بانٹ لیا تھا اور اس روز مجھے بھی محسوس ہوا کہ مومل ان کی زبان سمجھتی ہے۔ ان کی نظر سمجھتی ہے، وہ ان کی نبض شناس ہے۔

"کیا آپ کل بھی آئیں گی؟" انیلا انجم نے جاتے ہوئے بہت اچھے انداز میں خدا حافظ کہا اور بڑے ملائم لہجے میں مومل سے پوچھا۔ اس سوال پر مجھے اچنبھا سا ہوا اور مومل نے اثبات میں سر ہلا دیا۔

"حیرت انگیز، خوش کُن۔" ان کے جانے کے بعد میں نے جیسے زیرِ لب کہا۔

"کیا حیرت انگیز اور خوش کُن؟" مومل نے شاید میری بڑبڑاہٹ سن لی تھی۔

"یہی کہ یہ خاتون میرے لیے مسئلہ بنتی جا رہی ہیں۔" پھر میں نے ان کی پہلے دن سے آمد اور باقی دنوں کا حال تفصیل سے اس کے گوش گزار کر دیا وہ سن کر بولی۔

"نشاط تم نے سنا ہے ناں

سچ تو یہ ہے کہ رہی ساکھ اُسی کی قائم
گھر کے حالات کو جس شخص نے گھر تک ہی رکھا

ہم میں سے بہت کم لوگ ایسے ہوتے ہیں جو اپنی ساکھ کو برقرار رکھنے کے لیے اپنی ذات کے بھرم سے باہر نہیں آتے۔ عزتِ نفس ان کی دیرینہ ساتھی ہوتی ہے۔ اکیلے فرد کی جنگ اپنے آپ سے، بڑی اذیت لیے ہوتی ہے اور یہ اذیت کا عمل ہی ہوتا ہے جس میں وہ بڑے صبر آزما مراحل سے گزرتا ہے کہ ہر مرحلہ واقعی اس کے لیے ایک آزمائش ہے، امتحان ہے، وہ اس آگ کی بھٹی سے گزر کر کندن تو بن جاتا ہے مگر اپنا آپ جلا ڈالتا ہے۔ یہ کسی کو پتا نہیں چلتا کہ وہ کس طرح جلا؟" عجیب باتیں کر رہی تھی مومل مگر وہ میرے تاثرات سے بے پروا کہہ رہی تھی۔

"ہمارے اردگرد، ہم سے متعلق رشتے ناتے حتیٰ کہ ہمارے خون میں بسنے والے جب ہمارے وجود سے منکر ہو جاتے ہیں تو روح میں اسی طرح کی وحشت ہوتی ہے۔ ایسے ہی گھاؤ ٹیس دیتے ہیں۔ رد کیا ہوا فرد خود پر تو یہ ستم سہہ لیتا ہے مگر خود کھلتا نہیں ہے کہ اپنا آپ ظاہر کرنا بہت بڑا المیہ ہے...... بڑا ظلم ہے۔"

"کیسی باتیں کر رہی ہو مومل، کیا ہوگیا ہے تمہیں؟" میں نے اسے تقریباً جھنجوڑتے ہوئے کہا۔

"کچھ نہیں بس۔" وہ جیسے سنبھلتے ہوئے بولی۔ "بس تمہاری مریضہ کی اسٹڈی کر رہی تھی۔ آخر میں بھی سائیکاٹرسٹ ہوں اب یہ اور بات ہے کہ پروفیشنل نہیں ہوں۔" بڑے مزے سے اس نے کہا اور پھر بات کا رخ ہی بدل گیا۔ کافی عرصے کے بعد وہ آئی تھی تب ہم دونوں نے آؤٹنگ کا پروگرام بنا لیا اس روز میں نے اور مومل نے شاپنگ بھی کی اور ایسی دوسری بہت سی تفریح جو ہماری دلچسپیوں میں شامل تھیں۔ شام ڈھلے وہ ابو، امی سے ملنے میرے گھر بھی چلی آئی اور ہمیشہ کی طرح ان سے بہت اچھی طرح ملی۔ امی اس کے کئی روز تک نہ آنے کا گلہ کرتی رہیں اور وہ ان کے ہاتھ تھام کر اپنے نہ آنے کی وضاحت کرتی رہی۔

اس روز اتفاق سے فرزانہ باجی بھی آئی ہوئی تھیں۔ گھر میں اچھی خاصی چہل پہل تھی۔ امی نے شام کے کھانے پر خاصا اہتمام کیا تھا۔ ظاہری بات ہے امی، ابو اسے بغیر کھانا کھائے جانے ہی نہ دیتے۔

مومل کے جانے کے بعد میں تھک ہار کر بستر پر لیٹی تو دل و دماغ میں ایک بوجھ سا تھا اور آج کا تمام منظر ایک فلم کی طرح میری آنکھوں کے سامنے چلتا رہا۔ مومل اور میری دوستی کے بیچ کوئی اشتباہ لمحہ نہیں آیا تھا مگر ہمیشہ میرے اس کے رویّوں میں توازن رہا تھا اور میں سمجھتی ہوں کہ میں نے ہمیشہ اس کے رویّوں اور عادتوں پر انکساری دکھائی تھی مگر آج انیلا انجم کے بارے میں اس کی جذباتی باتیں یہ سب میری سمجھ سے باہر تھا۔

وہ ہمیشہ جذبات سے بالاتر ہو کر حقائق پر مبنی باتیں کرتی تھی۔ اس کے نظریات ہمیشہ ٹھوس ہوتے تھے۔ وہ امید و بیم کی کشتی پر کبھی نہ سوار ہوئی تھی۔ وہ بڑی بہادری سے ہر کام کرتی تھی۔ اس کے لہجے میں کسی کمزوری کا شائبہ نہ تھا مگر آج اس کا انداز...... یوں ہی سوچتے سوچتے میری آنکھ لگ گئی۔

دوسرے دن جب میں کلینک میں بیٹھی مصروف تھی تب ہی مومل کا فون آگیا۔

"سنو نشاط! تم انیلا انجم کے کیس کو ڈیل کرتے وقت اس پوائنٹ پر ضرور غور کرنا کہ اس کے لیے مصروفیت بہت ضروری ہے بلکہ ہو سکے تو ان کے رجحان کو دیکھتے ہوئے انہیں ایسا مشورہ دو جس سے ان کے شوق کو تقویت مل سکے، سمجھ رہی ہو ناں تم میری بات؟" وہ اپنی بات کی وضاحت کرتے ہوئے بولی۔

"ہاں مومل، میرے دماغ میں بھی یہی نکتہ جڑ پکڑ رہا تھا کہ ایسے لوگوں کے اعصاب کو آزمانے سے بہتر ہے کہ ان کی چھوٹی، چھوٹی باتوں سے وہ گھر تلاش کیا جائے جو اُن کو خوشی دے سکتا ہے۔" میں مطمئن ہوئی کہ چلو مومل نے اس کیس میں تو میرے ساتھ شیئر کیا۔

"ہاں، ہاں۔" اس نے میری تائید کی۔ "تم دیکھنا انیلا انجم کو چند دنوں کے بعد۔" اور یہ اعجاز چند دنوں کے بعد مومل کے تعاون سے ظاہر ہوا۔ انیلا انجم نے اپنے گرد جو خول تانا ہوا تھا اس میں دراڑیں سی پڑنے لگیں۔ مومل اور میں نے ان کے شوق کو ان کے علاج کے لیے استعمال کیا۔ مومل نے آہستہ، آہستہ ان کو اپنی دوستی کے سحر میں جکڑ لیا اور بہ آسانی ان کو نارمل اور بااعتماد لوگوں کی صف میں لا کھڑا کیا۔ وہ اچھی مال دار خاتون تھیں۔ آہستہ، آہستہ مومل کی صحبت نے ان پر خوشگوار اثر ڈالا۔ کب کا بچھڑا اطمینان ان کے چہرے پر رقص کرنے لگا۔ یوں لگتا تھا کہ جینے کا گر سیکھ لیا ہو۔ انہوں نے ایک بوتیک کھول لیا۔ ساتھ ہی ایک چھوٹے سے کمپیوٹر انسٹی ٹیوٹ کا بھی آغاز کیا اور ان کی توجہ اس طرف مبذول ہوتی چلی گئی سارا دن وہ اسی میں مصروف رہتیں۔ تنہائی کی ماری انیلا انجم نے اپنے لیے محفل ڈھونڈ لی۔

ایک تو ہم سائیکاٹرسٹ لوگ بھی عجیب ہوتے ہیں۔ چاہتے ہیں کہ مریض اپنا آپ ہمارے سامنے کھول کر رکھ دے تب ہم اس کو شفا دیں گے۔ ارے یہ نہیں سوچتے کہ جس طرح کمرے کے چھوٹے، چھوٹے سوراخوں سے روشنی کا پتا چلتا ہے بالکل اسی طرح چھوٹی، چھوٹی باتوں سے انسان کے باطن کا پتا چلتا ہے اور کامیاب بات یہ تھی کہ انیلا انجم کے کیس میں دوسری بات لاگو ہوگئی اور ان کی ذات کا بھرم بھی رہ گیا۔ اکثر وہ مجھ سے ملنے آتی رہتی تھیں۔

مجھے جاب کرتے ہوئے دو سال ہوگئے تھے۔

اس عرصے میں بہت سی تبدیلیاں آئیں۔ فرزانہ باجی کے آنگن میں دو پھول کھل چکے تھے۔ ابو ریٹائرڈ ہوگئے تھے۔ امی بہت بیمار رہنے لگی تھیں۔ ابو نے اپنے دور پار کے عزیزوں میں میری منگنی کر دی تھی۔ جنید میرے دور کے کزن تھے۔ چارٹرڈ اکاؤنٹنٹ تھے اور دو ماہ بعد میری شادی تھی۔ اپنا اسٹار والا قانون مومل نے میری ذات پر بھی لاگو کیا مگر یہ شاید پہلا موقع تھا کہ اسے جنید سے مل کر میری قسمت پر رشک آیا اور پھر یہ بتانے کی تو ضرورت ہی نہیں ہے

کہ اس نے میری شادی کو کتنے بھرپور انداز میں انجوائے کیا کہ غیروں کی نظروں نے بھی اسے سراہا۔

میں نے بارہا اس سے کہا اور خصوصاً جب وہ لندن جانے لگی کہ وہ بھی اب شادی کرلے۔ کب تک یوں اِدھر سے اُدھر ڈولتی رہے گی۔ اس کی زندگی مجھے سمجھ میں نہیں آتی تھی۔ ہول سا اٹھتا تھا اس کو دیکھ کر کہ بس بگولے کی طرح اِدھر سے اُدھر پھرتے رہنا اس کا شغل تو کم جنون بن چکا تھا۔

''تمہیں کیا خبر، میری بے خبر...... اس اِدھر اُدھر ڈولنے میں ہی میری نجات ہے۔'' ہمیشہ کی طرح اپنا جواب اس نے کھرا رکھا تو میں نے پھر زور دیتے ہوئے کہا۔

''نہیں مول، مجھے تمہاری بے حد فکر رہتی ہے۔ چھوڑو ناں اسٹار کا چکر۔ تم Aquarius کے زعم میں ہی رہیں تو پھر ساری عمر شادی جیسی نعمت سے محروم رہوگی۔''

''اوکے، اوکے نشاط کیونکہ تم میری دوست ہو اس لیے تمہیں میری فکر رہتی ہے رہا سوال اُسٹار کے زعم کا تو یہ زعم میرا ورثہ ہے اور اپنے ورثے کی حفاظت ہی تو سیکھی ہے میں نے۔'' اس کی باتیں میری سمجھ سے بالاتر تھیں۔ ایک پردہ سا پڑا رہتا تھا اس کے اطراف بھی۔ ہر بار شاہانہ انداز میں کہہ کر بات ضائع کردیا کرتی۔

اس بار اس کے جانے کا مجھے بہت ملال تھا نہ جانے کیوں؟ اب کے اس نے آنے میں دن بھی بہت لگادیے تھے۔ جانے کے بعد اس کا صرف ایک ہی بار فون آیا تھا اور دو خط۔ میں نے اسے خط میں لکھا تھا کہ ''اکیلے پھرنے کی اذیت کو ختم کردو اور خدا کے لیے گھر بسالو۔'' جواب میں اس نے لکھا تھا۔

''ہمیں احساس ہوتا ہے کہ ہم بھی اکیلے تھے
کبھی ہم نے بھی ان تنہائیوں کے درد جھیلے تھے
اگرچہ شہر میں دل کے لیے
لاکھوں جھمیلے تھے، ہزاروں رنگ میلے تھے
مگر اتنی بہت سی رونقوں میں ہم اکیلے تھے
پھر اِک دن ہم نے ان تنہائیوں سے دوستی کرلی
اکیلے رہ کے جینے کا قرینہ آگیا ہم کو
یہ عالم ہے کہ تنہائی کا اب موسم نہیں رکھتے
اکیلے ہیں مگر تنہائیوں کا غم نہیں رکھتے
کوئی بھی دکھ ہو، دلِ مضطرب پیہم نہیں رکھتے
اکیلا دیکھ کر تم کو نہ جانے کیوں خیال آیا
کبھی ہم نے بھی ان تنہائیوں کے درد جھیلے تھے
کبھی ہم بھی اکیلے تھے!''

اس نے یہ میرے آخری خط کا جواب دیا تھا۔ اس کے بعد نہ پھر اس کا فون آیا نہ ہی کسی خوب صورت تحریر نے میرے دروازے پر دستک دی۔

ان دنوں میں بے حد پریشان رہتی۔ ایسا کبھی نہیں ہوا تھا۔ مول کے ہفتے میں تین بار فون آتے تھے۔ میں مول سے ملنے، اسے دیکھنے کو بے چین تھی۔ جنید کو میری اور مول کی دوستی کا بہت اچھی طرح احساس تھا۔ وہ میری ڈھارس بندھاتے۔

''ہوسکتا ہے کہ کوئی الجھن یا پریشانی ہو یا اسے وقت نہ مل رہا ہو۔ کوئی ایسی بات ضرور ہے ورنہ تم ہی تو کہتی ہو وہ تم سے کبھی غافل نہیں رہی۔''

''ہاں واقعی، وہ مجھ سے کبھی غافل نہیں رہی۔'' میں نے سوچا۔ تبھی میں نے اس کے گھر فون کیا تو وہاں سے بھی اس کی سوتیلی بہنوں یا ماں نے کوئی حوصلہ افزا جواب نہیں دیا اور پھر وہ ہوگیا جس کا میں نے سوچا تو کیا تصور بھی نہیں کیا تھا۔ میرے انتظار کی آس کو اس ظالم لڑکی نے توڑا نہیں بلکہ وہ دو دن بعد آرہی تھی۔

ہاں وہ آرہی تھی اپنے پورے وجود سمیت...... وہ آرہی تھی۔ اس نے میرے ضبط کا خوب امتحان لیا تھا۔ اس بار میں نے سوچا تھا اس کی بے نیازی پر اسے بری طرح جھاڑوں گی مگر ہمیشہ کی طرح اس بار



بھی میں اس کے سامنے ہار گئی اور وہ مر کے بھی سرخرو رہی۔ ہاں وہ مرگئی...... یقین نہیں آرہا ناں آپ کو...... آنا بھی نہیں چاہیے۔ میری وحشت کا بھی یہی عالم تھا۔ میں بھی یقین و بے یقینی کے مراحل سے گزری۔ اپنے آپ کو باور کرنے کی سعی کی کہ ہاں ایسا ہوچکا ہے۔ میری سوچ جیسے بے جان ہوچکی تھی۔ اعضا شل ہوچکے تھے مگر گواہی دینے والی ہر نظر متحرک تھی اور کہہ رہی تھی۔ اس کا وجود بے معنی ہوچکا ہے مگر اس کی موت کوئی معمولی نہیں تھی میرے لیے بلکہ غیر معمولی موت تھی۔

وہ ہجر کی راتوں کا اشارہ وہ ہم نفس وہ ہم سخن ہمارا
سدا رہے اس کا نام پیارا، سنا ہے کل رات مرگیا وہ

دو دن بعد اس کی ڈیڈ باڈی آرہی تھی۔ اس کی دادی اماں کا فون آیا تھا کہ ائرپورٹ پر تمہاری موجودگی لازمی ہے اور ہمیشہ جب مول واپس آتی تھی تو میرے لیے ڈھیروں تحائف لاتی تھی مگر اب کے اس نے مجھے سب سے انوکھا تحفہ دیا تھا۔ اپنا آپ امر کردیا تھا وہ برین ٹیومر کا شکار تھی مگر مجھے اس کا علم نہیں تھا۔

قدرت بھی بڑے، بڑے امتحان لیتی ہے۔ ثاقب رحمانی نے کہا تھا میں لوٹ کر جب آؤں گا جب میں سمجھوں گا کہ اس کی یادیں پچھتاوا بن گئی ہیں مگر ستم تو یہ تھا کہ جس جہاز سے مول کا بے جان وجود آرہا تھا اُسی میں وہ بے خبر سوار تھا اور جب ائرپورٹ پر اس نے مجھے دیکھا تو یکبارگی خوشی سے چیخ کر بولا۔

''ارے نشاط تم......! تمہیں کیسے خبر کہ میں آرہا ہوں؟'' وہ بے حد پُرجوش ہوکر بولا۔ تب ہی میرے سُتے ہوئے چہرے کو دیکھ کر کچھ نہ سمجھتے ہوئے اس نے جنید کی طرف دیکھا اور جو کچھ جنید نے بتایا وہ وہیں کھڑے کھڑے بچوں کے انداز میں پھوٹ، پھوٹ کر رودیا اور پھر مول یزدانی اوس میں بھیگی مٹی میں زمیں بوس ہوگئی۔ منوں مٹی تلے میری بہادر دوست سوگئی۔

☆☆☆

''اچھی نشاط! جس روز سے مجھے معلوم ہوا تھا کہ میرا وجود میرے خون کے رشتوں کے لیے بے معنی ہے۔ تب میں نے زندگی کا مفہوم سمجھ لیا تھا۔ اپنی محرومیوں کو شکست دینے کے لیے میں نے وہ طاقت حاصل کی تھی کہ میرے سامنے کوئی ٹھہر نہیں سکتا تھا۔ پاپا نے جب اپنے علم کو بنیاد بنا

## نوجوان مصنفوں کو مشورہ

نوجوان مصنفوں کے لیے ضروری ہے کہ وہ اپنے ہنر کا قریبی مطالعہ کریں۔ ایسا کرنے کے لیے ان کا اپنے ادب سے واقف ہونا لازمی ہے۔ آپ کو یہ نظر آئے گا کہ بعض نوجوان مصنفین کسی غیر ملکی مصنف سے اس وجہ سے واقف ہوئے ہیں کہ انہوں نے اس کے نام کا تذکرہ ٹیلی ویژن پر سنا ہے یا وہ کسی ایسی محفل میں موجود تھے جہاں اس مصنف کی تصانیف پر گفتگو کی گئی تھی لیکن اگر آپ ان سے پوچھیں کہ انہوں نے مذکورہ مصنف کی کون، کون سی تحریریں پڑھی ہیں تو وہ خجالت کا شکار ہوجائیں گے اور اپنی کرسیوں پر تلملانے لگیں گے کیونکہ انہوں نے اس مصنف کی کوئی بھی تحریر پڑھنے کی زحمت گوارا نہیں کی ہوگی۔ لکھنے کے لیے یہ ضروری ہے کہ لکھنے والا اپنے پیش رووٴں کے تجربے سے سیکھے اور اگر وہ ایسا نہیں کرتا تو صرف اپنے تصورات کی چہار دیواری میں قید ہوکر رہ جائے گا۔

اقتباس: از نجیب محفوظ
پسند: ثوبیہ ظہور، اٹک

کرمی کی حیثیت کو پامال کر دیا تھا۔ میری دادی اماں نے نہ جانے کیوں مجھے ان کے ساتھ جانے نہیں دیا تھا۔ میری ماں کے جانے کے بعد میرا حال بھی وہی ہوا جو عام بچوں کے ساتھ ہوتا ہے مگر میں زخم کھا کر اس قدر نکھر گئی کہ میرے اردگرد بسنے والے چارہ سازوں سے میرا معیار اونچا ہوگیا تھا اور اس دنیا میں رہنے کے لیے یہ سب سے بڑا ہتھیار تھا۔ میرے باپ نے پامسٹری، ستارہ شناسی، چہرہ شناسی کے علم پر عبور حاصل کیا تھا۔ وہ انگلینڈ آکسفورڈ یونیورسٹی سے مستفید تھے۔ اس علم پر انہیں اتنا کمال تھا کہ ان کے لہجے میں یقین بولتا تھا۔ انہوں نے جو کہا وہ پورا ہوا اور یہی وجہ تھی کہ جیت ہمیشہ ان کا مقدر رہی تھی۔ ان کا حلقہ انہیں مقدر کا سکندر کے نام سے تعبیر کرتا تھا اور اسی سکندر نے ایک نہیں چار شادیاں کی تھیں اس زعم میں کہ جو علم انہوں نے حاصل کیا ہے کیوں نہ اسے تجربات کی نذر کیا جائے۔ میری ماں ڈیڑھ سال بعد ہی ان کی دوزخ سے نکل گئی تھی۔ دوسری بیوی ثریا ان کی اذیتیں سہہ، سہہ کر خالقِ حقیقی سے جاملی۔ تیسری بیوی صدف درحقیقت وجاہت یزدانی کی مزاج شناس تھی۔ کبھی مزاج کے خلاف بات نہ کی۔ وجاہت یزدانی اپنی اماں سے اس کی تعریف میں رطب اللسان رہتے اور میری ماں سے اس کا مقابلہ کرتے۔ وجاہت یزدانی کا شمار ملک کے مشہور صنعت کاروں میں ہوتا تھا جبکہ ان کی چوتھی بیوی ان کی بہت اچھی دوست تھی جس کا نام شیریں ملک تھا۔ شیریں ملک ان کی کاروباری دوست تھی بہت تیز، بہت ذہین۔ شیریں ملک خود وجاہت یزدانی میں انٹرسٹڈ تھی اور وجاہت یزدانی کے لیے اسے اپنی زندگی میں لانا کوئی مسئلہ نہیں تھا بلکہ وہ کاروباری معاملوں میں ان کی نبض شناس تھی

پھر ایک عرصے سے ان کی دوستی تھی مگر یہ دوستی وجاہت یزدانی کی تیسری بیوی کے دل میں کانٹا بن کر چبھتی تھی۔ کم از کم شیریں ملک کے آنے سے اتنا ضرور ہوا کہ صدف یزدانی کی شخصیت کھل کر سامنے آگئی۔ وہ اس گھر میں حاکم تھیں لہٰذا اپنی سلطنت کا بٹوارا برداشت نہ کرسکیں۔ ان کا مزاج جو کبھی تیکھا نہ ہوا اس میں کڑواہٹ کھلنے لگی پھر اس کڑواہٹ میں طنز کی شدت ابھر آئی مگر کیونکہ وہ شوہر کو سمجھتی تھیں اس لیے ان کے مزاج کو دیکھتے ہوئے انہوں نے الگ گھر میں رہنے کا مطالبہ کردیا مگر وجاہت یزدانی نے ان کا یہ مطالبہ ماننے سے انکار کردیا اور انہیں کچھ اس انداز میں سمجھایا کہ انہیں ماننا ہی پڑا کہ وہ دو بیویوں کا انجام دیکھ چکی تھیں پھر یہ بھی تھا کہ شیریں ملک گھر میں شاذو نادر ہی رہتی تھی اسے گھریلو امور سے کوئی خاص دلچسپی نہیں تھی۔ اس طرح کچھ اطمینان صدف کو تھا اور جب وقت کے ساتھ ساتھ شیریں ملک اور صدف کے بچے بڑے ہوئے تو ان کے درمیان مقابلے کی دوڑ ہونے لگی مگر اس دوڑ میں کسی کو یہ احساس نہ تھا کہ وجاہت یزدانی کی ایک بیٹی موبل یزدانی بھی ہے اس کی پرورش کس طرح ہورہی ہے۔ کسی کو اس پہلو پر سوچنے کی فرصت نہ تھی۔ گو اس کا باپ پیسے والا تھا اور پیسے ہی سے اس کی پرورش ہورہی تھی۔ آیا اس کی دیکھ بھال کرتی تھی مگر پیار جیسا لفظ اس نے سوائے دادی اماں کے کسی سے نہیں سنا تھا۔ وجاہت یزدانی کے پاس اتنی فرصت ہی کہاں تھی کہ اس کے سر پر ہاتھ رکھے۔ ہاتھ تو صرف دادی اماں ہی نے رکھا ہوا تھا۔ اگر یہ بھی نہ ہوتا تو موبل یزدانی ایک اور رویّے کا دکھ سہہ لیتی۔

وجاہت یزدانی کے اس بڑے گھر میں میری پرورش مختلف رویّوں میں ہی ہوئی اور رویّوں نے ہی مجھے بڑا کیا۔ مقابلے کی فضا اس گھر میں مجھے



چھوڑ کر دونوں فریقوں کے درمیان ہوتی اور مجھے یوں نظرانداز کردیا جاتا جیسے میں وجاہت یزدانی کی بیٹی ہی نہ ہوں۔ اس لیے کہ میں وہاں اکیلی تھی۔ تنہا تھی، میرا کوئی ہمنوا نہ تھا۔ نہ دوست نہ کوئی میری پشت پناہی کرنے والا اور جب پشت پر کوئی سہارا دینے والا نہ ہو تو وار کرنے والے ہزاروں ہوتے ہیں۔ اگر میں اس وقت کمزور پڑتی تو آج یوں ہر ایک پر حاوی نہ ہوتی۔ میں نے بچپن ہی سے خاموش رہ کر سب کے چہروں کا مطالعہ کیا اور شخصیت کا یہ مطالعہ زور پکڑتا گیا اور مجھے بھی معلوم نہ ہوا کہ کب میں وجاہت یزدانی کے نقشِ قدم پر چل پڑی ہوں۔ اپنے اطراف میں بکھرے کمپلیکس کو میں نے اپنی قوتِ ارادی سے شکست دی تھی۔ میرے اوپر ماں کا سایہ تھا اور نہ ہی میرے زندہ باپ کا۔ میرے اوپر صرف دولت کا سایہ تھا اور دولت وہ چیز ہے جو بڑی سے بڑی خامی بھی دور کردیتی ہے اور تب اپنے نام ملنے والی ہر ماہ ایک خطیر رقم جمع کرکے میں نے ایک بوتیک اور ایک چھوٹی سی فیکٹری کا آغاز کیا اور پھر زندگی کی جہتیں بدلتی گئیں۔ جن کے رویّے میرے ساتھ ہتک آمیز تھے دوستانہ ہوگئے کیونکہ میں نے ایک نئی دنیا کا آغاز کیا تھا اور اس نئی دنیا کی مالک میں خود تھی۔

میں ہر سال اپنی ماں سے ملنے لندن جاتی تھی۔ انہوں نے بھی دوسری شادی کرلی تھی اور رفیق انکل ان کے لیے بہت اچھے شوہر ثابت ہوئے تھے۔ گو وہ میرے ساتھ اچھے تھے اور ان کے بچے بھی ٹھیک تھے مگر ان سب کی نظروں میں میری حیثیت اپنی سگی بیٹی، بہن جیسی نہیں تھی لیکن میں کبھی دل برداشتہ نہیں ہوئی۔ میں صرف اپنی ماں کی وجہ سے وہاں جاتی تھی کچھ بھی تھا یہ ڈور ایسی تھی جو مجھے ان کی طرف کھینچتی تھی اور میں چاہتی تھی میں ان سے اپنے آپ کو منسلک رکھوں اور خود کو یقین دلاسکوں کوئی تو میرا اپنا ہے مگر نہیں ایسا کہاں ممکن ہے۔ میری ماں تو خود بٹی ہوئی تھی کہ اس کی اولاد اپنی حق تلفی برداشت نہیں کرسکتی تھی۔ اس کے باوجود میں پابندی سے ہر سال لندن آتی رہی۔ اپنا فرض نبھاتی رہی یوں میں نے سر اٹھا کر جینے کا قرینہ سیکھ لیا۔

خود کو نظرانداز کیے جانے کا دکھ میرے اندر خود اعتمادی بن کر پلتا رہا۔ یہ اور بات ہے کہ میں نے پیار دیا ہے تو پیار ملا ہے۔ میں نے خود پر کیے جانے والے مظالم کا کسی سے انتقام نہیں لیا۔ بس ایک خواہش تھی کہ کوئی مجھے سمجھ سکے اس سلسلے میں یہ ضرور ہوا کہ جو کھیل کئی سال پہلے وجاہت یزدانی نے کھیلا‘ کئی چہرے میری راہ میں آئے جن میں ثاقب رحمانی سرِفہرست تھا کہ وہ میرے لیے مخلص تھا مگر وہ تو Aquarius نہیں تھا۔ یوں وہ ٹوٹ کر میری زندگی سے نکل گیا مگر Aquarius بندہ مجھے کبھی نہیں ملے گا اس کا مجھے پتا تھا کیونکہ یہ میری اپنی چال تھی۔ وجاہت یزدانی کے سارے بچوں کی اپنی، اپنی زندگی تھی مگر ان کی زندگی مطمئن اور خوش باش تھی۔ میں نے کبھی کسی چیز کو اپنے اوپر سوار نہیں کیا تھا بلکہ میرا خیال تھا کہ میں خود اپنی مسیحا ہوں کیونکہ میں بچپن سے اپنے کمپلیکس کا علاج کرتی چلی آرہی تھی اور جو شخص آپ معالج ہو اس کا علاج ناممکن کیسے ہوسکتا ہے مگر یہ میری غلط فہمی تھی اور پھر ایک روز لندن میں ہی سر کو دونوں ہاتھوں سے تھامے ہوئے درد کی شدت سے میں بے حال ہوگئی تو ممی مجھے ڈاکٹر کے پاس لے گئیں۔ شروع، شروع میں تو کیس زیادہ سیریس نہیں تھا۔ میں باقاعدگی سے علاج کرواتی رہی مگر جب ڈاکٹر نے فائل تیسری دفعہ کے اٹیک کے بعد ممی کے ہاتھوں میں تھمائی تو برین ٹیومر پڑھ کر ممی پھوٹ، پھوٹ کر رودیں لیکن پھر پتا نہیں کب کہاں غلطی ہوئی کہ ساری امیدیں دم توڑ گئیں اور میں خالی ہاتھ رہ گئی۔ تمہیں یاد ہے

ناں وہ دن جب میں تمہارے پاس آئی تھی اور تم نے کچھ میری طبیعت کے بارے میں پوچھا تھا تو یہ اسی کا اثر تھا پھر میرے سرجن نے مجھے بتایا کہ میرے پاس زندگی کے چند مہینے رہ گئے ہیں۔ میں امید کی ہلکی سی روشنی کی تلاش میں کہاں، کہاں بھٹکتی رہی لیکن سب بے فائدہ، سب بیکار...... اور پیاری نشاط تم سوچ رہی ہوگی کہ اتنا بڑا راز میں نے تمہیں آج تک نہیں بتایا تم یہ بھی سوچ رہی ہوگی کہ میں تمہاری دوست نہیں ہوں۔ یہ سب آزمانے کے بعد ہی تو کھلا کہ تم ہی تو میری دوست تھیں کہ آزمائش تو میری گھٹی میں پڑ گئی تھی۔ تم سے مل کر تو لگا کہ ہماری دوستی میں آسودگی زیادہ ہے۔ پیاری دوست، تم ہی دوست تھیں جبھی تو نہیں بتایا تھا۔ جب لندن، امریکا کے بڑے، بڑے اسپیشلسٹ میرے لیے کچھ نہیں کر سکے تو تمہیں بتا دینے سے میرے مرض میں کون سا فرق پڑ جاتا سوائے اس کہ کہ تمہیں دکھ ہوتا اور دوستوں کو دکھ تو نہیں دیا جاتا ناں۔ میں تو کسی سے سکھ شیئر کرنے کی بھی قائل نہیں اور پھر ایسے دکھ تو شیئر کرنے کے لیے نہیں ہوتے۔

اس اسپتال کے کمرے میں زندگی بڑی عجیب لگتی ہے اور احساس ہوتا ہے کہ زندگی بس تتلی کے کچے رنگوں کی طرح ہے بہت خوب صورت لیکن انتہائی ناپائدار بھی۔ زندگی نے جو کچھ بھی دیا وہ مجھے میری کوششوں سے دیا ورنہ زندگی کبھی کسی کے لیے اتنی تنگ نہیں ہوتی۔ تمہارے امی، ابو کی محبت کی بھی میں حصے دار ہوں۔ ان سے کہنا کہ میری قبر پر فاتحہ خوانی کو ضرور آتے رہیے گا۔ میرا اور کون ہے ان کے سوا۔ فیکٹری اور بوتیک اب تمہاری ذمے داری ہے۔ انیلا انجم کا دکھ تم سمجھ گئی ہوگی۔ نہ جانے کون سا پل مجھے موت کے قریب کر دے۔ گزرتا ہوا ہر دن میری زندگی کو کم کرے گا اور میں کچھ نہیں کر سکوں گی بس خاموشی سے خود کو موت کی وادی کی طرف بڑھتا ہوا دیکھوں گی۔ ممی میرا بہت خیال رکھ رہی ہیں۔ میں نے ان سے قسم لی ہے وہ میری موت پر تو کم از کم شریک ہوں گی یعنی اگر میری موت یہاں ہو بھی گئی تو انہیں مجھے لے کر اپنی زمین پر اپنے لوگوں کے درمیان آنا ہوگا۔ کم از کم وجاہت یزدانی بھی اس روز موجود ہوں گے اور آنے والے اس دن کا مجھے شدت سے انتظار ہے۔ مجھے یقین ہے اب تم سے وہ ملاقات نہ ہوگی جس کی تمہیں تمنا ہوگی مگر تم میرے مرنے کا اتنا ملال نہ کرنا کیونکہ رنج کی باتوں کو بھلانے میں ہی مزہ ہے اور مرنے میں کیا مزہ ہے اس کو بھی دیکھ لیں گے، ہمیشہ خوش رہو۔

مومل!''

''تو یہ تھا مومل وجاہت یزدانی تمہاری بکھری شخصیت کا راز جس کو سمیٹنے کے لیے تم نے دیوانہ وار مقابلہ کیا۔''

میں نے مومل کے خط کو پڑھ کر تہ در تہ بند کرتے ہوئے سوچا۔ ''تم نے اپنے اردگرد ایک ایسی فصیل کھڑی کی تھی کہ کوئی اسے پار نہیں کر سکتا تھا۔ تم پاگل تھیں مومل، کچھ تعلق، کچھ ناتے، کچھ دوستیاں ایسی ہوتی ہیں جن کو آزمائشوں کے باٹ سے نہیں تولا جاتا مگر تم ڈسی ہوئی تھیں اور ڈسنے والے خائف ہوتے ہیں۔ دل کی ڈور سے جڑی تحریریں ثاقب رحمانی کو ازبر ہیں مومل اور تمہاری قبر اس کی ختم ہوتی زندگی تک مہکتی رہے گی۔ اب تم ہی کہو مومل ان اسٹار کے لوگوں پر سچائی، وفاداری ختم نہیں ہے؟ لیکن آج تم کچھ نہیں کہو گی کہ تم نے مجھے بھی آزمایا ہے تو مخلص ہی پایا...... مگر دل اور ستاروں کے بیچ تم نے بڑا ظلم کیا ہے...... بڑا ظلم...... لوگوں کا کیا ہے وہ تو کہتے ہی رہیں گے کہ ہماری دوستی.... کتابوں میں بسی خوشبو کے مانند تھی۔''





# تہی دست

شمیم ناز صدیقی

اچانک سوتے سوتے میری آنکھ کھل گئی تھی۔ مسجد سے آتی فجر کی اذان کی آواز کان میں پڑی تو احساس ہوا کہ فجر کا وقت ہو گیا ہے۔ میں بیدار ہو گئی مگر آنکھیں بند کیے لیٹی تھی۔ میرے نزدیک میری اماں سفید لباس میں اداس بیٹھی ہوئی تھیں۔ ان کی نظریں مجھ پر جمی ہوئی تھیں۔ میرے کانوں میں فجر کی اذان کی آواز آرہی تھی اور یہ آواز مجھے یقین دلا رہی تھی کہ میں مکمل طور پر جاگ رہی ہوں۔

اس رات میں بہت اپ سیٹ سوئی تھی۔ زندگی میں نشیب و فراز آتے رہتے ہیں۔ میں بھی کچھ پریشانیوں میں الجھی ہوئی تھی۔

اماں کا ہاتھ میری پیشانی پر تھا۔ میں ان کے ہاتھ کا لمس محسوس کر رہی تھی۔ اماں میرے اتنے نزدیک تھیں کہ میں سوچ رہی تھی آنکھیں کھول لوں

کہ نہیں...... میں اسے خواب نہیں کہہ سکتی تھی۔ میں جاگ رہی تھی۔ میری صرف آنکھیں بند تھیں لیکن ذہن جاگ رہا تھا۔ اذان کی آواز سن کر میں ایک دم اٹھ کر بیٹھ گئی تھی۔

میری نظر دائیں طرف پڑی تو میں بری طرح چونک گئی۔ اماں سچ مچ میرے بالکل قریب سفید لباس میں خاموش بیٹھی تھیں۔ جیسے ہی میں نے کچھ کہنا چاہا...... دوسرے لمحے وہاں کوئی نہیں تھا۔ بس صرف اماں کی قربت کالمس اور احساس باقی تھا۔ بہت دیر تک میں اسی لمس کی خوشبو کے احساس میں گم صم بیٹھی رہی۔ مجھے یقین ہی نہیں آرہا تھا کہ اماں ابھی ابھی میرے اتنے قریب تھیں اور پھر آنکھ سے اوجھل بھی ہوگئیں مگر اب اماں مجھے شدت سے یاد آرہی تھیں۔ اماں جنہیں میرے بغیر ایک پل قرار نہیں آتا تھا، یہ کیفیت ان کی بیماری کے دوران ہوتی تھی۔ وہ مجھے ہر وقت اپنی آنکھوں کے سامنے دیکھنا چاہتی تھیں۔ وہ اپنا ہر کام مجھ سے ہی کروا کر مطمئن ہوتی تھیں۔

اماں جو قدم قدم پر مجھے پکارتی تھیں اور میں ان کی ایک آواز پر دوڑ کر ان کے کمرے میں پہنچ جاتی۔ ان کی آواز کی بازگشت اب بھی اکثر میرے کانوں میں گونجتی اور اس بازگشت پر میں بے چین اور بے قرار ہوجاتی ہوں، آج پھر اماں کے ساتھ گزارا ہوا ایک، ایک لمحہ میرے ذہن کے کینوس پر روشن ہورہا ہے اور میں یادوں کی پگڈنڈی پر سرپٹ دوڑنے لگی ہوں۔

☆☆☆

''نازیہ ......نازیہ کہاں ہو......؟'' اماں کی آواز مسلسل میرے کانوں سے ٹکرا رہی تھی...... میں نے سلام پھیرا اور اٹھ کر اماں کے کمرے میں آگئی۔

''جی اماں کچھ چاہیے......؟''

''ہاں بیٹا تھوڑا سا پانی دے دو حلق خشک ہورہا ہے۔ تم کہاں تھیں اتنی دیر سے آوازیں دے رہی ہوں۔''

''عشا کی نماز پڑھ رہی تھی اماں......آپ کی آنکھ لگ گئی تھی تو میں نے سوچا نماز سے فارغ ہولوں۔''

''اچھا تو پڑھ چکی نماز......؟''

''نہیں اماں، سلام پھیر کر آئی ہوں۔''

''اچھا جاؤ نماز مکمل کرلو......'' انہوں نے خالی گلاس مجھے تھماتے ہوئے کہا۔

عشا کی نماز سے فارغ ہو کر میں کچن میں آگئی، مجھے اپنے اور اماں کے لیے روٹی ڈالنی تھی، آج تو گھر پر صرف میں اور اماں تھے سب گھر والے آپا کے بیٹے کی برتھ ڈے پر گئے ہوئے تھے۔ میں اماں کی وجہ سے نہیں گئی تھی۔ میں انہیں کھانا کھاتے دیکھے جا رہی تھی پر ذہن کہیں اور تھا۔

☆☆☆

میری ماں صرف اچھی ماں ہی نہیں تھیں بلکہ اچھی اور مثالی بیوی بھی تھیں ایسی سگھڑ اور سلیقہ شعار کہ ہم سب کو اپنے ہاتھ سے کپڑے سی کر پہناتیں یہاں تک کہ ابا پینٹ، شرٹ کے علاوہ قمیص، پاجامہ بھی شوق سے پہنتے تھے۔ اماں، ابا جی کے کپڑے بھی خود گھر پر ہی سیتی تھیں۔

ہمارے ابا جی کھانے پینے کے بہت شوقین تھے اور اماں کے ہاتھ ...... میں تو لذت بھی بہت تھی۔ گویا کہ وہ ہر کام کی ماہر تھیں۔ وقت بہت تیزی سے گزر رہا تھا۔ ہم سب بہن بھائی سمجھ دار ہورہے تھے۔

وہ دن بڑے خوب صورت تھے۔ زندگی بڑی حسین لگتی تھی۔ جب والدین کا سایہ کسی گھنی چھاؤں کی طرح سر پر موجود ہو تو زندگی کا رنگ ہی کچھ اور ہوتا ہے، عجیب بے فکری کا دور ہوتا ہے۔ وقت پر لگا کر تیزی سے اڑنے لگا۔ اماں، ابا جی...نانا، نانی اور دادا، دادی بن گئے۔ گھر میں بچوں کی چہکاریں گونجنے لگیں۔ اماں نے اپنی ازلی بیماری کے ساتھ ساتھ نہایت خوش اسلوبی اور ذمے داری سے اپنے امورِ خانہ داری انجام دیے تھے۔ کبھی اپنی ٹی بی جیسی بیماری



کو دکھ کا پہاڑ بنا کر ہاتھ پاؤں چھوڑ کر نہ بیٹھیں اور ان کی ہمت و حوصلہ دیکھ کر ہم بھی مطمئن ہوجاتے۔ اماں کو کبھی غصہ نہیں آتا تھا۔ ابا جی غصے کے بہت تیز تھے مگر اماں کے ٹھنڈے مزاج کی وجہ سے ابا جی کا غصہ صابن کے جھاگ کی طرح جلدی سے بیٹھ جاتا۔ آپا کی شادی کے بعد ہی اماں، ابا میری بھی شادی جلد کرنا چاہتے تھے۔ سال پر سال دبے پاؤں سرکتے جارہے تھے۔ بڑے بھیا کی شادی کے بعد تو ابا جی کچھ زیادہ ہی فکر مند ہوگئے تھے کہ اب میری شادی ہوجانی چاہیے کہ میں بہن بھائیوں میں تیسرے نمبر پر تھی اور ابا جی میرے فرض سے جلد از جلد سبکدوش ہونا چاہتے تھے۔ اماں نے میرا جہیز تو آپا کے جہیز کے ساتھ ہی جمع کرنا شروع کردیا تھا کہ ہم دونوں اوپر تلے کی بہنیں تھیں مگر وقت جیسے دوڑنے لگا۔ ابا جی یہ آس لیے دنیا سے چلے گئے کہ میں ان کے سامنے اپنے گھر کی ہوجاؤں۔ ابا جی کیا گئے دنیا سے کہ گھر پر ویرانی چھا گئی۔ گھر کا ایک فرد کیا کم ہوا لگتا تھا گھر میں سناٹا چھا گیا ہے۔ دل کو یقین ہی نہیں آتا تھا کہ ابا جی ہمیں چھوڑ کر چلے گئے ہیں۔ ابا جی کیا رخصت ہوئے، اماں کی جینے کی امنگ ہی ٹوٹ گئی۔ ابا جی کی جدائی میں اماں مہینوں میں ایک دم ہی بوڑھی نظر آنے لگیں۔ اماں کے بال جو اَب تک سیاہ تھے ان میں تیزی سے سفیدی چمکنے لگی تھی۔

بھاگتے دوڑتے وقت نے اماں کو میری طرف سے مایوس کردیا تھا۔ رشتے آتے مگر طے نہیں ہو پاتے تھے یا لڑکے والوں کی طرف سے انکار ہوجاتا یا اماں کی طرف سے انکار بس رشتہ طے نہ ہونے کا کوئی نہ کوئی بہانہ ہوجاتا۔ میں نے اماں سے کہا عدیل کی شادی کردیتے ہیں، وہ مجھ سے تین سال چھوٹا تھا۔ اماں نے مجھے یوں گھور کر دیکھا جیسے میں نے کوئی انوکھی بات کہہ دی ہے۔ کچھ رک کر بولیں۔

''اور تم کیا یونہی بہن بھائیوں کی خدمت کرتی رہوگی بیٹا''

''اماں میں اپنی زندگی سے بہت مطمئن ہوں۔ آپ ربیعہ کے لیے سوچیں۔''

''نہیں، پہلے تم اپنے گھر کی ہوجاؤ مجھے ابھی ربیعہ کی اتنی فکر نہیں ہے، وہ تم سے بہت چھوٹی ہے۔ مجھے تمہاری فکر زیادہ ہے جس تیزی سے تمہاری عمر بڑھ رہی ہے میں اس سے خوف زدہ ہوں۔'' وہ ماں تھیں اپنے انداز میں سوچتی تھیں۔ میں خود کو بہت خوش نصیب سمجھتی تھی کہ مجھے اتنی ساری محبتیں حاصل تھیں صرف ایک محبت کی کمی سے میری زندگی میں کوئی خلا نہیں تھا۔ ضروری تو نہیں انسان جو چاہے وہ سب اس کی مرضی کے مطابق ہوجائے۔

اماں بڑے بھیا کے بیٹے اذلان کو بہت چاہتی تھیں پہلے بیٹے کی پہلی اولاد جو تھی......وہ سب کی آنکھ کا تارا تھا تو آپا کی بڑی بیٹی سمیلہ اماں کی پہلی نواسی نے بھی اماں کی بے پناہ محبتیں حاصل کی تھیں۔ اماں تو اسے پندرہ، پندرہ دن اپنے پاس رکھتی تھیں۔ اماں نے بڑے بھیا اور آپا کے بچوں کو خوب گودوں کھلایا تھا۔

اچھا خاصا وقت اور گزر گیا۔ بڑی آپا اور بڑے بھیا کی شادی کے بعد کسی اور کی شادی کا سلسلہ ہی شروع نہیں ہورہا تھا۔ اس کی وجہ یہی تھی کہ اماں میرے رخصت ہونے کا انتظار کررہی تھیں اور پھر آخر کار سب کے بہت زیادہ اصرار پر اماں عدیل کی شادی کرنے پر تیار ہوگئیں......ایک بار پھر گھر میں رونق اتر آئی۔ ایک عرصہ گزرنے کے بعد گھر میں شادی کی تقریب ہورہی تھی۔ سب ہی بہت خوش اور مسرور تھے۔ ان دنوں اماں اپنی پرانی بیماری کی وجہ سے بہت پریشان تھیں، دو چار قدم گھر میں چلتیں تو سانس پھولنے لگتی مگر ان دنوں وہ خوش بھی بہت تھیں۔ ان کے بچوں کے ساتھ پوتے، پوتیاں، نواسہ، نواسی بھی اس خوشی میں شریک تھے ہر وقت گھر میں ایک رونق سی رہتی۔

عدیل کی شادی بہت دھوم دھام سے ہوگئی تھی

اور اب اماں گھر میں پھر سے چھوٹے بچے کی چہکار کے لیے بے چین تھیں اور پھر اللہ نے ان کی جلد ہی سن لی۔ شادی کی ابھی دوسری آئی تو شاہانہ کی گود میں دو مہینے کی اجالا آچکی تھی۔ اجالا کی آمد سے جیسے پورے گھر میں اجالا سا بکھر گیا تھا۔ اماں تو پوتی کو دیکھ کر بہت نہال ہوگئی تھیں ہم سب کی آنکھ کا تارا تھی وہ بڑی آپا پیار سے اسے خوب صورت جہاں کہتی وہ تھی ہی اتنی پیاری...... میری آنکھوں کا نور جو پیدا ہوتے ہی میری گود میں آئی اور میں نے اسے اپنی بیٹی بنالیا جو میرے دل کی ٹھنڈک...... ربیعہ کی جان تو چاچو اور سب کی لاڈلی...... وقت پھر اپنی ڈگر پر چل پڑا...... اماں کی آنکھوں میں اب بھی میری شادی کا خواب سجا ہوا تھا جب کوئی رشتہ آتا وہ آنکھوں میں خواب سجالیتیں مگر جب قسمت ساتھ نہ دے تو سارے خواب ٹوٹتے چلے جاتے ہیں۔ اماں کا خواب بھی بار بار بکھر رہا تھا ٹوٹ رہا تھا اور ان کے چاروں طرف مایوسی کے اندھیرے تھے۔

☆☆☆

وہ گرمیوں کے دن تھے اماں نے صبح ہی کہا تھا "نازیہ آج جا کر لان کے سوٹ لے آنا ربیعہ کو بھی ساتھ لے جانا......" میں اور اماں صبح سویرے ہی اٹھتے تھے۔ شروع سے ہی صبح سات بجے انہیں چائے پینے کی عادت تھی یوں اماں کے ساتھ مجھے بھی عادت پڑ گئی۔ میں کچن میں جا کر چائے کا پانی رکھ دیتی اور اماں واش روم سے فارغ ہو کر آجاتیں...... چائے پیتے ہوئے باتوں کا سلسلہ شروع ہو جاتا، آج کیا پکے گا، کیا لانا ہے کہاں جانا ہے۔ چھوٹی بہن ربیعہ ہمیشہ اماں کے پاس ہی سوتی تھی۔ اسے دیر سے سو کر اٹھنے کی عادت تھی۔ ہم دونوں بہنیں کم اور دوست زیادہ لگتے تھے جبکہ وہ عمر میں مجھ سے بہت چھوٹی تھی لیکن ہم دونوں میں بے تکلفی بہت تھی۔ ہم دونوں چائے پی کر فارغ ہوتے تو شاہانہ اٹھ جاتی۔ عدیل اور خلیل بھی اٹھ جاتے آفس جانے کے لیے میں اور شاہانہ مل کر صبح کا ناشتا بنانے میں مصروف ہوجاتے۔

اس دن بھی سب کاموں سے فارغ ہو کر میں اماں کے پاس آکر بیٹھ گئی۔ شاہانہ دوپہر کا کھانا.... دسترخوان پر لگا رہی تھی کہ ہم تینوں دوپہر کا کھانا اماں کے کمرے میں ان کے ساتھ ہی کھاتے تھے۔ جبھی میں نے کھانے کے دوران ربیعہ سے کہا۔

"ربیعہ کھانے سے فارغ ہو کر فٹافٹ تیار ہوجاؤ شاپنگ کے لیے حیدری جانا ہے۔"

"اماں مجھے بھی دو لان کے سوٹ لینے ہیں۔" ربیعہ نے فوراً کہا تو اماں مسکراتے ہوئے بولیں۔

"تم دونوں کو شاپنگ کے لیے بھیج تو رہی ہوں، نازیہ سے کہہ دیا ہے سب کے لیے دو، دو سوٹ لان لے کر آئے۔"

"اومائی گریٹ اماں......" ربیعہ نے ایک دم ہنستے ہوئے کہا۔

"بس بس زیادہ مکھن نہ لگاؤ بس ذرا جلدی لوٹ آنا۔" میں برتن سمیٹ کر کچن میں آگئی۔

ہم دونوں بہنیں تیار ہو کر بازار جانے والے تھے شاہانہ بچی کے ساتھ اپنے بیڈروم میں تھی۔ اماں بیڈ کے سرہانے تکیے سے ٹیک لگائے آرام سے بیٹھی تھیں۔

"اچھا جاؤ دیر نہیں کرنا جلدی آنا۔" ہم دونوں بہنیں باہر کے دروازے کی طرف بڑھے تھے کہ اماں کی چیخ نے ہمارے بڑھتے قدم روک لیے...... ہم دونوں نے مڑ کر اماں کے کمرے کی طرف گھبرا کر دیکھا۔

اماں اپنی جگہ بیٹھی ہولے، ہولے کانپ رہی تھیں اور ان کے منہ سے مسلسل چیخیں نکل رہی تھیں۔ میں اور ربیعہ تیزی سے اماں کے قریب پہنچ گئے۔ شاہانہ بھی بچی کو گود میں لیے اپنے کمرے سے دوڑی چلی آئی۔

"کیا ہوا ہے...... اماں......؟" میں نے ان کے کندھوں کو تھامتے ہوئے پوچھا مگر اماں کچھ بتا ہی



نہیں رہی تھیں۔ ان کا پورا جسم بری طرح سے لرز رہا تھا۔ اچانک نہ جانے اماں کو کیا ہوگیا تھا ہم دونوں بہنیں بری طرح رونے لگیں۔ شاہانہ بھی اماں کی کیفیت دیکھ کر پریشان ہوگئی۔ ہم تینوں کے علاوہ گھر میں کوئی بھائی بھی اس وقت موجود نہیں تھا۔ شاہانہ نے محلے کے کسی لڑکے سے کہہ کر ٹیکسی منگوالی کہ اماں کو اسپتال لے کر جانا بہت ضروری تھا۔ اماں نے بڑی مشکل سے ٹوٹے پھوٹے لفظوں میں بتایا تھا کہ جیسے ان کے جسم میں کرنٹ دوڑ رہا ہے۔ تکلیف کی شدت کی اذیت سے ان کے ہونٹ اور آنکھ کے پپوٹے تک پھڑ پھڑا رہے تھے اماں کی اذیت ناک تکلیف دیکھی نہیں جا رہی تھی۔ میری اور ربیعہ کی آنکھوں سے آنسو رواں تھے۔

نہ جانے کس طرح اماں، ہم لوگ لے کر اسپتال پہنچے۔ بھائیوں کو فون کیا وہ سب بھی اطلاع ملتے ہی اسپتال پہنچ گئے۔ چند گھنٹوں میں اماں کے ڈھیروں ٹیسٹ ہوگئے۔ انہیں فوری طور پر اسپتال میں ایڈمٹ کرلیا تھا۔ ڈاکٹر نے فالج کا خدشہ ظاہر کیا تھا۔ اماں ایک ہفتہ اسپتال میں زیرِ علاج رہیں...... تو کافی بہتر ہوگئیں۔

اسپتال سے چھٹی مل گئی تھی ڈاکٹروں نے دوائیں تجویز کردی تھیں۔ ایک ہفتہ بھی نہیں ہوا تھا اسپتال سے آئے کہ اماں کو اچانک ایک صبح اسی طرح درد ہوا پھر بے ہوش ہوگئیں۔ فوراً اماں کو اسپتال پہنچایا گیا۔ اماں آئی سی یو میں تھیں ہم سب بہت پریشان تھے کسی کو قرار نہیں تھا۔ جب ڈاکٹر نے اماں کا سی ٹی اسکین کرایا اور رپورٹ آئی تو ہم سب بہن بھائیوں کو ایک چپ سی لگ گئی۔ اماں کو برین ٹیومر ہوگیا تھا۔ اس بری خبر نے ہم سب کو ہراساں کردیا تھا۔ اماں نے ساری زندگی ٹی بی کے ساتھ بڑی ہمت اور حوصلے سے زندگی گزاری تھی کہ اب یہ اذیت ناک بیماری بھی انہیں ہونی تھی۔ جب انہیں اچانک جھٹکے لگتے پورا جسم اس طرح پھڑ پھڑاتا کہ اماں کی یہ بے بسی اور تکلیف دیکھ کر ہم سب کی آنکھوں سے اشک جاری ہوجاتے۔ اب اماں کی ایسی حالت ہوگئی تھی کہ ایک ہفتہ کسی طرح گھر میں گزرتا تو دوسرے ہفتے اسپتال میں ایڈمٹ ہونا پڑتا۔ جب سے اماں کو برین ٹیومر تشخیص ہوا تھا وہ چاہتی تھیں میں ہر وقت ان کے پاس ان کے قریب

## ماں کے نام

ستارے بھی گم ہوئے
چاند بھی سو گیا
سارا جہاں
اے ماں
تیرے بغیر اداس ہوگیا
دل لمحہ لمحہ پگھل رہا ہے
جیسے میرے اندر سب کچھ مر رہا ہے
میرے چارسو
تنہائی ہے ویرانی ہے
زندگی اپنی نہیں جیسے پرائی ہے
تیرے بغیر
میں ہر لمحہ جیتی
ہر لمحہ مرتی ہوں
کوئی اسم مجھے بتا جاتی
کوئی تو ہنر مجھے سکھا جاتی
کہ جن کی مائیں مر جاتی ہیں
وہ پھر
کیسے خوش ہو پاتے ہیں
وہ پھر
کیسے جی پاتے ہیں

شاعرہ: نسیم نیازی، لاہور

رہوں...... اسپتال میں بھی دن رات اماں کے پاس ہوتی۔ بڑی آپا چاہتی تھیں کہ وہ اسپتال میں اماں کے پاس رک جائیں کہ نازیہ تھک جاتی ہے مسلسل اماں کی خدمت گزاری میں لگی ہوتی ہے مگر میری ماں کو یہ گوارا ہی نہیں تھا کہ میں ایک پل کے لیے بھی ان کی آنکھوں سے اوجھل ہوں۔

اماں جب ٹھیک ہوتیں ویسے ہی اطمینان سے باتیں کرنے لگتیں یوں لگتا تھا کہ اب اماں بالکل ٹھیک ہوجائیں گی مگر پھر اکثر بات کرتے، کرتے انہیں وہی دورہ پڑ جاتا۔ ان کی اس تکلیف کا دورانیہ پانچ منٹ کا ہوتا تھا فوراً دوا دیتی تو انہیں آرام آجاتا......

ہم لوگوں نے اماں کو ان کی بیماری کے بارے میں کچھ نہیں بتایا تھا۔ وہ اکثر پوچھتیں۔

''مجھے کیا ہوا ہے نازیہ؟ ڈاکٹر کیا کہتے ہیں؟ میں ٹال جاتی...... مگر وہ اتنا ضرور سمجھ گئی تھیں کہ ہم ان سے کچھ چھپا رہے ہیں اور ان کے پاس وقت بہت کم ہے۔ جب ہی تو اکثر نصیحت کرتی رہتیں۔ ''دیکھو نازیہ میرے بعد تم ربیعہ کا بہت خیال رکھنا وہ بہت حساس ہے، مجھے پتا ہے تم سب بہن بھائیوں میں تم ربیعہ کو بہت چاہتی ہو بالکل میری طرح ابھی جس طرح اس کا خیال رکھتی ہو اس سے زیادہ رکھنا اسے میری کمی کا احساس نہ ہونے دینا۔''

''اماں پلیز اس طرح کی باتیں نہ کریں۔ آپ کو کچھ نہیں ہوگا۔ آپ ٹھیک ہوجائیں گی۔'' میں انہیں حوصلہ دیتے ہوئے کہتی اور اندر سے میرا دل رو رہا ہوتا کیونکہ اماں کی جو کیفیت تھی اس سے ہم سب بہن بھائی خود بہت مایوس تھے۔ مگر ہر لحہ یہی دعا کرتے کہ ہماری ماں کا سایہ ہمارے سر پر سلامت رہے۔

ہمارا سب سے چھوٹا بھائی فیصل اماں کو بہت چاہتا تھا۔ صبح اٹھ کر جب تک تھوڑی دیر ان کے پاس نہیں لیٹتا اسے چین نہیں آتا اکثر اماں کی آنکھ کھل جاتی، میں کہتی۔

''دیکھو فیصل تم اماں کو ڈسٹرب کرتے ہو وہ اچھی خاصی بے خبر سو رہی تھیں تم نے انہیں اٹھا دیا۔''

''لیٹا رہنے دے نازیہ......'' اماں اسے پیار سے دیکھتے ہوئے کہتیں۔

اماں نے کسی نہ کسی صورت ہر بچے کو انفرادیت دی ہوئی تھی اپنی محبت کے انداز سے۔ ہر اولاد اپنی، اپنی جگہ یہ محسوس کرتی کہ اماں سب سے زیادہ اسے ہی چاہتی ہیں۔ ہمارا ایک بھائی ملک سے باہر تھا اماں کو اس کی واپسی کا بڑا انتظار تھا اور جب سے انہیں اپنی زندگی کی ڈور ٹوٹتی ہوئی محسوس ہونے لگی تھی۔ ہر وقت اسی کو یاد کرتی رہتی تھیں۔

وہ ملک سے باہر تھا اور کچھ ایسے مسائل میں گھر گیا تھا کہ آنہیں سکتا تھا پر آنے کی کوشش میں لگا ہوا تھا۔ اماں کی بیماری کی وجہ سے وہ خود بھی بہت.... بے چین تھا۔ میں ان دنوں فیصل کے لیے اچھی سی لڑکی کی تلاش میں تھی اپنی دوست فرحانہ سے بھی کہہ رکھا تھا میں چاہتی تھی کہ کم از کم اماں کی زندگی میں فیصل کی منگنی ہی ہوجائے اماں کوئی ایک خوشی اور دیکھ لیں خود اماں کی بھی یہی خواہش تھی کہ اب ربیعہ یا فیصل کی شادی ہوجائے...... مگر فیصل کا کہنا تھا کہ جب تک نازیہ باجی اور ربیعہ کی شادی نہیں ہوجاتی میں شادی نہیں کروں گا۔ مگر اماں کا ایک دن کچھ زیادہ اصرار بڑھا تو وہ مسکراتے ہوئے بولا۔

''نازیہ باجی کہاں لڑکیاں تلاش کرتی پھریں گی میں خود ہی یہ کام کرلیتا ہوں۔''

''کیوں، کیا تم نے کوئی لڑکی دیکھی ہوئی ہے، کوئی ہے تمہاری نظر میں؟'' اماں نے مسکراتے ہوئے سوال کر ڈالا تھا۔

''اماں ایک ہو تو بتاؤں، میری نظر میں تو کئی لڑکیاں ہیں۔'' اس نے شوخ سے لہجے میں چہکتے ہوئے کہا۔

''دیکھ بات مذاق میں نہ اڑا جو پوچھ رہی

ہوں اس کا جواب دے......'' اماں ہنسنے لگیں۔

''نازیہ باجی آپ نے عدیل بھائی کی شادی میں سدرہ کو دیکھا تھا؟''

''اچھا وہ گرین سوٹ والی......'' ربیعہ نے فوراً ہی ذہن پر زور دیتے ہوئے کہا تو مجھے بھی یاد آ گیا۔

''اچھا وہ...... ہاں وہ لڑکی تو پیاری سی تھی......کون لوگ ہیں؟ کہاں رہتے ہیں کیسا خاندان ہے۔'' اماں نے دلچسپی سے پوچھا۔

''اماں سدرہ نے اسی سال گریجویشن کیا ہے کاسٹ کا تو مجھے نہیں پتا مگر کافی پیسے والے لوگ ہیں۔'' فیصل نے بتایا تو اماں بولیں۔

''بس تو پھر رہنے دو مجھے تو اپنے جیسے لوگ چاہئیں...... اور پھر وہی سدرہ جو تمہارے دوست کریم کی بہن ہے ناں بیٹا تھوڑا تو میں بھی ان لوگوں کے بارے میں جانتی ہوں، وہ لوگ ہمارے خاندانی پس منظر سے میچ نہیں کرتے۔ بس اس طرح کے ہوں جیسے میری دونوں بڑی بہوؤں کے گھرانے ہیں۔'' اماں نے انکار کرتے ہوئے فیصل کو سمجھانا چاہا......فیصل کا منہ لٹک گیا......اور مجھے اندازہ ہو چلا تھا کہ فیصل، سدرہ کو پسند کرتا ہے۔ یہ انکشاف بھی آج ہی ہوا تھا۔

☆☆☆

''نازیہ، نازیہ ارے کتنی روٹیاں پکا رہی ہے۔'' اماں کی آواز میرے کانوں سے ٹکرائی تو میں ایک دم چونک گئی۔ اُن کے بارے میں سوچتے سوچتے میں کتنی دور نکل گئی تھی۔

''جی اماں، میں آ رہی ہوں۔'' میں نے جلدی سے دو روٹیاں اور پکائیں اور کھانا نکال کر اماں کے کمرے میں آ گئی۔

''اتنی دیر سے کچن میں کیا کر رہی تھی؟'' اب اماں کو کیا بتاتی کہ اتنی دیر میں کتنی یادیں ذہن میں تازہ ہو گئی تھیں۔ کھانے سے فارغ ہو کر میں ان کے پاس ہی بیٹھ گئی۔ جس طرح میں اپنی ماں کو دیکھ کر جیتی تھی اسی طرح وہ بھی اپنی مرحومہ ماں کا ذکر کرتی رہتیں۔ ان کا چہرہ روشن سا ہو جاتا اماں جتنی بار بھی اپنی ماں کی باتیں بتاتیں ہم اتنی ہی توجہ سے سنتے جیسے کہ پہلی بار سن رہے ہوں، اماں اپنی چھوٹی بڑی یادوں کو اپنے ذہن کے کینوس پر تازہ کرتی رہتی تھیں انہوں نے ماں کی یاد کو وقت کی گرد سے مٹنے نہیں دیا تھا۔ وہ یاد کے آئینے کو شفاف کرتی رہتی تھیں اور آج بھی اماں یادِ ماضی میں کھوئی ہوئی آہستہ آہستہ باتیں کر رہی تھیں۔ کھانا کھا کر اور رات کی دوائیں وغیرہ لے کر وہ ماں کی یاد میں کھوئی ہوئی تھیں...... اور میں بھی شاید ان کی تقلید کرتے ہوئے آج اپنی ماں کی یادوں کو کھنگال رہی تھی۔

☆☆☆

اماں کو دماغی ٹیومر کی بیماری میں مبتلا ہوئے پورا سال گزر گیا تھا اور میں اماں کے ساتھ کبھی اسپتال میں تو کبھی گھر میں خدمت میں لگی ہوئی تھی سب بہن بھائی اماں کی طرف سے بہت پریشان تھے۔ رمضان کا پہلا عشرہ شروع ہو چکا تھا اور اماں ایک بار پھر اسپتال میں ایڈمٹ ہو گئی تھیں ہم سب چاہتے تھے اماں جلد از جلد ٹھیک ہو جائیں۔ روپے پیسے کی کوئی کمی نہیں تھی علاج پر رقم پانی کی طرح خرچ ہو رہی تھی۔ اماں غنودگی میں تھیں مگر چند دنوں بعد اماں کافی بہتر ہو گئیں۔ ڈاکٹر نے روم میں آ کر کہا آج ہم ان کی چھٹی کر رہے ہیں۔ اس دن رمضان شریف کا چھٹا روزہ تھا۔ ہم لوگ اماں کو گھر لے آئے تھے۔ دوسرے دن ابا جی کی برسی تھی۔ ابا کی برسی پہ سب بہن بھائی اکٹھا ہوتے تھے۔ آج بھی سب موجود تھے۔ اماں بیڈ پر لیٹی ہوئی تھیں۔ میں نے کہا اماں آج ابا جی کی برسی ہے انہوں نے گردن ہلاتے ہوئے میری طرف دیکھا ان کی آنکھوں میں آنسو تھے۔ بڑے بھیا اماں کے قریب آ کر بیٹھ گئے ماتھے پر ہاتھ رکھتے ہوئے بولے۔

''اماں کو تو اچھا خاصا بخار ہو رہا ہے۔'' میں



نے انہیں بخار کی دوا کھلائی مگر بخار تھا کہ بڑھتا ہی چلا جا رہا تھا۔

وہ رات ہماری جاگتے گزری، میں بار بار اٹھ کر اماں کا بخار چیک کر رہی تھی۔ ٹھنڈے پانی کی پٹیاں ماتھے پر رکھ رہی تھی۔ اماں کا بخار کچھ کم ہوا تو وہ سو گئیں۔ مگر ہم سب بہن بھائی جاگ رہے تھے۔ فجر کے وقت اماں کا بخار ایک دم تیز ہوا اور جھٹکے لگنے شروع ہو گئے۔ ہم فوری طور پر اسپتال لے گئے۔ انہیں ایک سو پانچ بخار تھا۔ بی پی شوٹ کر رہا تھا۔ اماں آئی سی یو میں تھیں۔ ہم سب اپنی پیاری ماں کی زندگی کی دعائیں کر رہے تھے۔

اماں کے سب بچے نواسیاں، نواسے، پوتا، پوتی اور اماں کی بھانجی وغیرہ سب موجود تھیں مگر انہیں کچھ خبر نہیں تھی۔ وہ تو بے ہوش تھیں۔

سب اماں کو دیکھنے آئی سی یو میں جا رہے تھے ایک، ایک کر کے...... میں آئی سی یو میں اماں کو دیکھنے کئی بار گئی...... ہر بار دیکھا اماں کی ایک آنکھ کھلی ہوئی تھی اور نظر ایک طرف کو ٹھہری سی گئی تھی۔ اس کھلی آنکھ میں کسی کا انتظار بے قراری کی جھلک نمایاں تھی۔ میرا دل ڈوبنے لگا اماں زندگی اور موت کی جنگ لڑ رہی تھیں۔ ان کی نظر میں انتظار کی سی کیفیت تھی۔ انہیں اس حالت میں دیکھ کر میری آنکھوں سے آنسو تیزی سے بہنے لگے۔

''اماں آپ کو جس کا انتظار ہے وہ نہیں آیا۔ وہ نہیں آ سکتا اس کی اپنی مجبوری ہے۔ نہ جانے کس پریشانی میں گھر گیا ہے۔'' ہاں اماں کو اپنے بیٹے مشتاق کا انتظار تھا جو ملک سے باہر تھا۔ وہ رات تمام راتوں سے زیادہ کالی رات تھی۔ ربیعہ کا رو رو کر برا حال تھا۔ وہ اماں سے بہت زیادہ اٹیچڈ تھی۔ سب کو اس کی فکر تھی۔ اماں کو کچھ ہو گیا تو اس کو کیسے سنبھالا جائے گا۔ اسے سمجھا کر شاہانہ کے ساتھ گھر بھیج دیا گیا تھا۔

میں اور آپا اسپتال میں موجود تھے تینوں بھائی بھی تھے۔ میرے اور آپا کے ہاتھوں میں تسبیح تھی اور ہونٹوں پر اماں کی زندگی کی دعا...... سحری کا وقت ہو گیا تھا۔ میں نے اور آپا نے سحری کے لیے چند لقمے لیے تھے۔ عدیل نے صرف پانی کے چند گھونٹ لیے دل بہت گھبرا رہا تھا۔ دل کی بے چینی بڑھتی چلی جا رہی تھی۔ ہم سب آئی سی یو کے سامنے ٹہلنے لگے۔

اماں کی حالت بگڑ چکی تھی۔ انہیں خون کی الٹی ہوئی تھی۔ سحری کا وقت ختم ہو گیا تھا۔ فجر کی اذان شروع ہو چکی تھی کہ ہم سب پر قیامت ٹوٹ پڑی۔ ڈاکٹر نے آئی سی یو سے باہر آ کر بڑے بھیا کو بتایا کہ اماں کا انتقال ہو گیا ہے۔ ہم سب بری طرح رونے لگے بڑے بھیا روتے ہوئے کہنے لگے۔

''اماں ساری زندگی کسی نہ کسی بیماری سے جنگ لڑتی رہیں مگر آج اماں جنگ ہار گئیں......ہم تہی دست ہو گئے۔'' ہمیں یاد تھا ابا جی بھی نویں روزے کو وقتِ سحر جدا ہو گئے تھے۔

''کیسے خوش نصیب تھے میرے اماں اور ابا جی انہیں رمضان شریف کا مبارک مہینہ ملا تھا۔''

میرے کانوں میں آج بھی اماں کی آوازیں گونجتی رہتی ہیں۔ نازیہ کہاں ہو اور میں اس آواز پر بے چین ہو جاتی ہوں۔

اماں کی دوسری برسی کے بعد میری بھی شادی ہو گئی۔ مگر اماں کے نہ ہونے کا ملال رہا کہ ان کی آنکھوں میں میری شادی کے خواب ہی سجے ہوئے تھے۔ آج میری بہن ربیعہ مدرز ڈے پر مجھے وِش کرتی ہے کہ آپ بھی تو میرے لیے ماں جیسی ہیں مگر میں کہتی ہوں مدرز ڈے کوئی ایک دن نہیں بلکہ ہماری پوری زندگی ماں کی محبت کی چھاؤں اور پھر یاد کے سائے میں ہی گزرتی ہے۔

ہم تہی دست تو ہو گئے مگر ماں کی دعائیں آج بھی ہمارے ساتھ ہیں۔

دوسرا اور آخری حصہ

مکمل ناول

# اس صدی کی محبت

## سکینہ فرخ

نئے سرے سے زندگی کا آغاز کرنا تھوڑا مشکل تو ہوتا ہی ہے...... اس نے مام کے فلیٹ میں اپنے اور ایان کے لیے ایک کمرا سیٹ کرلیا...... چھوٹا سا فلیٹ تھا اُسے مام کے سامنے دل ہی دل میں شرمندگی محسوس ہوتی...... وہ چاہتی تو سلمان کے فلیٹ میں آرام سے رہ سکتی تھی۔ سلمان نے اس سے فلیٹ، جیولری، کیش یہاں تک کہ ایان کے بارے میں بھی کوئی بات نہیں کی تھی، وہ سب کچھ اسے سونپ کے چلا گیا تھا مگر خودداری بھی تو کوئی چیز

میرے قارئین کی محبت اور خلوص ہے جو اپنا وقت نکال کر میرے لکھے کو پڑھتے ہیں۔ (بے شک ایک لکھاری کے لیے یہی اصل ایوارڈ ہوتا ہے)

پاکیزہ ✧......اب تو خیر ساری رائٹرز الیکٹرانک میڈیا کی طرف رواں دواں ہیں۔ آپ بھی ڈرامے کر رہی ہیں۔ ڈائجسٹ میں لکھنا اور اسکرپٹ لکھنا کیسا تجربہ رہا؟

اقبال بانو ✧......میرے خیال میں افسانہ بہت ہی نرماہٹوں سے جُڑا ہوا ہے۔ جس میں آپ بہت کچھ لکھ سکتے ہیں یعنی اپنے دل کے ارمان نکالے جاسکتے ہیں جبکہ اسکرپٹ میں بس جملے داغو...... جذبے نہیں لکھ سکتے۔ مجھے تو یہ اسکرپٹ خشک لگتا ہے پھر ڈراما تو ڈراما ہی ہوتا ہے ناں۔

پاکیزہ ✧......میرا اپنا ذاتی خیال ہے جو ڈائجسٹ پڑھنے والے ہیں وہ اسے کبھی نہیں چھوڑ سکتے۔ ڈراما تو کوئی دیکھتا ہے کوئی نہیں اور اب تو چینلز اتنے ہوگئے ہیں کہ ایک ہی وقت میں سب جگہ آ رہے ہوتے ہیں تو میرا خیال ہے صرف ان کے جاننے والے یار شتے دار ہی دیکھ رہے ہوتے ہیں۔ آپ کیا کہتی ہیں اس بارے میں؟

اقبال بانو ✧......نزہت آپ کا خیال بھی درست ہے۔ ڈائجسٹ کو پڑھنے والے اسے کبھی نہیں چھوڑ سکتے۔ بے شک کتنے بھی ڈرامے آجائیں کہ ہر وقت ٹی وی کے آگے نہیں بیٹھ سکتے اور پھر جو مزہ ڈائجسٹ کی کہانی پڑھنے میں ہے وہ ڈرامے میں کہاں...... واقعی آپ صحیح کہہ رہی ہیں کہ ڈراما نگار کے جاننے والے ہی دیکھتے ہوں گے ڈراما کہ ڈراما کمرشل ہوگیا ہے اور پھر رائٹرز کو بھی تو پیسوں کی ضرورت ہے ناں۔ (بالکل درست، وہ بھی تو اسی معاشرے کے شہری ہیں)

پاکیزہ ✧......میرا مطلب کہنے کا یہ ہے کہ بہت کم ڈرامے جو شاہکار ہوتے ہوں گے وہی یاد رہ جاتے ہیں جبکہ ڈائجسٹ میں چھپی چیز ہمیشہ ہمارے پاس رہتی ہے جب چاہا پڑھ لیا جیسے حسینہ معین کا یا اصغر ندیم سید کا ہر ڈراما ہی شاہکار اور یادگار نہیں تھا لوگ اسے بھول گئے؟

اقبال بانو ✧......ٹھیک کہا آپ نے ڈراما آج بھی لکھا جارہا ہے لیکن میں یہ کہوں گی کہ آخر کب تک حسینہ معین اور اصغر ندیم سید لکھیں گے ان کی جگہ کسی نے تو لینی ہے مگر میں سمجھتی ہوں کہ ابھی ان کی جگہ خالی ہے وہاں تک کوئی نہیں پہنچ سکا۔ اچھا ڈراما لکھیں گے تو وہ ضرور اپنی جگہ بنالیں گے۔

پاکیزہ ✧......کیا ٹی وی رائٹرز کی اس یلغار میں آپ کی جداگانہ پہچان بن پائی؟ جبکہ ڈائجسٹ میں تو آپ کا بلاشبہ ایک مقام ہے؟

اقبال بانو ✧......میں سمجھتی ہوں کہ ڈرامے کی اس یلغار میں میری کیا کسی کی بھی جگہ نہیں بن پائے گی اور یقیناً سب رائٹرز واپس ڈائجسٹوں کی طرف آئیں گی، دوبارہ لکھیں گی ڈائجسٹوں میں۔ (بے شک درست فرمایا)

پاکیزہ ✧......کون سے موضوعات ایسے رہ گئے ہیں جن پر آپ نے طبع آزمائی نہیں کی؟

اقبال بانو ✧......بہت سے موضوعات ہیں جو رہ گئے ہیں اور میں انہیں لکھنا چاہوں گی۔ انشاءاللہ اگر زندگی رہی اور صحت نے ساتھ دیا تو ضرور لکھوں گی۔ (ہماری دعائیں سدا آپ کے ساتھ ہیں)

پاکیزہ ✧......چلیں اقبال بانو کچھ آپ ذاتی زندگی کے حوالے سے بتائیں آپ کی فیملی کتنے افراد پر مشتمل ہے؟

اقبال بانو ✧......ہاں جی ضرور ضرور پوچھیں ذاتی زندگی کے بارے میں۔ ہم گھر میں تین افراد ہیں۔ میرے میاں جی اور میرا بیٹا ٹیپو...... یہ ہے میری چھوٹی سی فیملی۔ (کم بچے خوش حال گھرانا، ہے ناں!)

پاکیزہ ✧......آج کل آپ کی کیا مصروفیات ہیں؟ ایک دن کا ذرا روزنامچہ بتائیں؟

اقبال بانو ✧......ایک دن کا روز نامچہ......





بھئی ردو بدل تو ہوتا رہتا ہے۔ خیر آپ کا حکم ہے تو سنیں۔ میری صبح فجر کی پہلی اذان کے ساتھ ہی ہوجاتی ہے پھر میں اٹھ بیٹھتی ہوں۔ اذانیں سنتی ہوں پھر وہی روٹین واش روم جانا، وضو کر کے نماز پڑھتی ہوں تقریباً سات بجے میں تسبیحات سے فارغ ہوتی ہوں۔ ٹیپو کو اسکول کے لیے تیار کیا اسے ناشتا کروایا آٹھ بجے اس کی وین آجاتی ہے۔ اس کے جانے کے بعد اپنی میڈ کے ساتھ گھر کا کام کرواتی ہوں۔ دس بجے دوپہر کے کھانے کا انتظام کرتی ہوں۔ دو بجے ٹیپو آجاتا ہے ہم مل کر کھانا کھاتے ہیں۔ اس کے بعد میں آج کل جو ڈراما لکھ رہی ہوں لکھتی ہوں۔ چار بجے عصر کے بعد چائے کا دور چلتا ہے۔ ٹیپو کو پڑھاتی ہوں۔ ساتھ ہی رات کے لیے سالن اور چاول بنتے ہیں۔ ساتھ کوئی بھی میٹھا بنالیتی ہوں ویسے کھیر میرے ہاں ایوری ٹائم فریج میں رہتی ہے کہ میرے میاں میٹھا کھانے کے بہت شوقین ہیں۔ کبھی جلد سویرے سویرے فارم ہاؤس جانا ہو تو وہ ایک پیالہ کھیر اور ایک پیالہ دہی کھا کر ہی چلے جاتے ہیں۔ رات کا کھانا ہم آٹھ بجے کھاتے ہیں۔ ساتھ ہی آٹھ سے نو والا ڈراما ضرور دیکھتی ہوں۔ کسی بھی چینل پر یا پی ٹی وی پر۔ دس بجے تک ہم ماں بیٹا عشا کی نماز پڑھ لیتے ہیں۔ نماز کے بعد ٹیپو کو سلاتی ہوں کہ میرے میاں بہت دیر تک نماز پڑھتے ہیں۔ ٹیپو کو سُلا کر پھر میں کچھ نہ کچھ پڑھتی ہوں۔ پڑھنے کے بعد دو گھنٹے لکھتی ہوں اور بارہ ایک بجے سوتی ہوں پھر وہی صبح پانچ بجے فجر کی پہلی اذان پر اٹھ جاتی ہوں۔ روٹین بدلتی بھی ہے کبھی کہیں چلے گئے کوئی آگیا کہ یہ سب تو زندگی کے ساتھ ہے۔ ایسی کوئی اہم روٹین تو ہے نہیں...... لکھنے کے معاملے میں میاں جی بہت سپورٹ کرتے ہیں۔ (بہت خوب ماشاءاللہ کافی منظم روٹین ہے)

پاکیزہ ✧......گھریلو امور میں کس شعبے میں زیادہ دلچسپی ہے مثلاً کوکنگ، سلائی کڑھائی، گھر کی سیٹنگ، بیکنگ یا کچھ اور؟

اقبال بانو ✧......مجھے کوکنگ کرنا بہت اچھا لگتا ہے۔ میرے شوہر اور بیٹے کو میرے ہاتھ کے پکے کھانے پسند ہیں۔ آپ کو بتاؤں شادی سے پہلے مجھے کچھ بھی پکانا نہیں آتا تھا گھر میں تھی تو بڑی پر چھوٹی بہنیں کوئی کام کرنے نہیں دیتی تھیں سب کچھ میں نے شادی کے بعد پکایا باقاعدہ سیکھا نہیں بس پکانے لگی تو خود بخود اچھا پکنے لگا البتہ شروع میں سالن میں مرچ تیز ہوجاتی تھی۔

پاکیزہ ✧......جدید زمانے کے ساتھ خود کو کس حد تک ایڈجسٹ کیا؟

اقبال بانو ✧......ارے بھئی اب ہم اتنے بھی پرانے نہیں ہیں نزہت۔ یہ سوال کر کے دل ہی توڑ ڈالا (ارے ایسی بات نہیں ہے اقبال بانو، ہم بھی تو آپ کے ساتھ ساتھ ہیں) ویسے جدید فیشن کی بات کرو۔ تو فیشن شروع ہی سے نہیں کیا۔ وہی جو شروع سے شلوار قمیص تھی آج بھی اُسی اسٹائل کی پہنتی ہوں۔ چھوٹی قمیص آئے یا اب ٹخنوں تک کی قمیص ہے مگر میری لمبائی وہی ہے گھٹنوں سے دو تین انچ لمبی اور شلوار کے پائنچے دس انچ کھلے تو یہی شروع سے فیشن رکھا جو سدا بہار ہے۔ (مستقل مزاجی ہو تو ایسی، واہ کیا بات ہے)

پاکیزہ ✧......ایک عورت کس طرح کامیابی سے گھر کے اندر اور باہر کے کام انجام دے سکتی ہے؟

اقبال بانو ✧......نزہت میں سچ کہوں...... وہ عورت محترمہ عذرا رسول ہیں۔ میری عذرا صاحبہ سے اکثر بات ہوتی ہے اور بہت دیر تک۔ جس طرح وہ وقت کو اپنی مرضی سے چلا رہی ہیں ایسا کوئی بھی نہیں کرسکتا۔ اللہ تعالیٰ عذرا رسول کو بے حد ہمت اور حوصلہ دے۔ دین اور دنیا دونوں ایک ساتھ لے کر چل رہی ہیں ... اور وقت کی جو تقسیم عذرا صاحبہ نے کی ہوئی ہے اگر اسی طرح ہر عورت کرے کہ گھر میں بھی وقت دے اور باہر بھی تو یقیناً کامیاب ہوگی۔ محترمہ عذرا رسول یقیناً خواتین کے لیے رول ماڈل

ہیں۔(بے شک اس بات کا ان کے تمام خیر خواہ
اعتراف کریں گے)

پاکیزہ ✧......کامیاب شادی کا مطلب ذہنی ہم آہنگی، سمجھوتا، مزاج کی مطابقت ہے یا ایک دوسرے پر حاوی رہنے کی خواہش اور کوشش یا کیا؟

اقبال بانو ✧......ذہنی ہم آہنگی...... ایک دوسرے پر بھی حاوی رہنے کی نہ کوشش کی نہ خواہش ہے۔ سمجھوتا؟ نہیں نزہت بڑا لمبا راستہ ہوتا ہے اس میں سمجھوتا نہیں ہوسکتا۔ بس ایک دوسرے سے محبت ہو، مزاج آشنائی ہو تو سب ٹھیک ہے۔ (کاش کہ آج کی نادان بچیاں یہ بات سمجھ لیں)

پاکیزہ ✧......ایک آئیڈیل عورت، بیوی کیا ہوتی ہے؟

اقبال بانو ✧......میرے نزدیک آئیڈیل عورت وہ ہے جو اپنے بچوں...کو ملک کا اچھا اور کارآمد شہری بنائے۔ اپنے گھر اور شوہر سے وفادار ہو۔ (بالکل درست)

پاکیزہ ✧......ایک آئیڈیل مرد، شوہر کیا ہوتا ہے؟

اقبال بانو ✧......وہ مرد جو سارے رشتے بخوبی نبھائے، وہ مرد بیوی کی جائز بات ماننے والا اور بحثییت بیٹا، بھائی، شوہر اور باپ کا رشتہ احسن طریقے سے نبھانے والا جیسے میرے شوہر نامدار ملک فیض رسول۔ (ماشاءاللہ! پروردگار آپ دونوں کو خوش آباد رکھے)

پاکیزہ ✧......ہمارا معاشرہ کس حد تک اسلامی احکامات کا آئینہ دار ہے؟

اقبال بانو ✧......اب تو اسلامی احکامات نظر ہی نہیں آتے۔ جوں جوں تعلیم بڑھتی جارہی ہے ہم اسلام سے قریب ہونے کے بجائے دور ہوتے جارہے ہیں۔ زیادہ کردار میڈیا کا ہے۔ ڈراموں میں دوپٹا نظر نہیں آتا اور اب تو ہمارے چھوٹے شہروں میں بھی دوپٹا غائب ہوتا جارہا ہے۔ جینز، کرتے کی وبا یہاں بھی پہنچ گئی ہے البتہ حجاب پہننے والی لڑکیاں بھی ہیں مگر کم کم۔

پاکیزہ ✧......آپ کے نزدیک آزادیِ نسواں کا کیا مفہوم ہے؟

اقبال بانو ✧......مادر پدر آزادی کی میں کبھی قائل نہیں رہی اور آزادیِ نسواں کے جو حقوق ہمارے اسلام نے دیے ہیں انہی پر عمل کرلیا جائے تو وہی بہت ہیں۔ وہی ہمارے لیے نجات کا رستہ ہیں۔

پاکیزہ ✧......آپ کس حد تک دوسروں کی توقعات پر پورا اترتی ہیں؟

اقبال بانو ✧......پتا نہیں کسی کی توقعات پر پورا اترتی ہوں یا نہیں یہ تو دوسرے ہی بتا سکتے ہیں۔ میری کوشش تو ہوتی ہے کہ جس کو مجھ سے کوئی بھی توقع ہو میں ضرور پوری کروں۔

پاکیزہ ✧......آپ کی ذات سے کسی کو خدانخواستہ تکلیف یا دکھ پہنچے اور آپ اس سے آگاہ بھی ہوجائیں تو کیا معافی مانگ لیتی ہیں؟

اقبال بانو ✧......ہاں، کسی کو میری بات سے دکھ پہنچا ہو۔ وعدہ پورا نہ کرپاؤں تو شرمندہ بھی ہوتی ہوں اور فوراً سوری بھی کرتی ہوں۔ (اقبال بانو کی شخصیت کی انکساری کے ہم خود بھی گواہ ہیں)

پاکیزہ ✧......معاف کرنا کیسا عمل ہے، اس میں کیا خرچ ہوتا ہے؟

اقبال بانو ✧......معاف کرنا خدائی صفت ہے اور کسی کو آپ معاف کردیں، خرچ واقعی کچھ نہیں ہوتا بلکہ دل کو اطمینان اور سکون مل جاتا ہے۔

پاکیزہ ✧......اِردگرد بسنے والوں کی کیا باتیں بری لگتی ہیں؟

اقبال بانو ✧......منافقت، چاپلوسی، جھوٹ، یہ باتیں بری لگتی ہیں۔

پاکیزہ ✧......اپنے معاشرے کی کوئی ایسی برائی جس پر قابو پانے کا فوری دل چاہتا ہو؟

اقبال بانو ✧......ایک دوسرے کی برائی کرنا۔ دوسروں کی ٹوہ میں رہنا اور خود کو Superb سمجھنا۔ یہ برائیاں ختم ہوجائیں تو مزہ آجائے۔

پاکیزہ ✧......کس قسم کی دوست...... سہیلیاں بنانا پسند کرتی ہیں؟ مطلب کہ شخصیت میں کیا پسند آتا ہے جو ایک دم دوستی ہوجائے؟

اقبال بانو ✧......دوست......بس ملنسار ہوں۔ ہنس مکھ ہوں۔ ہر بات ہنس کر سہہ لیں، خفا نہ ہوں کہ دوستوں کی ناراضی برداشت نہیں ہوتی۔ ایسی ہی دوست ہوں......جو میرے جیسی ہوں۔

پاکیزہ ✧......پاکیزہ سے ناتا تو آپ نے شروع میں بتا ہی دیا مگر اب بیالیس سالہ سفر میں آپ کو کیسا لگا؟

اقبال بانو ✧......خوشی ہے کہ پاکیزہ نے بیالیس سال کا سفر طے کرلیا ہے بہت مبارک ہو اور میں چاہوں گی کہ میں اگلے بیالیس سال اس کے ساتھ مزید چلوں۔ اللہ چاہے اور زندگی وفا کرے تو ایسا ہوسکتا ہے ناں؟ (بالکل جی! ہمارے قارئین اور ہم یہی تو چاہتے ہیں)

پاکیزہ ✧......اچھا گھومنے پھرنے کا کس حد تک شوق ہے۔ اپنے شوہر کے ساتھ کہاں جانا پسند کرتی ہیں؟ اپنی سہیلیوں کے ساتھ کہاں جانا پسند ہے؟

اقبال بانو ✧......گھومنا بہت پسند ہے۔ شوہر اور بیٹے کے ساتھ ناردرن ایریا سارا گھومی ہوں.... سنگاپور بھی ہم گئے ہیں۔ اب بیٹے کی خواہش ہے کہ اسے دوبارہ ناردرن ایریاز لے جایا جائے کیونکہ چھ سال پہلے جب وہ گیا تھا تو چھوٹا تھا۔ میں کہتی ہوں کہ اب تم مزید بڑے ہوجاؤ پھر چلیں گے۔ اصل میں اب وہ ہمت نہیں رہی اتنا گھومنے اور چلنے کی اور پھر ملکی حالات بھی تو اجازت نہیں دیتے۔ میرے بیٹے کو ہوٹلنگ کا شوق ہے تو ہر ہفتے ویک اینڈ پر ڈنر باہر کرتے ہیں۔ کبھی ملتان جائیں تو وہاں ورنہ وہاڑی اور بورے والا کا کوئی ہوٹل اور ریسٹورنٹ نہیں چھوڑا۔ اب تو ویٹر ہمارا مینیو بھی جان گئے ہیں البتہ ٹیپو نئی نئی ڈشز کا شوقین ہے۔ سہیلیوں کے ساتھ تو آپ کو بتایا ناں کراچی کلفٹن کا بیچ اور پھر اکثر طارق روڈ یا زیب النسا اسٹریٹ پر بھی شاپنگ اور کبھی ونڈو شاپنگ کرتے تھے۔ زینب مارکیٹ کا چکر ضرور لگتا تھا۔ یہ میں پچیس سال پہلے کی بات بتا رہی ہوں اب تو کراچی کے مالز اور دبئی کے شاپنگ سینٹرز میں کوئی فرق نہیں۔ اب تو کراچی گئے بھی اٹھارہ سال ہوگئے ہیں۔ اُف! ان شاءاللہ ایک بار ضرور اپنے کراچی اپنے روشنیوں کے شہر جاؤں گی۔ (ارے، ہم دیدہ و دل فرش راہ کیے ہیں کب تشریف لارہی ہیں؟)

پاکیزہ ✧......آج کل جو تحریریں نئی لڑکیاں لکھ رہی ہیں ان کے بارے میں کیا کہیں گی؟ اگر اپنے تجربے کی روشنی میں انہیں کوئی صلاح یا پیغام دینا چاہیں؟

اقبال بانو ✧......آج کل جو نئی لڑکیاں لکھ رہی ہیں یوں بھی فضول کی نصیحت کرکے کسی کو روکنا نہیں چاہیے۔ میرا تجربہ ہے کہ جذبے کسی اصلاح کے محتاج نہیں ہوتے۔ نئی رائٹرز لکھیں بار بار لکھیں۔ اپنے سینئرز کو پڑھیں کہ اچھی تحریریں پڑھے بغیر اچھا نہیں لکھا جاسکتا اور نصیحتیں لوگ سنتے نہیں تو پڑھی کیسے جاسکتی ہیں۔ فوراً صفحہ پلٹ دیا جاتا ہے۔ افسانے میں دلچسپی برقرار رکھتے ہوئے نصیحت کردیں یعنی کونین کی گولی چینی میں ملا کر دے دیں۔ (واہ کیا ٹپ بتائی ہے)

پاکیزہ ✧......اساتذہ رائٹرز میں سے کون پسند ہیں؟

اقبال بانو ✧......میں نے کرشن چندر، جیلانی بانو، سعادت حسن منٹو کو بہت پڑھا ہے۔ کراچی میں تھی تو کالج سے آتے ہوئے ریگل چوک پر کتابوں کے اسٹالوں سے ان رائٹرز کی چھوٹی چھوٹی کتابیں لیتی تھی۔ ان کے افسانے پڑھا کرتی۔ امرتا پریتم اور قرۃ العین حیدر کی اکثر بکس مجھے نویدہ تارڑ اور ناہید

نذر، نیو ائیر اور میرے برتھ ڈے پر گفٹ کرتی تھیں۔ میری دوست تھی نجمہ اسلم، کوئٹہ سے مجھے بہت خوب صورت خطوط لکھا کرتی تھی اور میری تحریروں پر تبصرہ لکھتی مجھے کتابیں گفٹ کرتی کہ کلاسیکل ادب وہ بھی پڑھتی تھی تو میرے پاس بہت اچھا کلیکشن تھا بلکہ ہے۔ عبداللہ حسین، قدرت اللہ شہاب، ممتاز مفتی کو بہت پڑھا پھر اشفاق احمد اور بانو قدسیہ کی تحریروں کو دل سے پڑھا۔ کافی عرصہ بشریٰ رحمٰن کی دیوانی رہی اور اب بھی میں مندرجہ بالا تمام رائٹرز کو ضرور پڑھتی ہوں۔ رفعت ناہید سجاد اور شوکت رانا الطاف کو بھی بہت پڑھا ہے۔

پاکیزہ ✧...... اپنے ہم عصر رائٹرز میں کن کن کو پڑھتی ہیں؟

اقبال بانو ✧...... میری ہم عصر رائٹرز نے لکھا اور اب بھی بہت اچھا لکھ رہی ہیں۔ اپنی انجم انصار انہوں نے مزاح لکھا یا افسانہ، پرفیکٹ لکھا ہے۔ انجم کے ناول بھی مجھے بہت پسند ہیں اور انجم میں یہ خوبی ہے کہ وہ جتنا اچھا مزاح لکھتی ہیں اتنا ہی اچھا افسانہ لکھتی ہیں۔ نگہت سیما مجھ سے سینئر ہیں لیکن مجھے ان کی تحریریں بہت پسند ہیں۔ وہ میرے ساتھ ساتھ بھی چل رہی ہیں۔ نگہت کا ایک افسانہ تھا گولڈن چانس وہ میرے دل کی رگوں میں رچ بس گیا اور پتا نہیں میں کتنی مرتبہ پڑھ چکی ہوں۔ بار بار پڑھا اور بے تحاشا روئی۔ نگہت عبداللہ بھی اچھا لکھتی ہیں۔ عمیرہ احمد کی ہر تحریر پڑھی ہے۔ پاکیزہ میں چھپنے والے ان کے ناول عکس پر ہر ماہ تبصرہ کیا۔ عمیرہ سے بات ہوتی رہی اور مجھے خوشی ہے کہ عمیرہ احمد نے بھی میری تحریریں پڑھی ہیں حالانکہ وہ خود بہت اچھا لکھتی ہیں۔ ایک روز کہنے لگیں بانو ہم نے تو آپ کو پڑھ 'پڑھ کر لکھنا سیکھا ہے۔ انہیں میرے 88ء میں چھپنے والے ناول دروازہ کھلا رکھنا کے کردار تک یاد ہیں۔ عمیرہ بہت بڑی رائٹر تو ہیں مگر بہت بڑی انسان بھی ہیں (یہ تو ہے) ان کے لبوں سے یہ سن کر مجھے بہت خوشی ہوئی اور یہ میرے لیے اعزاز ہے۔ عمیرہ احمد اللہ کرے آپ کو ارسم آفتاب کا ساتھ مبارک ہو، آمین۔ (ہم سب کی پُرخلوص دعائیں عمیرہ احمد کے ساتھ ہیں) اعزاز تو یہ بھی ہے جب عنیزہ سید میری تحریر کو پسند کرتی ہیں۔ مجھے عنیزہ سید کی تصوف والی تحریریں بہت پسند ہیں۔ عنیزہ کی ہر تحریر میں نے پڑھی ہے اور تلاش کر کر کے پڑھی۔ ساجدہ حبیب کے کشمیر کے موضوع پر لکھے ناولٹ ڈائجسٹوں کے لیے سرمایہ ہیں۔ ساجدہ کو بھی میں ضرور پڑھتی ہوں۔ دلشاد نسیم اور نگہت نسیم یہ دونوں بہنیں بہت سنبھل کر اور مناسب الفاظ کے چناؤ سے لکھتی ہیں اور بہت اچھا لکھتی ہیں۔ خالدہ اسد، حمیرا راحت، عظمت عزمی، ذکیہ بلگرامی صاحبہ کی سادہ مگر سلجھی ہوئی کہانیاں مجھے بے حد اچھی لگتی ہیں۔ اب وہ بھی عرصے سے نہیں لکھ رہیں خیر کچھ تو ہمارے درمیان نہیں اللہ دیگر ان کو سلامت رکھے۔ ہماری غزالہ نگار اورکزئی' ان کی گُستہ سیریز کے سارے افسانے زبردست رہے۔ آج کل کی رائٹرز میں عالیہ بخاری، راحت جبیں، صائمہ اکرم، سمیرا حمید، عنیقہ بیگ، سائرہ رضا، نایاب جیلانی، ثمینہ عظمت علی، زمر نعیم وغیرہ کو بھی ضرور پڑھتی ہوں۔ بے شک پرانی رائٹرز ہوں یا نئی...... ڈائجسٹ میں ضرور پڑھتی ہوں۔ ہاں جس رائٹر کی تحریر پہلی بار پسند آجائے تو پھر آئندہ بھی پڑھتی ہوں ورنہ......!

پاکیزہ ✧...... اچھا روایتی سوالات بھی کر ڈالوں۔ پسندیدہ رنگ، موسم، کھانا، پکنک اسپاٹ، شعر، شاعر؟

اقبال بانو ✧...... بلیک اور پنک کلر پسند ہے۔ آج کل موسم بہار ہے کھیتوں میں سرسوں پھُولی ہوئی ہے۔ آموں کے درختوں پر بور آگیا ہے۔ کچنار اور آرڑو کے خوب صورت پھول میرے لان کو مزید خوب صورت کیے ہوئے ہیں۔ مالٹوں اور لیموں کے





سفید پھولوں کی خوشبو مہکا دیتی ہے اور مٹی کی خوشبو پسند ہے۔ کھانے میں مجھے دال چاول اور فش پسند ہے۔ گھومنے کے لیے کراچی کا سمندر یا پھر بھوربن۔ پسندیدہ شعر ایک نہیں دو

سوچوں تو ساری عمر محبت میں کٹ گئی
دیکھوں تو ایک شخص بھی میرا نہ ہوسکا

☆

لو آج سے بدل لی ہم نے بھی اپنی زندگی
جو وفا کرے گا وہی دل میں رہے گا

پسندیدہ شاعروں میں غالب، علامہ اقبال، منیر نیازی، احمد فراز، محسن نقوی، پروین شاکر، نوشی گیلانی اور نئی شاعرات میں شگفتہ شفیق، نسیم نیازی، سعدیہ ہما شیخ، فصیحہ آصف خان بہت اچھا لکھتی ہیں۔

پاکیزہ ✧...... آپ کے نزدیک حقیقی مسرت کیا ہوسکتی ہے؟

اقبال بانو ✧...... حقیقی خوشی، آپ خوش رہیں خوشیاں بانٹیں، درگزر کریں، معاف کردیں تو دیکھیں کیسی خوشی ملتی ہے اور کیا پُرسکون نیند آتی ہے۔

پاکیزہ ✧...... میاں جی آپ کو کیا کہہ کر بلاتے ہیں اور آپ انہیں کیا کہہ کر پکارتی ہیں؟

اقبال بانو ✧...... ارے واہ...... بھئی میاں جی مجھے موٹو کہتے ہیں جبکہ میں لاڈ سے جانو یا پھر سنجیدہ ہوں تو سب کے سامنے ملک صاحب۔

پاکیزہ ✧...... کوئی شدید خواہش جو اب تک پوری نہ ہوئی ہو؟

اقبال بانو ✧...... اللہ کا بہت شکر ہے کہ جو مانگا اس نے دیا۔ مجھے میری حیثیت سے بڑھ کر دیا ہے۔ جو نہیں مانگا وہ بھی عطا کیا اور جو نہیں دیا تو شاید وہ ہمارے لیے بہتر نہ تھا۔ تو میرے سوہنے رب کا لاکھ لاکھ احسان ہے کہ اس نے میری اوقات سے بڑھ کر مجھے نوازا ہے اور نواز رہا ہے۔

پاکیزہ ✧...... ایک طویل گیپ کے بعد پاکیزہ قارئین سے گفتگو کیسی لگی؟

اقبال بانو ✧...... مجھے پاکیزہ قارئین سے بات کر کے مزہ آیا اور نزہت آپ کا شکریہ کہ آپ نے اتنی اچھی محفل میرے لیے سجائی...... بہت بہت شکریہ۔ ایک دفعہ پھر میں ادارۂ پاکیزہ کی مدیرہ کا شکریہ ادا کروں گی اور ہاں محترمہ عذرا رسول کے خلوص و ایثار کو لاکھوں سلام جنہوں نے تمام رائٹرز اور ریڈرز کو ایک لڑی میں خوب صورتی سے پرویا ہوا ہے۔

پاکیزہ ✧...... آخر میں ہماری رائٹرز، قارئین اور دیگر دوستوں کے لیے کوئی بات، کوئی پیغام، کوئی سوچ؟

اقبال بانو ✧...... قارئین کے لیے پیغام یہی ہے کہ خوشیاں دو خوشیاں ملیں گی۔ دوسروں کے دکھ بانٹو، کسی کے درد کو اپنا سمجھو تو محبت اور خلوص پاؤ گے۔ رائٹرز اور قارئین خوش رہو، آباد رہو۔ آمین۔

عزیز قارئین! ہمیں پوری امید ہے کہ اقبال بانو کی دلچسپ و پُرمزاح اور سچی کھری باتیں آپ کو یقیناً پسند آئی ہوں گی ہمیں امید ہے کہ قارئین کے لیے ہماری یہ متحرک مصنفہ انشاء اللہ جلد ہی نئی کہانی منظرِ عام پر لائیں گی۔ اقبال بانو کا ایک مرتبہ پھر ہم شکریہ ادا کرتے ہیں کہ اپنی مصروفیات اور کچھ کچھ طبیعت خرابی کے باوجود سالگرہ نمبر 2 کے لیے ایک بھرپور بات چیت کی اور ہمارے اس ایشو کو چار چاند لگائے۔ خدائے بزرگ و برتر کے حضور دعا گو ہیں کہ آپ کا قلم یونہی رواں رہے تا کہ ہمارے قارئین اور کئی مصنفات بھی فیض یاب ہوتی رہیں۔ چھوٹی سی اچھی سی بات کے ساتھ آپ سے اجازت کہ خوش رہنا اور خوش رکھنا سیکھیں۔ اللہ حافظ!

جُنوں کے راستے یوں تو کٹھن سے لگتے ہیں
مگر یہ راستے منزل تلک نکلتے ہیں
زمانہ ہر قدم پہ راہ روکنے والا
عزائم پختہ ہوں جن کے وہ کب بھٹکتے ہیں

☆☆☆

# آج ہماری سالگرہ ہے

شائستہ زریں

بلاشبہ محبت خوش گمانی میں مبتلا کر دیتی ہے لیکن یہ جتنی خوش گمان ہوتی ہے، کبھی کبھی مقابل کی ذرا سی عدم توجہی سے بدگمان بھی اتنی ہی جلدی ہو جاتی ہے شاید اس لیے کہ جن سے دلی قربت محسوس ہوتی ہے، دکھ سکھ کے موقع پر دل سب سے زیادہ ان ہی کی طلب کرتا ہے۔ بالخصوص وہ خاص الخاص دن جو ہر انسان کی زندگی میں بہت اہم ہوتا ہے یعنی جنم دن، اس دن لاشعوری طور پر بے حد عزیز ہستی کی مبارک باد اور آمد کا شدت سے انتظار رہتا ہے اور حالات کچھ ایسے ہوں کہ بالمشافہ ملاقات کا امکان بھی نہ ہو اور مواصلاتی رابطہ بھی ممکن نہ ہو تب دل آس و نراس کی کیفیت سے گزرتا ہے، کبھی مایوسی ڈیرے ڈال لیتی ہے تو کبھی آس کے دیپ روشن ہو جاتے ہیں ایسے میں تکمیلِ تمنا سے بڑھ کر سالگرہ کا تحفہ اور کوئی نہیں ہوتا لیکن یہ بھی سچ ہے کہ تحائف کا لین دین تعلق کو مضبوط کرتا ہے۔ یہ بجا کہ تحائف کے لین دین اور انتخاب میں ہر انسان کا مزاج دوسرے سے مختلف ہوتا ہے۔ تحفے کی بڑی خوبی دینے والے کا اخلاص ہے اور جنم دن پر ملاقات اور مبارک باد کے ساتھ چاہت سے دیے جانے والے تحفے کی بات ہی کچھ اور ہے کہ اس میں جذبوں کے دھنک رنگ بھی تو ہوتے ہیں ناں۔

سو ان ہی امور کے پیشِ نظر ہم نے سروے کے ذریعے معلوم کیا کہ

سوال ا: آپ کی سالگرہ پر موبائل فون سروس بند ہو، بجلی نہ ہونے کے سبب فیس بک پر رابطہ بھی نہ ہو، سی این جی بند، ہڑتال بھی ہو اور کسی عزیز ہستی کی مبارک باد اور آمد کا انتظار بھی، تب دلی جذبات و احساسات کیا ہوں گے؟

سوال ۲: سالگرہ پر کیسا تحفہ لینا اور دینا پسند ہے؟

## عنبرین رزاق

(اسسٹنٹ رجسٹرار، انسٹی ٹیوٹ آف بزنس اینڈ ٹیکنالوجی ہیڈ آفس فیشن اسکول)

ا: اگر کوئی اپنی سالگرہ پر میری مبارک باد اور آمد کا منتظر ہوتا اور صورتِ حال آپ کے سوال کے مطابق ہوتی تو یقیناً یہ اشعار میرے جذبات و احساسات کی تفسیر ہوتے کہ



عنبرین رزاق





کاش خوشیوں کی کوئی دکان ہوتی
یا اس کی کوئی پہچان ہوتی
بھر دیتی تمہارے دل کو خوشیوں سے
قیمت اس کی چاہے میری جان ہوتی

اور سچ تو یہ ہے کہ کسی کی بے بسی محسوس کر کے میرے بھی یہی احساسات ہوں گے جس سے یقیناً کوئی اور بھی گزر رہا ہوگا۔

۲: صرف اور صرف پرفیوم کہ پرفیوم کی خوشبو سے انسان کی پہچان ہوتی ہے کہ وہ کس نیچر کا ہے۔

## ارسلان کھوکھر

(ٹی وی ہوسٹ، youth activist)

ا: ایسا محسوس ہوگا جیسے اچانک چاند پر پہنچ گئے سوئے زمین پر اٹھے تو چاند پر اور یہاں دھرتی کے



ارسلان کھوکھر

چاند کی آمد بھی غیر یقینی۔ ایسے میں نظامِ زندگی درہم برہم ہو جائے گا اور کیفیت کچھ یوں ہوگی کہ

جہاں بھونچال بنیادِ فصیل و در میں رہتے ہیں
ہمارا حوصلہ دیکھو ہم ایسے گھر میں رہتے ہیں

خوش امیدی کے سہارے یہ وقت گزار دوں گا۔

۲: مجھے تحفے میں wrist wach اور کتاب لینا بہت پسند ہے اور دینا بھی یہی دو چیزیں ہوں لیکن کتاب دیتے ہوئے شخصیت کے ذوق کو مدِنظر رکھتا ہوں۔

## یاسر پیرزادہ (نیوز اینکر)

ا: بغیر کسی الیکٹرانک آئٹم کی مدد کے اس دل سے اپنے دل کی بات کرتا جو دل مجھے ہر پل یاد کرتا ہے، ایک شعر یاد آرہا ہے۔

فاصلے دوری سے ہوا کرتے ہیں دل سے نہیں
ملنے والے تو خوابوں میں بھی مل لیتے ہیں

اور میں بھی خود میں موجود اس شخص سے قلبی ملاقات کر کے باطنی مسرت سے ہمکنار ہونے کا لطف اٹھاؤں گا۔ یہ ساعتیں رائگاں نہیں جانے دوں گا۔

۲: سالگرہ کے تحفے میں مجھے پرفیوم دینا پسند ہے اور زیادہ تر میں پرفیوم ہی دیتا ہوں اور اگر کوئی مجھے پرفیوم ہی دے تو خوشی ہوتی ہے کہ پرفیوم کی



یاسر پیرزادہ

مہک تحفہ دینے والے کی محبت کا احساس دلاتی ہے جو بہت دل خوش کن ہوتا ہے۔

## نورالعین (آر جے ریڈیو پاکستان خیر پور اسٹیشن)

ا: بس دل کی ایک ہی پکار ہوگی کہ عینی آج سالگرہ نہ مناؤ، جب سب ٹھیک ہو جائے گا، معمول کے مطابق اور ہمارے سب اپنے جب ساتھ ہوں گے تب منا لینا سالگرہ۔

۲: کوئی اچھی سی کتاب خاص کر معلوماتِ عامہ پر مبنی کتاب سالگرہ میں بطور تحفہ لینا اور دینا دونوں ہی



نورالعین

صورتوں میں پسند ہے۔

## ثانیہ ملک (طالبہ، کہانی نویس)

ا: سخت کوفت ہوئی اور دل کرے گا کہ کہیں سے بھی کوئی معجزہ ہو جائے اور میرا انتظار ختم ہو جائے گا... کیونکہ مجھ سے انتظار نہیں ہوتا میں بہت بے صبری ہوں۔

۲: مجھے کتاب لینا اور دینا پسند ہے کہ کتاب



ثانیہ ملک

سے بڑھ کر بہترین تحفہ کوئی بھی نہیں ہے مگر کتاب پڑھنے والے کے ذوق کو دیکھ کر دی جائے تو کیا بات ہے۔

## یاسر عباس (فزیو تھراپسٹ، آر جے ریڈیو پاکستان کراچی)

ا: کچھ بھی ہو بس وہ شخص پہنچ ضرور جائے۔ کیسے بھی، کسی سے بھی لفٹ لے کر ہی آنا پڑے۔ بہ صورتِ دیگر میری کیفیت اس شعر کی غماز ہوگی۔

انتہا ہو گئی انتظار کی
آئی نہ کچھ خبر میرے یار کی

اور ظاہر ہے اس صورت میں صبر کے علاوہ چارہ بھی کیا ہے۔

۲: سالگرہ کا سب سے بہترین تحفہ پیار اور دعاؤں کا لین دین ہے۔ اس کے علاوہ پرفیوم اور گھڑی تاکہ ہم دونوں کی زندگی خوشبو سے مہکتی رہے اور وقت کے ساتھ ساتھ ہمارا پیار بھی بڑھتا رہے۔







یاسر عباس

## مہوش فاطمہ (طالبہ، وائس اوور آرٹسٹ، مصورہ)

ا: بے چینی ہوگی اور تھوڑا غصہ آئے گا۔

۲: ڈریس اور ہینڈ بیگ تحفے میں لینا پسند ہے کیونکہ مجھے نت نئے ڈریس اور ہینڈ بیگ کا کریز ہے، تحفہ دینے میں پرفیوم اور اپنے ہاتھ کی بنی ہوئی پینٹنگ اور شو پیس دینا اس لیے پسند ہے کہ جب بھی تحفہ لینے والے پرفیوم لگائیں تو میری محبت کی خوشبو بھی محسوس کریں اور میری بنائی ہوئی پینٹنگ اور شو پیس دیکھیں تو احساس ہو کہ میں نے کتنی محبت سے ان کے لیے اپنے ہاتھوں سے بنائی ہے۔



شہلا نواز

## شہلا نواز (طالبہ)

ا: جلیں گے، کڑھیں گے، اپنے بال نوچیں گے، ستر کی دہائی کی غمزدہ ہیروئنز پر فلمائے گئے غمگین گانے...... زندگی جا چھوڑ دے پیچھا میرا اور کہاں ہو تم کو ڈھونڈ رہی ہیں یہ بہاریں یہ سماں گا گا کر رو رو کر تکیے کے تکیے بھگو دیں گے اور چائے کا ایک بڑا پیالہ صبر کے پیالے کے مانند پی کر غم غلط کرنے کی کوشش کریں گے۔

۲: کسی کو دینے کے لیے ایک بڑا سا تربوز اور اپنے لیے ڈائمنڈ رنگ پسند ہے۔ ارے یہ تو مذاق تھا، تحفہ دینے کے لیے اپنی جیب کو مدِ نظر



مہوش فاطمہ

## مجھ سے ملیے

مجھے ایشل شادیان کہتے ہیں...... میرا تعلق ضلع بدین کے تعلقہ گولارچی سے ہے۔ جو گیس اور تیل کے ذخائر جیسی نعمت سے مالا مال ہے۔ پاکیزہ سے میرا تعلق بہت پرانا ہے۔ کتابوں سے دوستی ہے اور انہیں بہت سنبھال کے رکھتی ہوں اسی لیے پرانے پاکیزہ بھی نئی حالت میں ہیں جنہیں دیکھ کر کزنز حیران ہوتے ہیں۔ شاعری کرنا، ڈائجسٹ پڑھنا اور نت نئی ڈشز بنانا میری ہابیز ہیں، کوکنگ کا مجھے جنون کی حد تک شوق ہے، شاعری بھی کافی عرصے سے کررہی ہوں جو صرف موبائل کے ذریعے فرینڈز تک محدود تھی پھر ہمت کرکے پاکیزہ میں لکھنا شروع کیا آنٹی نے کافی حوصلہ افزائی کی اسی لیے ایک لکھاری کے طور پر آپ کے سامنے ہوں۔ مجھے پھول، تارے، چاند، گھنگھن، بارش، چہچہاتے پرندے، غروبِ آفتاب، سبزہ، تتلیاں غرض ہر وہ شے جو ایک شاعر کو اچھی لگتی ہے ہمیں بھی پسند ہے۔ خاص طور پر غروبِ آفتاب کا منظر آنکھوں کو بہت بھاتا ہے، ہر شام اِک نیا منظر ہوتا ہے، ڈریس میں شلوار قمیص اور فراک اچھی لگتی ہے، میرے فیورٹ کلر میں وائٹ اور بلیک شامل ہیں۔ سادگی پسند ہوں، کھانے میں میٹھا پسند ہے، نمکین میں فش، کڑاہی اور اچار گوشت پسند ہے۔ میری خواہش طوافِ کعبہ ہے، سردیوں میں ڈھیر ساری آئس کریم اور یہ کہ پاکیزہ کے توسط سے میری کوئی فرینڈ بنے۔ میرے نزدیک دوستی کی بہت اہمیت ہے اور میں ہر ممکن حد تک نبھاتی ہوں۔ میں نے کبھی سالگرہ نہیں منائی۔ پردہ کرتی ہوں، قرآن پڑھ کر سکون ملتا ہے، جھوٹ اور غرور سے سخت نفرت ہے جو چیز اچھی لگے اس کی فوراً تعریف کرتی ہوں خواہ وہ کسی کی بھی ہو...... اپنی تعریف سننا اچھا نہیں لگتا، چوڑیوں کے بجائے بریسلیٹ پسند ہیں۔ میرا پیغام تمام بھائیوں کے نام۔ بہنیں آپ کی عزت ہیں تو آپ بھائی ہم بہنوں کا مان ہوتے ہیں اسے کبھی مت توڑیے گا۔ میری التجا ہے مجھے دعاؤں میں یاد رکھیے گا۔

ایشل شادیان شاد، تعلقہ گولارچی

رکھتے ہوئے کتاب، جیولری، میک اپ کی اشیا پسند ہیں، ہمراہ دعائیں اور پھول۔ ویسے ہم نے ایک دوست کو ایک مرتبہ فون کارڈ بھی دیا تھا تحفہ دینے لینے کے لیے صرف اور صرف سچی دعائیں پسند ہیں کیونکہ پُرخلوص اور سچی دعا کا کوئی مول نہیں اور ہمیں اپنے پیاروں کی جیب پر بار ڈالنا بھی پسند نہیں۔

قارئین ایک شعر کا مصرعِ اوّل ہے......

جو آنا چاہو ہزار رستے نہ آنا چاہو تو عذر لاکھوں

اور یہ شکوہ اس وقت کتنا گراں گزرتا ہے ناں جب انسان اپنے پیاروں کی خوشی میں شریک ہونے کی ہر ممکن کوشش کرے اس کے باوجود اس کی بے بسی کو اس کی کوتاہی قرار دیا جائے رابطے کے تمام وسائل بالخصوص مواصلاتی ذرائع بھی چپ کی چادر اوڑھ لیں تب علامہ اقبال کا خیال درست ہی معلوم ہوتا ہے کہ...... ہے دل کے لیے موت مشینوں کی حکومت اس صورتِ حال سے سمجھوتا ہی بہتر ہے کہ اس سے تعلق میں دراڑ بھی نہیں پڑتی اور آپ جن کے منتظر ہوں انہیں یہ احساس ہوتا ہے کہ آپ ان کی مبارک باد اور آمد کے بنا دلگرفتہ بھی ہیں ...اور ان کی بے بسی محسوس بھی کررہے ہیں۔ سالگرہ کے تحفے میں کتابوں کا لین دین ہمیں بہت پسند ہے، دل خوش کُن امر ہے کہ آج کے نوجوانوں میں بھی یہ شوق پروان چڑھ رہا ہے حسبِ سابق ہماری اور ادارۂ پاکیزہ کی جانب سے پاکیزہ کے قارئین کے لیے ان کی سالگرہ پر (جب بھی آئے) یہ دعائیہ سوغات۔

ہونٹوں پہ آئی تیرے جنم دن پر یہ دعا
سایہ فگن ہو سر پہ ترے سکھ کا آفتاب
کوئی بھی غم نہ آئے تری زیست کے قریب
روشن رہے یہ چہرہ تیرا مثلِ ماہتاب

☆☆☆





# بہنوں کی محفل

مدیرہ

✖ عزیز از جان بہنو! السلام علیکم رحمتہ اللہ وبرکاتہ!

✖ حمد و ستائش اس ذات کے لیے جس نے کارخانۂ عالم کو وجود بخشا اور درود و سلام حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جنہوں نے دنیا میں حق کا بول بالا کیا۔

✖ ماؤں کا عالمی دن...... اس لحاظ سے تو اہم ہے کہ ہم سوچیں کہ ہم کس کیٹیگری میں کھڑے ہیں...... اپنی ماؤں کا خیال رکھتے ہیں یا نہیں...... ورنہ ماؤں کا دن تو ہر روز ہے...... کہ ان کا حق تو ہم ادا ہی نہیں کرسکتے...... اکثر بیٹیاں اپنی ماؤں سے اس وجہ سے ناراض ہوا کرتی ہیں کہ وہ ان پر روک ٹوک زیادہ کرتی ہیں مگر جب وہ خود ماں کے منصب پر فائز ہوتی ہیں تو یہی کہتی نظر آتی ہیں کہ ماؤں کی روک ٹوک کبھی غلط نہیں ہوا کرتی...... پیاری بہنو...... آپ نے اکثر دیکھا ہوگا کہ خوب صورت پودے یا ہرے بھرے درخت جب ٹیڑھے میڑھے پھیلنا شروع ہوجاتے ہیں تو مالی انہیں کاٹ پیٹ کر ٹھیک کردیتا ہے...... اسی لیے بچوں کو بھی اس روک ٹوک پر واویلا نہیں مچانا چاہیے...... کیونکہ یہ بھی پودے ہیں اور ان کے بھلے کے لیے ہی ہوا کرتا ہے اسی لیے ان کو غلط راہوں سے بچانا آپ کا فرض ہے...... ماں کا یہ فرض...... باپ سے بھی زیادہ ہے۔

اپنی بہنوں سے آج ایک چھوٹی سی بات مزید کرنی تھی...... سہیلیوں کی مہندیوں، شادیوں پر یا خاندان میں کزنز کے ہاں تقریبات پر آپ اپنی بیٹیوں کے ساتھ خود جائیں اور انہیں واپس اپنے ساتھ لے کر آئیں ایسا نہ کریں کہ رات کو وہاں ہلاگلا کرنے کے لیے آپ انہیں چھوڑ کر آجائیں...... اور کسی بچی کا کوئی نقصان ہوجائے...... یہ چھوٹی، چھوٹی باتیں...... بھائی اور باپ نہیں سوچ سکتے...... یہ صرف مائیں ہی خیال کرسکتی ہیں...... تو پلیز کسی کی خوشی میں آپ اتنی پاگل کبھی نہ ہوں...... کہ اپنے فرائض سے بھی لاتعلق ہوجائیں...... گزشتہ دنوں آنے والے ایک فون نے مجھے ہلا کر رکھ دیا ہے...... پلیز آپ اپنی آنکھیں کھلی رکھیں پلیز......

اور آئیں اب سرگرمیوں پر نظر ڈالنے سے پہلے صرف ایک بار درودِ ابراہیمیؑ پڑھتے ہیں جو ہر نماز میں پڑھا جاتا ہے اور اس کے بعد صرف تین بار آیتِ کریمہ پڑھ کر اپنے لیے، اپنے ملک کے لیے اور عالمِ اسلام کی پریشانیوں کو رفع کرنے کے لیے ضرور دعا مانگیں۔ آیتِ کریمہ یہ ہے۔

**لا الہ الا انت سبحانك انی کنت من الظالمین**

ترجمہ: تیرے سوا کوئی معبود نہیں اور تو ہر عیب اور کمزوری سے پاک ہے، میں قصورواروں میں سے ہوں (نوٹ) یہ حضرت یونسؑ کی مشہور دعا ہے کہ جو انہوں نے مچھلی کے پیٹ میں اللہ سے کی تھی۔ یہ آیتِ کریمہ کہلاتی ہے۔ اس کے پڑھنے کے فوائد کثرت سے ہیں اور اب آپ اپنی مصنفات، شاعرات اور قارئینِ پاکیزہ بہنوں کی سرگرمیوں پر ایک نظر ڈالیں کہ کیا کچھ ہورہا ہے مگر اس سے قبل ایک اہم بات اور ہے کہ آپ کی تجاویز کو مدِنظر رکھتے ہوئے آئندہ ماہ سے دین کے صفحات میں تھوڑی تبدیلی کی جارہی ہے...... معروف مصنفہ اختر شجاعت کی دینی تحریریں پڑھ کر یقیناً آپ کو بے حد خوشی ہوگی۔ ہاں...... پڑھ کر اپنی آرا سے آگاہ کرنا ہرگز مت بھولیے گا۔

### مصنفات، شاعرات اور قارئین پاکیزہ بہنوں کی تازہ بہ تازہ سرگرمیاں

☆ محسن پاکستان ڈاکٹر عبدالقدیر اپنے نام سے شروع ہونے والے اسکول کی افتتاحی تقریب میں کراچی تشریف لائے اور اچھی تعلیم کے موضوع پر باتیں کیں...... اسکول کی انتظامیہ کی جانب سے خوب صورت شیلڈ ڈاکٹر عبدالقدیر نے تقریب میں موجود ممتاز شخصیات کو دیں جس میں آپ کی باجی انجم انصار کو بھی شیلڈ ملی اس موقع پر انہوں نے اپریل کا سالگرہ نمبر اور اپنی ایک کتاب کھری کھری ان کو پیش کی۔ واضح رہے کہ اس کتاب کا انتساب ڈاکٹر عبدالقدیر کے ہی نام ہے۔

☆ دو مئی کو آرٹس کونسل، کراچی میں آپ سب کی ایک پسندیدہ مصنفہ کے اعزاز میں ایک تقریب ہورہی ہے جو بہنیں اس میں

شرکت کی خواہش مند ہیں...... وہ مجھ سے فون نمبر 021.36981952 پر مزید معلومات حاصل کرسکتی ہیں۔

☆ پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار اور شاعرہ شمائلہ سہیل جاوید کے حوالے سے دو نیوز ہیں پہلی یہ کہ ان کی بیٹی کا میڈیکل کالج میں داخلہ ہوگیا ہے اور دوسری یہ کہ اپنے بچوں کے کہنے پر انہوں نے بی اے کا امتحان دیا اور ماشاء اللہ بہت اچھے نمبروں سے وہ پاس بھی ہوگئیں۔ (مبارک باد)

☆ پاکیزہ کی مصنفہ تسنیم منیر علوی، دبئی عمرے کی سعادت حاصل کر کے واپس دبئی پہنچ گئی ہیں۔ (مبارک باد)

☆ ہماری پیاری شاعرہ اور افسانہ نگار عطیہ زاہرہ، لاہور نے اپنے ایم ایڈ کے فائنل امتحان میں فرسٹ گریڈ حاصل کرلیا ہے۔ (مبارک باد)

☆ ہماری پیاری مصنفہ سلمیٰ غزل کی لائق فائق بیٹی کہکشاں حمید نے امریکا سے ڈاکٹری کا ایک امتحان USMLE کے دونوں اسٹیپ کلیئر کرلیے ہیں۔ (مبارک باد)

☆ ہماری مستقل تبصرہ نگار اور شاعرہ بہن نجمہ اصغر، کراچی کے جواں سال بیٹے عمیر رومی ایک ٹریفک حادثے میں زخمی ہوگئے ہیں۔ ان کی کلی صحت اور زندگی کے لیے دعا کریں۔

☆ پاکیزہ کی معروف شاعرہ سعدیہ ہما شیخ، سرگودھا کے حوالے سے دو نیوز ہیں، پہلی یہ کہ ان دنوں ان کے ابو، امی عمرے کی سعادت حاصل کرنے سعودی عرب گئے ہوئے ہیں اور دوسری یہ کہ ان کی بیٹی حور عین اور دوسری بیٹی ماوا نے اپنے اپنے اسکولوں میں کلاس میں فرسٹ پوزیشن لی ہے۔ ان کے حوالے سے ایک اور خبر یہ ہے کہ سعدیہ ہما کی چھوٹی صاحبزادی اپنی ہی گاڑی کے نیچے آ کر زخمی ہوگئی تھی مگر اب وہ بفضلِ تعالیٰ خیر و عافیت سے ہے۔ (مبارک باد)

☆ پاکیزہ کی مستقل قاری فریدہ سجاد کے بیٹے حسن سجاد، ٹورنٹو کے ہاں بیٹا ہوا ہے...... جس کا نام محمد مصطفیٰ حسن رکھا گیا ہے۔ (مبارک باد)

☆ پاکیزہ کی شاعرہ، افسانہ نگار افتخار شوق، نے میاں چنوں سے اطلاع دی ہے کہ خانیوال میں جشنِ بہاراں 21 مارچ سے 25 مارچ تک ہوا جس میں ایجوکیشن کا اسٹال فرسٹ آیا۔ (مبارک باد)

☆ پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار سعدیہ سلیم، سڈنی اپنی بھتیجی کی شادی میں شرکت کے لیے اپنی فیملی کے ساتھ اسلام آباد پہنچ گئی ہیں۔ (خوش آمدید)

☆ گزشتہ دنوں ادارہ پاکیزہ سے وابستہ عبدالحمید صاحب کی بیٹی بشریٰ حمید کی شادی محمد علی کے ساتھ بخیر و خوبی انجام پائی۔ (دلی مبارک باد)

☆ امینہ عندلیب کی پیاری سہیلی اور مصنفہ نوشین ساجد کی اس ماہ سالگرہ ہے۔

☆ پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار صفیہ بیگم، لالہ موسیٰ کے بھتیجا ہوا ہے۔ جس کا نام ارتضیٰ بیگ رکھا گیا ہے۔ (مبارک باد)

## انتقال پُرملال

☆ پاکیزہ کی تبصرہ نگار پروین افضل شاہین، بہاول نگر کے والد محترم اللہ کو پیارے ہوگئے۔

☆ پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار ارم کمال، فیصل آباد کی بھابی فوزیہ بشارت انتقال کر گئیں۔

☆ گزشتہ دنوں سینئر اناؤنسر، براڈ کاسٹر اور ڈراما فنکارہ عبیدہ انصاری کا انتقال ہوگیا ہے۔ گزشتہ ماہ پاکیزہ کے سروے میں بھی وہ شامل تھیں۔

☆ پاکیزہ کی تبصرہ و افسانہ نگار شمیم ناز صدیقی، کراچی کے بہنوئی شیر افگن انتقال کر گئے۔

☆ اس ماہ پاکیزہ کی مستقل قاری عذرا خالد کے شوہر جناب سید خالد حسین جیلانی کی برسی ہے۔

نوٹ: تمام مرحومین کے لیے دعائے مغفرت کے ساتھ تین بار سورۂ اخلاص پڑھ کر دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ ان سب کو جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے، آمین۔

☆☆☆

☆ گزشتہ ماہ پاکیزہ کے سالگرہ نمبر ایک میں دو سو سے زائد باا ثر مصنفات، شاعرات اور تبصرہ نگار بہنوں سے متعارف کرایا گیا





تھا جسے نہ صرف ہماری مصنفات نے بلکہ ہمارے قارئین کی ایک بڑی تعداد نے بے حد پسند کیا...... ملک اور بیرونِ ممالک سے... بے شمار ٹیلی فون کالز آئیں...... جس سے میرے حوصلوں کو مزید توانائی ملی...... مگر اس کے ساتھ ساتھ شکایتیں بھی...... موجود ہیں...... جنہیں جان کر ہنسی کے ساتھ تاسف بھی ہوا کہ آپ لوگ کس، کس انداز میں سوچا کرتی ہیں۔ جیسے ظل شاہین نے کہا۔ ہاں واقعی یہ میری کوتاہی ہے مجھے تو تمہارے بارے میں بھی لکھنا چاہیے تھا...... ابھی میں ظل شاہین سے بات کر کے فارغ ہوئی تھی کہ تمیسنہ وحید کا پنجاب سے فون آگیا...... کہ اتنے عرصے سے پاکیزہ سے جڑی ہوئی ہوں تو کیا آپ میرا صرف نام بھی نہیں دے سکتی تھیں۔ ایک نئی تبصرہ نگار بہن جن کا نام میں ظاہر نہیں کرنا چاہتی انہوں نے انتہائی غصے کا اظہار کرتے ہوئے کہا کہ آپ نے فریدہ خانم کے بارے میں اتنا اچھا اور اتنا سارا لکھ دیا...... وہ اتنی بڑی شاعرہ کہاں سے آگئیں...... اس پر میں نے انہیں سمجھایا کہ بیٹا...... ہر ایک کو خوش رکھنا ناممکنات میں سے ہے مگر وہ بدستور ناراض ہیں کہ آپ کے اس رویّے نے تو مجھے بہت ہرٹ کیا ہے کہ فریدہ خانم کو مجھ پر فوقیت دی گئی...... اور وہ یہ بھول گئیں کہ فریدہ خانم کا پاکیزہ سے برسوں کا ساتھ ہے، میں اعتراف کرتی ہوں کہ بے شمار نام لکھنا بھول گئی...... جو مجھے لکھنے چاہیے تھے مگر اکثر نے اس بات پر کوئی واویلا بھی نہیں مچایا...... اور یہ ان کی بڑائی ہے کہ میری اس کوتاہی کو نظر انداز کیا...... بہر حال یہ سب شکایتیں اپنوں سے ہی ہوا کرتی ہیں، اللہ تعالیٰ صحت و تندرستی کے ساتھ ہم سب کو سلامت رکھے۔ زندگی رہی تو آئندہ کبھی کسی نئے سلسلے کے ساتھ پھر آئیں گے...... اور کوشش کریں گے کہ کسی کو نہ بھول پائیں۔

✍ عنیزہ سید، سیالکوٹ سے۔ "پاکیزہ کی کہانیوں کا معیار بہت اچھا ہے۔ میں چاہتی ہوں پاکیزہ سے اچھے مصنفین جڑے رہیں۔ نئی لڑکیوں میں بھی پوٹینشل ہے آپ ضرور پروموٹ کریں۔ اُم طیفور کی کہانیاں اچھی لگیں۔ شہناز وسیم کی تحریر میں کلاسیکی رنگ نمایاں ہے، روشانے عبدالقیوم غالباً نئی لڑکی ہے مگر بہت اچھا لکھا۔ فرحت احمد اور شمشاد اختر کی تحریریں بھی اچھی تھیں۔ پاکیزہ کے تمام اراکین بہت محنت کر رہے ہیں خاص طور سالگرہ نمبر بہت اچھا تھا آپ نئے ٹیلنٹ کو ضرور فروغ دیں اس طرح نت نئے موضوعات سامنے آتے ہیں...... میں ان قاری بہنوں کی دلی مشکور ہوں جو شامِ شہر یاراں کو پسند کر رہی ہیں اور اپنی قیمتی رائے بھی مسلسل دے رہی ہیں جو کسی بھی رائٹر کے لیے بے حد اہمیت کی حامل ہوتی ہے۔ آپ کے ادارے نے میرے ناول کو جو پزیرائی بخشی ہے وہ قابلِ قدر ہے اب انشاء اللہ یہ اختتامی مراحل میں ہے اس کے اینڈ پر میں تبصروں کی منتظر رہوں گی۔ میری دعا ہے کہ آپ کا پرچہ بے اندازہ ترقی کرے اور آپ نئی نسل کو صاف ستھری، اصلاحی اور کردار ساز تفریح مہیا کرنے کا باعث بنی رہیں۔ الٰہی آمین!" (پیاری عنیزہ...... تم نے تو ماشاء اللہ اس ناول کے توسط سے مقبولیت کے جھنڈے گاڑ دیے ہیں...... ہمارے قارئین اس ناول کو بہت پسند کر رہے ہیں)

✍ مسز نزہت اشفاق، کراچی سے "انجم آپ نے تو بہت زیادہ تعریف کردی ہے۔ بہنوں کی اس دفعہ سب بہنیں بہت بہت خوش ہوئی ہوں گی۔ عنیزہ سید اور رضوانہ پرنس کے ناول پڑھ کر مزہ آرہا ہے، عذرا رسول نے بہت خوب صورت باتیں کی ہیں۔ پاکیزہ کی کہانیاں واقعی خیر کی نمائندہ ہیں...... مصنفات کے انٹرویوز ہر ماہ ہونے چاہئیں۔ پہلے عنیزہ سید کو لے کر آئیں۔ اس ماہ ٹاپ کی تحریر بہنوں کی محفل رہی۔" (یہ تو ہے ہی آپ بہنوں کی...... اس لیے پسند تو آنی تھی)

✍ نزہت اصغر، کراچی سے۔ "سب سے پہلے تو شاندار سالگرہ نمبر نکالنے پر دلی مبارک باد، آپ نے بہت محنت سے پاکیزہ سے وابستہ دو سو سے زیادہ مصنفات کے متعلق لکھا انہیں یاد رکھا اور تبصرہ نگاران کو بھی برابر سے اہمیت دی۔ یوں تو بیشتر رائٹرز خطوط میں اپنے، اپنے افسانوں سے متعلق پڑھنے کے لیے بے تاب رہتی ہوں گی مگر پاکیزہ کا پلیٹ فارم تمام قارئین کو حالِ دل کہنے کا موقع بھی فراہم کرتا ہے گویا روزمرہ زندگی میں ہم جس طرح دوسروں کے لیے متجسس رہتے ہیں اسی طرح تمام قارئین تبصرہ نگار بھی ایک دوسرے کے حال احوال سے واقف رہنے کی تمنا دلوں میں یقیناً رکھتی ہیں تبھی تو کسی بھی ایک بات پر مہینوں بحثیں چھڑی رہتی ہیں اور نت نئے جوہر کھلتے رہتے ہیں۔ کبھی کسی کی بحث میں لقمے دیے جا رہے ہیں تو کبھی کسی کو بے اندازہ سراہا ہی چلا جاتا ہے جو کبھی کبھی غیر حقیقی بھی لگتا ہے، ہر چیز اعتدال میں اور اپنے آپ میں ہی اچھی لگتی ہے۔ تمام مصنفات نئی و پرانی بے حد اچھا لکھ رہی ہیں، دل جمعی سے اور کافی حد تک ہوم ورک کر کے لکھ رہی ہیں مگر انسان ہونے کے ناتے غلطی کی تو گنجائش بہر حال رہ ہی جاتی ہے کون پرفیکٹ ہونے کا دعویٰ کرسکتا ہے ہاں مگر بہتر سے بہترین کی سعی و کوشش ضرور کرسکتا ہے اگر وہ دل سے چاہتا ہے تو...... میں بھی پاکیزہ کا بڑی مستقل مزاجی اور عرق ریزی سے مطالعہ کرتی ہوں، جہاں کہانیوں میں محنت کی جا رہی ہے وہاں کارنرز، شاعری و دیگر امور پر بھی مکمل دھیان دیا جا رہا ہے تبھی تو

بیشتر بہنیں کہتی ہیں کہ پاکیزہ میں شامل تراشے اور کوٹیشنز وغیرہ بھی قابلِ ذکر ہوتی ہیں۔ اب میں وہ آئے بزم میں کی بات کرنا چاہوں گی ان تمام قارئین کرام کا بے حد شکریہ جنہوں نے اس سلسلے کو سراہا اور اس کے متعلق گراں قدر آرا سے نوازا...... ہماری نظر میں ایک پوری فہرست ہے کہ جن سے آپ کا مکمل تعارف اور بھرپور ملاقات کروائی جائے گی، ساتھ ساتھ ہمیں افسانوں کی زیادہ سے زیادہ شمولیت کا بھی خیال رہتا ہے اسی باعث وہ آئے بزم میں ایک مہینے کا وقفہ آجاتا ہے پوری کوشش ہوتی ہے کہ مقررہ صفحات میں بھی آپ کے ادبی ذوق کی مکمل تسکین ہو سکے۔ آپ کا تعاون، محبت، پُر مغز تبصرے اور تنقید برائے اصلاح شاملِ حال ہو تو یہ سلسلہ مزید دلچسپ اور پُر روح ہوگا۔ میں تمام مصنفات بہنوں، تبصرہ نگار اور دیگر خاموش قارئین کرام کا پاکیزہ سے از حد تعاون پر شکریہ ادا کرتی ہوں۔" (پیاری نزہت، مکمل ذات تو صرف اللہ تعالیٰ کی ہے اور صرف وہی تعریف کے لائق ہے مگر تنقید کے ساتھ تعریف بھی لکھنے والوں کے لیے آکسیجن کی حیثیت رکھتی ہے، وہ آئے بزم میں پاکیزہ کا مقبول ترین سلسلہ ہے جس کا سارا کریڈٹ آپ کو جاتا ہے)

✉ صالحہ کوثر، پنجاب۔ آپ سمیت وہ تمام بہنیں جو قرآن پاک کی کتابت کرنے کی خواہش مند ہیں اس ضمن میں، میری ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی سے تفصیلی بات ہوئی ہے۔ انہوں نے تمام بہنوں کے لیے یہ کہا ہے کہ پہلے وہ قرآن پاک خوب پڑھیں اتنا پڑھیں کہ اس میں پوری طرح انوالو ہو جائیں کہ آپ جب لکھنا شروع کریں تو اس کو درمیان میں نہ چھوڑیں کیونکہ بہت سی بہنوں نے لکھنا شروع کیا تھا......اور ایک آدھ پارے کے بعد وہ مکمل نہیں لکھ سکی تھیں اور جب پورا ارادہ باندھ لیں تو وہ قرآن پاک لیں جس کے ہر صفحے پر پندرہ سطریں ہوں...... پندرہ سطروں والے قران پاک کی آیت مکمل ہو جاتی ہے اور پھر اس قرآن پاک کے حساب سے کاغذ پر سطریں لگوائیں (لائنیں) کاغذ اچھی قسم کا لیں جہاں سے آپ کاغذ اور قرآن پاک لیں گی وہی لوگ لائنیں بھی ڈال کر دے دیں گے، لکھنے کے لیے کالے رنگ کا پوائنٹر لے لیں جو پچاس یا ساٹھ روپے میں اچھا سا مل جاتا ہے۔ کاغذ ایک مرتبہ ہی پورے حساب کتاب سے لے لیں اور جب لکھنا شروع کریں تو ہمیشہ باوضو لکھیں...... اللہ تعالیٰ ہم سب کو یہ سعادت عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین

✍ امینہ عندلیب، سلانوالی سے۔ "ان دنوں میری طبیعت بہت خراب ہے پتا نہیں کیا ہو رہا ہے، طبیعت کچھ سنبھلتی ہے اور پھر خراب ہو جاتی ہے آپ سب بہنیں اپنی دعاؤں میں مجھے ہمیشہ یاد رکھنا...... مجھے پاکیزہ، انجم باجی اور اس میں سب لکھنے والیوں اور پڑھنے والوں تک سے محبت ہے۔ اس مرتبہ تو سالگرہ کا شمارہ لیٹے لیٹے پڑھا ہے اور منہ سے بے اختیار واہ نکلا ہے، سب نے ہی بہت محنت کی ہے اور میری باجی نے تو بہت ہی کی ہے اور اللہ محنت کا صلہ جلد ہی دیا کرتا ہے۔" (اللہ میری گڑیا کو صحت و زندگی عطا فرمائے، تم اپنی جانب سے ہرگز مایوس نہیں ہونا، انشاء اللہ جلد ٹھیک ہو جاؤ گی)

✉ سلمیٰ تاج، کراچی۔ اس محفل میں خوش آمدید بفضلِ اللہ تعالیٰ میں بالکل ٹھیک ہوں، آپ کے سمیت مجھے پیٹ کے انفیکشن کے 101 ایک نسخے موصول ہو چکے ہیں جو میں خصوصی سپلیمنٹ کے طور پر نکالوں گی مگر ایک بات جو ہر دوسری بہن نے مجھے بتائی ہے کہ پیٹ سے متعلق کوئی بھی بیماری ہو اس میں پانی زیادہ پینا چاہیے اور اسپغول کی بھوسی کا استعمال کرنا چاہیے......اور میری جانب سے اتنا اضافہ اور کر لیں کہ ہمیشہ پانی پر چاہے ایک بار ہی، بسم اللہ سمیت پوری سورۂ فاتحہ پڑھ لیا کریں۔

✍ سعدیہ ہما شیخ، سرگودھا سے۔ "سالگرہ نمبر زبردست تھا، پاکیزہ کی ہر طرف دھوم مچی ہوئی ہے، گزشتہ دنوں ڈگری کالج میانوالی میں، میں چیف گیسٹ بن کر گئی تھی...... وہاں میری بہت سی بہنوں سے ملاقات ہوئی...... باا ثر شخصیات سے مل کر بہت ہی اچھا لگا...... مگر سالگرہ کے حوالے سے کوئی تقریب ضرور ہونی چاہیے...... عذرا باجی کا خصوصی پیغام محبت سے بھرا ہوا تھا......ان کی سوچ کتنی پیاری اور مثبت ہے پڑھ کر بہت خوشی ہوئی۔ پاکیزہ میری پہچان ہے اس لیے مجھے پاکیزہ سے بہت محبت ہے۔" (سعدیہ ہمیں بھی آپ سے بہت محبت ہے)

✍ فرزانہ قادر، میانوالی سے۔ "انجم باجی میں پاکیزہ کی خاموش قاری ہوں مگر سالگرہ نمبر پڑھ کر...... چپ نہیں رہ سکی...... آپ نے کتنی محبت اور عزت کے ساتھ اپنی رائٹرز اور بہنوں کا تذکرہ کیا ہے اور عذرا رسول باجی نے کتنی اچھی باتیں کی ہیں...... آپ یقین کریں بہنوں کی محفل میں نے بار بار پڑھی ہے، تینوں ناول اچھے جا رہے ہیں اور جلترنگ تو ہمیشہ ہی ہمارے ہونٹوں پر مسکراہٹ لے آتا ہے، ہمیں عظمیٰ آفاق کے افسانے اور سفرنامے پڑھنے ہیں، ان سے لکھوائیں ناں آپ۔" (جی ضرور)

✍ فیروزہ بیگم، کراچی سے۔ "سالگرہ نمبر بہترین تھا، اس سال تو آپ نے سالِ گزشتہ سے بھی اچھا میگزین نکالا ہے،





اداریہ تو ادبی شہ پارہ نظر آ رہا ہے، ادب کے حوالے سے سنجیدہ گفتگو اچھی لگی۔ محترمہ عذرا رسول نے آپ کو بالکل صحیح خراجِ تحسین پیش کیا ہے مگر آپ کیپٹن نہیں بلکہ جنرل ہیں...... ہر تحریر بہترین رہی مگر بہنوں کی محفل میں پتا نہیں ایسا کیا تھا کہ جب بھی میگزین کھولا اسی کو پڑھنے لگی تھی۔" (فیروزہ بہن میں نہ کیپٹن ہوں، نہ جنرل...... بلکہ آپ کی خادم ہوں......اور میری یہ ہمہ وقت خواہش اور کوشش رہتی ہے کہ ہر شمارہ پہلے سے بڑھ کر ہو......اور اس کو پڑھ کر بہنوں کو آگاہی ہو......اور ہم سب کو اللہ کی خوشنودی بھی حاصل ہو......اور ہم سب بدعت سے بچیں......اور معبودِ برحق کے سوا کسی کے آگے ہاتھ نہ پھیلائیں...... ہاں آپ کی بھیجی ہوئی دعائیں میں وقتاً فوقتاً روحانی مشوروں میں شامل کر لوں گی، اس کے لیے جزاک اللہ)

✍ رخسانہ رضوی، لندن سے۔ "مارچ کا پاکیزہ پڑھا، پورا رسالہ واقعی بہت اچھا تھا مگر سب سے بہترین آپ کا اداریہ تھا جسے میں نے یہاں لوگوں کو پڑھ، پڑھ کر سنایا...... انجم آپ بہت ہی اچھا اداریہ لکھتی ہیں۔" (اس محفل میں خوش آمدید اور پسندیدگی کا شکریہ)

✍ ڈاکٹر ممتاز ضیا، ضیا الدین اسپتال کراچی سے۔ "تم نے بیمار پڑ کر سب کو ہلا دیا تھا اللہ کا شکر ہے کہ اب تم صحت مند ہو...... بے ادبی کے اس دور میں تم نے ادب کی اہمیت کو اجاگر کیا...... تم نے بہت اچھا لکھا...... امانت میں ستارہ کا کردار دلچسپی کا باعث تھا...... مگر وہ بے چاری تو جان سے ہی گئی اور اب پھر بی بی جان ہی رہ گئی ہیں...... یہ قسط گوارا تھی، ترکِ وفا میں جرمن زبان کے الفاظ تحریر کی دلچسپی کم کر رہے ہیں، ناہید فاطمہ کی موٹی ناک اچھی تحریر ہے...... شامِ شہر یاراں کی یہ قسط پھیکی رہی...... شہناز وسیم کی کم سن ہیروئن کی محبت عجیب لگی۔ اب کہانیوں جیسی محبت بھی کہانیوں جیسی لگ رہی ہے۔ رضوانہ کے ہیرو تو بہت ہی دل پھینک ہیں اب چہرہ منظرِ عام پر آیا ہے، حالات بگاڑنے میں فاران نے تو حد ہی کر دی۔ فرحت احمد نے اچھا لکھا، نگہت سیما کی بولڈ ہیروئن نے اتنی آسانی سے جان کیوں دے دی اس کو اپنی ماں سے اپنا حق مانگنا چاہیے تھا۔ پل صراط اچھی تحریر تھی...... مگر اولڈ انداز حیران کُن لگا، سکینہ فرخ کی تحریر پر مکمل ہونے پر تبصرہ کریں گے۔ بہنوں کی محفل میں محترمہ عذرا رسول کا پیغام پڑھا...... کبھی کبھی تو یاد کرتی ہو اچھا لگا......اور ایسے پیغامات آتے رہنے چاہئیں کہ مجھے اچھے لگتے ہیں، یہ حقیقت سو فی صد ہے کہ پاکیزہ کی اس محفل میں محبت عنقا نہیں ہے......اور اس میں انجم کا کردار بہت زیادہ اہمیت کا حامل ہے، سالگرہ نمبر کا سرپرائز...... باا ثر شخصیات واؤ بہت اچھا لگا...... تعارف مختصر ہی سہی...... مگر بہت بہت اچھے لگے......اتنے بڑے، بڑے ناموں میں مجھ ناچیز کو جگہ دینا...... میرے لیے واقعی حیران کُن اور مسرت آمیز بھی تھا...... ویسے اپنی بیماری میں تمہیں یہ اچھوتا آئیڈیا خوب آیا۔ شکر ہے کہ تم نے اس مرتبہ عظمیٰ کو اپنی احتیاطی تدابیر کی نذر نہیں کیا...... عظمیٰ کا مزاحیہ قطعہ پسند آیا۔ پاکیزہ ڈائری اچھی رہی جلترنگ کے تو رنگ ہی نرالے ہیں مزہ آ گیا......" (بھرپور تبصرے کا شکریہ)

✍ ذکیہ ایوب، کراچی سے۔ "سالگرہ نمبر بہت شاندار رہا...... ہر تحریر بہترین لگی۔ تینوں ناول بڑی مستانی چال سے آگے بڑھ رہے ہیں، رضوانہ پرنس کے ناول کا اختتام ہونے کو ہے۔ امانت میں چونکا دینے والے انکشافات شروع ہو گئے ہیں......اس مرتبہ تمام افسانے بہت اچھے تھے...... روشانے عبدالقیوم کا مختصر سا افسانہ بہترین رہا۔ نگہت اعظمیٰ نے بہت ہی اچھا لکھا کہ واقعی تلافی ہی نہیں ہو سکتی۔ شہناز وسیم نے انڈیا، پاکستان کے تناظر پر لکھا اور خوب لکھا۔ اسلوبِ بیان بہت اچھا تھا...... نوشین ناز اختر تو بہت ہی خوب صورت لکھتی ہیں۔ اللہ پر بھروسا سب راستے کھول دیتا ہے، (بے شک) نایاب کا ترکِ وفا بھی برا نہیں ہے، نگہت سیما کا موضوع پرانا تھا مگر اسلوب نیا تھا...... سکینہ فرخ کی کہانیاں مجھے اچھی لگتی ہیں۔ اگلی قسط کا انتظار ہے...... جلترنگ کی معمولی بات بالکل بھی معمولی نہیں ہے۔ بیس ہزار کی سائیکل پر تولیے کا سوکھنا...... واقعی پڑھ کر مزہ آ گیا۔ اب ذکرِ خیر ہے ہماری اپنی محفل کا......عذرا رسول کا پیغام اے ون لگا...... پھر پاکیزہ کی باا ثر شخصیات کا تعارف پاکیزہ کی سالگرہ کا سب سے بڑا اور سب سے خوب صورت تحفہ تھا...... آج پہلی مرتبہ پتا چلا کہ ہماری بہنوں کا تعلق کہاں، کہاں سے ہے، مجھے بتاؤ اتنی ریسرچ تم آخر کس وقت کرتی ہو...... شکر ہے کہ اس مرتبہ تم نے عظمیٰ کو شامل کر لیا ورنہ سال گزشتہ ہم سب کو بہت غصہ تھا کہ تم نے اسے کیوں نہیں شامل کیا تھا...... عظیم اور آرزو سے گزارش ہے کہ مدینے والوں کو ہمارا اسلام پہنچا دیں اور اپنی دعاؤں میں ہم سب کو یاد رکھیں...... امینہ عندلیب کو اللہ صحت اور زندگی دے......آمین۔" (تبصرے کا شکریہ، آپ کو دو سو سے زیادہ باا ثر شخصیات سے مل کر اچھا لگا...... نوازش...... جی ہاں...... یہ چند صفحات لکھنے میں مجھے اتنا ٹائم لگا تھا...... کہ اگر میں چاہتی تو اتنے وقت میں ایک مکمل ناول لکھ سکتی تھی۔ جبکہ آمنہ حماد نے پورے سال کے شماروں کا ایک، ایک حساب کتاب مجھے بنا کر بھیجا تھا......اور اس لڑکی نے بھی یہ کام پورے دس دن میں کیا ہوگا۔ بہر حال یہ ایک

ٹیم ورک ہوتا ہے...... اور بفضلِ اللہ تعالیٰ ہم سب لوگوں میں اتنی لچک ہے کہ ہم بہ آسانی ایک ساتھ یہ کام کر لیتے ہیں جو بظاہر خاصے مشکل بھی نظر آیا کرتے ہیں، اس لیے یہ صرف اور صرف اللہ کا کرم ہے)

✍ اختر شجاعت، کراچی سے۔ ''سب سے پہلے آپ کو عذرا رسول صاحبہ کو اور پاکیزہ کی تمام ٹیم کو پاکیزہ کی سالگرہ کی بہت مبارک باد...... اللہ تعالیٰ اسے بے حد ترقی عطا فرمائے...... آمین۔ بہنوں کی محفل میں محترمہ عذرا رسول کا پیغام بہنوں کے لیے بہت... بھرپور مسیج تھا۔ ان کی اس بات کی میں سو فیصد تائید کرتی ہوں کہ انجم نے پاکیزہ کی مصنفات کو قارئین بہنوں کو ایسی ڈور سے باندھا ہے جس کا تعلق ہر روز مضبوط سے مضبوط تر ہوتا جا رہا ہے۔ ماشاء اللہ...... واقعی انجم آپ محبتوں کا سمندر ہیں۔ آپ نے اس بار بہنوں کی محفل بے حد خوب صورت سجائی...... اور اپنی مصنفات کے لیے جتنے خوب صورت الفاظ کے ساتھ لکھا ہے...... بس جی کیا بات ہے آپ کی۔ بہر حال آپ نے مجھے جن الفاظ میں یاد کیا جزاک اللہ...... اللہ تعالیٰ مجھے اتنے اچھے گمان رکھنے پر ایسا بنا دے...... آمین۔ بہر حال آپ کی محبت آپ کا خلوص کسی شکریے کا اہل نہیں۔ ایک طویل عرصے کے بعد افسر سلطانہ نے یاد کیا...... بے حد شکریہ افسر...... خوش رہو...... ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی صاحبہ کا انٹرویو بے حد اچھا تھا...... ان کے لیے دل سے ڈھیروں دعائیں اللہ تعالیٰ انہیں صحتِ کاملہ عطا فرمائے۔ آمین' شائستہ زریں کا سروے اچھا رہا...... پاکیزہ ڈائری ہمیشہ ہی بے حد اچھی ہوتی ہے، کافی اچھی چیزیں پڑھنے کو ملتی ہیں۔ محترمہ شیریں حیدر اور محترمہ غزالہ نگار کے والد کے انتقال پر بہت افسوس ہے۔ کبھی، کبھی الفاظ کہیں گم ہو جاتے ہیں۔ بس کیا کہوں...... اس دکھ کو میں خود سمجھ سکتی ہوں کہ اس دکھ سے میں گزر چکی ہوں۔ اللہ تعالیٰ ان دونوں کو صبرِ جمیل عطا فرمائے...... اور مرحومین کی مغفرت فرمائے، آمین اور انجم آپ کے لیے اللہ سے دعا ہے وہ آپ کو صحتِ کاملہ عطا فرمائے اور آپ کی عمر میں برکت عطا فرمائے۔'' (جزاک اللہ)

✍ عصمت بخاری، لاہور سے۔ ''سب سے پہلے اداریہ پڑھا بہت اچھا لکھا...... عنیزہ سید کا ناول تو سانس روک کر پڑھا ہے۔ بہت اچھا لکھ رہی ہیں، رفعت سراج کا امانت بھی بہت پسند آ رہا ہے۔ پاکیزہ کی بااثر شخصیات کے بارے میں پڑھ کر بہت مزہ آیا۔ اب میں فاطمہ خان سے ایک بات کہنا چاہوں گی کہ میں مسلمان ہوں ان کا افسانہ بہت اچھا تھا...... مگر کرسچن اپنی فرسٹ کزنز سے شادی نہیں کیا کرتے ہیں کہ وہ انہیں اپنی بہن اور بھائی سمجھا کرتے ہیں...... باقی آپ کا رسالہ بہترین ہے، بہنوں کی محفل پڑھ کر ہمیشہ خوشی سی ہوتی ہے۔ بااثر شخصیات میں میری ایک ہم نام نظر آئیں مگر وہ اوکاڑہ سے ہیں اور میں ہوں لاہور کی......'' (انشاء اللہ اب آپ بھی ہمارے اس کارواں میں شامل تو ہوں گی، ہیں ناں...... تو بااثر شخصیت بننے میں دیر کیا لگے گی)

✍ شیریں سلیم، لاہور سے۔ ''سالگرہ نمبر...... واقعی خصوصی نمبر لگ رہا ہے، سرورق اچھا نہیں لگا...... مگر تحریریں بہترین رہیں...... اور ہمیشہ کی طرح ٹاپ کرنے والی تحریر بہنوں کی محفل رہی...... عذرا رسول کی تصویر دیکھ کر جیسا میں نے اندازہ لگایا ہے کہ بے حد دھیمے انداز میں بولتی ہوں گی...... ان کا پیغام بھی دھیمے مگر بے حد مؤثر انداز میں تھا جس کے ہر لفظ نے دل پر اثر کیا...... عذرا جی آپ واقعی محبت کرنے والی اور ٹیلنٹ کو عزت دینے والی ہیں...... تینوں ناول شاندار ہیں، مجھے تو سب پڑھ کر ہی مزہ آ رہا ہے، جلترنگ نے تو میلا لوٹ لیا...... واہ جی...... کسی چیز کے طفیل تو ہم مسکرائیں...... اللہ آپ کو خوش رکھے، افسانے آہستہ، آہستہ پڑھ رہی ہوں...... اور ذکیہ بلگرامی کو میرا اسلام پہنچا دیں کہ بہترین انٹرویو تھا...... مگر مختصر لگا...... ہم آپ کی مزید باتیں سننا چاہتے ہیں، ایک بہن کی تجویز سے میں اتفاق کرتی ہوں کہ ذکیہ بلگرامی کی یادوں کی مالا کو دوبارہ شائع کیا جائے......'' (آپ کی رائے پہنچائی جا رہی ہے)

✍ لالہ رخ، کراچی سے۔ ''میں پاکیزہ کی بیس سال سے خاموش قاری ہوں اور آج اتنا شاندار سالگرہ نمبر پڑھ کر...... اپنی خاموشی توڑ بیٹھی ہوں...... بہت اچھا لگا سطر، سطر پڑھ کر انجم آپ بہت اچھا لکھتی ہیں اور عظمیٰ آفاق کا انداز بھی بے ساختگی لیے ہوئے ہے۔ ناولوں میں مجھے امانت سب سے زیادہ پسند آیا ہے، جلترنگ تو ہر گھر کی کہانی ہے، ذکیہ بلگرامی کا انٹرویو سب سے زیادہ پسند آیا۔ دیگر تحریریں بھی بہت اچھی لگیں مگر بااثر شخصیات کے بارے میں تو بار بار پڑھ رہی ہوں اور ہر دفعہ نیا مزہ آ رہا ہے۔'' (اس محفل میں خوش آمدید...... پسندیدگی کا شکریہ...... اب اس محفل میں آپ کا انتظار کیا کروں گی)

✍ شمیم فضلِ خالق، پشاور سے۔ ''فی الحال بہنوں کی محفل، جلترنگ اور امانت پڑھی ہے، تفصیلی تبصرہ تو ممکن نہیں...... جلترنگ میں معمولی بات، زبردست تھا...... واقعی ہم بہت سی قیمتی چیزوں کا استعمال غلط کرتے ہیں، مینا باجی کی سائیکل تو پھر بھی تولیا





سکھانے کے کام آتی تھی...... بعض سائیکلیں تو صافیاں سکھانے کے کام آتی ہیں...... یقین کریں میں نے بعض جگہ خود دیکھا ہے اس بار بہنوں کی محفل بھی بہت زبردست تھی، ہر بہن کو آپ نے اس قدر عزت دی ہے کہ جس کی حد نہیں...... اس بار کا سالگرہ نمبر پڑھ کر ہر بہن اترائے گی اور ہر کسی کی عزت خود اپنی ہی نظروں میں دو چند ہو گی...... امانت بس سو سو تھی...... زیادہ مزہ نہیں آیا...... معلوم نہیں کیوں...... حالانکہ رفعت سراج بلند پائے کی رائٹر ہیں۔'' (تبصرے کا شکریہ)

✍ شائستہ زریں، کراچی سے۔ ''سالگرہ کا بھرپور تاثر دیتا سرورق خوب تھا، غباروں اور موم بتیوں کی کمی یوں بھی محسوس نہیں ہوئی کہ سرورق پر موجود بچی بڑی ہو گئی اور صنفِ نازک اپنی سالگرہ پر موم بتیوں سے افشائے راز کے ڈر سے جلد ہی ترکِ وفا کر جاتی ہیں۔ اداریہ جو کسی بھی رسالے کے لیے ریڑھ کی ہڈی کی حیثیت رکھتا ہے، بلاشبہ نہ صرف پُر مغز بلکہ ادبی شہ پارہ تھا ادب کی تخلیق کا بنیادی مقصد اور تخلیقی ادب کا اصل جوہر کیا ہے یہ مدیرہ نے مختصر مگر جامع انداز سے واضح کر دیا...... اس کے ساتھ ساتھ ادب کی آبیاری میں پاکیزہ ڈائجسٹ کے کردار کی بھی وضاحت کر دی...... اگر پاکیزہ کی مصنفات کو سراہا تو قارئینِ پاکیزہ اور تبصرہ نگار بہنوں کی اہمیت کو بھی تسلیم کیا، بہت خوب...... اداریہ لکھنا ایک فن ہے اور بلاشبہ انجم باجی اس ہنر میں طاق ہیں۔ دین کی باتیں سبحان اللہ...... امانت، رفعت سراج کی ذہانت سے بھرپور تحریر جس کی ہر قسط کا اختتامی جملہ بے چینی سے اگلی قسط کا انتظار شروع کرا دیتا ہے۔ نایاب جیلانی نے ہمیشہ کی طرح سے میدان مار لیا تحقیق اور تخلیق کو ساتھ لے کر چلنا ان کی امتیازی صفت ہے۔ نزہت اصغر کہاں ہیں آپ......؟ جلدی سے اپنے مخصوص انداز میں نایاب جیلانی کا انٹرویو تو کریں...... موٹی ناک، ناہید فاطمہ کی مختصر مگر سبق آموز تحریر تھی۔ روشانے عبدالقیوم کا آگہی کا لمحہ عمدہ تحریر...... واقعی اللہ کے حضور توبہ اور اللہ کی طرف سے معافی ہی ہے جو ڈوبتے کو تنکے کا سہارا ثابت ہوتی ہے، بہت آرزو تھی گلی کی تیری کی مصنفہ کی شخصیت کی طرح ان کی تحریر بھی بہت پیاری تھی۔ نوشین ناز اختر نے ہمیشہ کی طرح لڑکیوں کو اثر انگیز پیغام دیا۔ بے شک اپنی آن کو عزیز رکھنے اور اپنے لیے اللہ کو کافی سمجھنے ہی میں عافیت ہے۔ رضوانہ پرنس ہر ماہ اپنے ناول کو ایک نئے موڑ پر چھوڑ کر قارئین کے تجسس کو خوب بڑھاتی ہیں، نگہت سیما کا ناولٹ کمال کا تھا۔ نگہت اعظمیٰ نے پلِ صراط کے ذریعے نہایت عمدہ پیغام دیا ہے لڑکیوں کی حریص ماؤں کے لیے لمحۂ فکریہ ہے۔ رشتوں اور تعلق کی بنیاد سچ پر رکھنی چاہیے کسی بھی غلط کام میں صرف ایک مرتبہ اور کی خواہش کا انجام بہت بھیانک ہوتا ہے، سکینہ فرخ کی اس صدی کی محبت کی داستان ابھی جاری ہے آغاز تو بہت عمدہ ہے، آگے، آگے دیکھیے ہوتا ہے کیا...... سروے کے بارے میں کیا کہوں یہی کہ قارئین کی آرا کی منتظر ہوں جس کی روشنی میں اسے خوب سے خوب تر بنایا جا سکتا ہے، اب ذکر ہے اس بزم کا جہاں ہجومِ مہ رُخاں ہوتا ہے اور تل دھرنے کو جگہ نہیں ہوتی۔ یعنی بہنوں کی محفل کا جہاں ہر سالگرہ نمبر میں کوئی نہ کوئی ندرت ہوتی ہے جیسے اس مرتبہ پاکیزہ ڈائجسٹ بلکہ ڈائجسٹوں کی دنیا کی بااثر شخصیات کو پاکیزہ کی سالگرہ کی سوغات مدیرہ انجم انصار نے دی اور خوب دی...... یقیناً یہ انجم باجی کے لیے بڑے کٹھن لمحات ہوتے ہیں کہ کسے یاد رکھیں، کسے بھول جائیں......؟ اور انجم باجی کبھی نہیں بھولتیں ان مصنفات کو جو آج ہمارے درمیان نہیں جزاک اللہ...... پاکیزہ ڈائری عظمیٰ محنت سے سجاتی ہیں، عظمیٰ اپنے قلم کو رواں کر دو بہت ہو گئی اب...... جلترنگ جس کے لیے میری روزِ اوّل سے ایک ہی رائے ہے۔ معمولی بات میں کیسے سادہ انداز میں انڈین ڈراموں کی بیشتر خواتین کے کردار کی نشاندہی کی ہے ان کے ڈراموں میں ہمیشہ کرمنل سی خواتین دکھائی جاتی ہیں۔ اسی خاکے میں انڈین خواتین آرٹسٹوں کے بلاؤز کے انداز کو ڈیکوریشن کی کرسیوں کے غلاف سے تشبیہ دیتے ہوئے لکھتی ہیں۔ مجھے تو اب وہاں کی خواتین کرسیاں لگتی ہیں۔ کبھی کبھی کا یہ فقرہ بھی خوب ہے کہ وہ اتنی مکارانہ شناخت کی حامل ہیں کہ کسی کی بھی شاپنگ دیکھ کر بتا دیتی ہیں کہ وہ کہاں سے کیسے اور کیوں خریدے گئے؟ اس فقرے میں مکارانہ شناخت کی حامل کی اصلاح کا جواب نہیں...... مہر کے حوالے سے کیا خوب لکھا ہے کہ مہر کا وعدہ پانچ لاکھ سے ہوتا ہوا...... پچاس ہزار تک آ گیا اور پھر صرف پانچ ہزار لکھوایا جیسے کہ آپ کے شیئرز، ڈوب کر کاغذ کے شیئر بن گئے ہیں۔ صغریٰ زیدی کے بعض منتخب اشعار قاری بہنیں بھی گنگنا رہی ہوتی ہیں کیا ہی اچھا ہو کہ اس سلسلے میں تھوڑی سی تبدیلی لے آئیں۔'' (تفصیلی تبصرے کا شکریہ، آپ کی تجاویز نوٹ کر لی گئی ہیں)

✍ عطیہ زاہرہ، لاہور سے۔ ''سرورق بہت خوب صورت ہے، جس میں بہار کے رنگ بھی واضح نظر آ رہے ہیں اور بدلتی رُت ماڈل کے چہرے پر بھی نمایاں ہے اور اگر اب بات کہانیوں کی کروں تو سکینہ فرح کا مکمل ناول بہت ہی زبردست ہے سلسلے وار ناول

بھی اچھے جا رہے ہیں، افسانے اس بار سب ایک سے بڑھ کر ایک ہیں، بہنوں کی محفل مجھے ہمیشہ سے ہی بہت پسند ہے۔ سب کے بارے میں پتا چلتا رہتا ہے۔ اس دفعہ پاکیزہ کی بااثر شخصیات کے بارے میں پڑھ کر بہت اچھا لگا، آپ نے جس طرح ان سب کے بارے میں لکھا ہے یہ بہت عزت کی بات ہے۔ نئے لکھنے والوں کے نام بھی شامل ہیں، مجموعی طور پر دیکھا جائے تو پرچہ اچھا ہے اور آپ لوگوں کی محنت کو ظاہر کر رہا ہے۔" (شکریہ)

✍ شاہرونہ علی، پنجاب سے۔ "بہت پرانی قاریہ ہوں یہ مجھے آپ کی وجہ سے پسند ہے کیونکہ میں آپ کی فین ہوں۔ اس میں تمام لکھاری بہنیں موتیوں کی لڑی کی طرح ہیں ایک سے بڑھ کر ایک...... نہ جانے آپ نے یہ موتی کہاں سے اکٹھے کیے ہیں، آج میں کچھ مسائل لے کر حاضر ہوئی ہوں۔ بالوں میں جو بھی ڈائی لگاتی ہوں مجھے الرجی کر دیتا ہے حالانکہ میں لگانے سے پہلے الرجی کی گولیاں بھی کھاتی ہوں، سرخ مہندی لگاتی ہوں جو مجھے سخت ناپسند ہے اگر کسی بہن کو کوئی بالوں کو کالا کرنے کا طریقہ آتا ہو پلیز بتائیں۔ تاعمر شکر گزار رہوں گی۔ (پتھر بھی لگایا بلکہ کافی ڈائی لگائے ہیں) اگر کسی بچی کو ماہواری کم آتی ہو تو کوئی دیسی ٹوٹکا ہو تو بتائیں، باجی انجم اس رسالے میں اگر ہر ماہ کسی نہ کسی رائٹر جو پاکیزہ کی ہوں کا انٹرویو بھی شائع کریں تو اچھا لگے گا۔ اس ماہ مارچ میں سب افسانے اچھے تھے مگر مجھے بند مٹھی بہت پسند آیا ہے اس کے لیے عقیلہ حق مبارک باد کی مستحق ہیں۔ باجی انجم صاحبہ کبھی آپ بھی اپنا انٹرویو دیں، انتظار رہے گا۔" (آپ کے مسائل ہماری قاری بہن حل کریں گی۔ پاکیزہ کی پسندیدگی کا شکریہ)

✍ ارم کمال، فیصل آباد سے۔ "اپریل کا سالگرہ نمبر بڑی ہی شان و شوکت کے ساتھ جلوہ افروز ہوا...... پاکیزہ کو 42 سالگرہ بہت بہت مبارک ہو، خدا کرے ہمارا پاکیزہ روز بروز ترقی کے جس اونچے مینار پر ہے اس پر ہمیشہ قائم رہے۔ آمین۔ بہنوں کی محفل میں اس دفعہ اتنے رنگ تھے کہ ہم رنگوں میں نہا سے گئے۔ ساری مشہور رائٹرز سے ملاقات دل کو اک نئی ترنگ دے گئی۔ باجی آپ کا ایک عظیم وصف یہ ہے کہ آپ سب کو ساتھ لے کر چلتی ہیں کبھی کسی کو بھولتی نہیں ہیں جو رائٹرز آج ہم میں نہیں آپ انہیں بھی نہیں بھولیں۔ قسط وار ناول بڑی آن بان اور شان سے آگے بڑھ رہے ہیں، اس کے علاوہ کہانیوں میں آگہی کا لمحہ، کہانیوں جیسی محبت اور پل صراط بہت ہی خوب صورت موتیوں کا گلدستہ تھیں۔ شائستہ زریں کا سروے، بہت ہی اچھوتا اور سالگرہ کی مناسبت سے تھا۔" (شکریہ)

✍ طاہرہ کنول، اورنگی ٹاؤن سے۔ "اپیا......! میں آپ کے ماہنامہ پاکیزہ کی عرصہ دراز سے قاری ہوں بلکہ یوں کہنا زیادہ موزوں ہوگا کہ جب سے ہوش سنبھالا ہے اور کتابوں کے مطالعے کا احساس ہوا تب سے ہی پاکیزہ سے تعارف رہا ہے اور اس کے ذریعے ہی اتنے بڑے اور عظیم لوگوں سے شرفِ تعارف حاصل ہوا، عرصے سے میرے دل میں یہ خواہش تھی کہ آپ کو خط لکھوں اور بہنوں کی محفل میں شامل ہوں اور آپ میرے بھی خط کا جواب دیں لیکن میں کبھی قلم اٹھانے کی جرأت نہیں کر سکی لیکن اپیا آج میں نے آپ کو خط لکھ دیا ہے اس امید پر کہ آپ اسے ردی کی ٹوکری کی غذا نہیں بنائیں گی۔ اپیا یہ میرا کسی بھی ماہنامے بلکہ کسی بھی ادارے یا شخص کو پہلا خط ہے جسے لکھنے میں میرے احساسات کے ساتھ ساتھ ایک مجبوری بھی شامل ہے۔" (اس محفل میں خوش آمدید...... دیگر باتوں کے لیے آپ مجھے فون کر لیں۔ میرا نمبر ہے 021.36981952)

✍ اسما صدیقہ، کراچی سے۔ "آپ کا مجھے کچھ کہنا ہے سے، بہنوں کی محفل اور پھر دعا میں بڑی اپنائیت ہے سارے سلسلے اور افسانے دل کو چھو لیتے ہیں، ہاں ذرا سا انداز کہیں کسی کہانی میں مصنوعی قسم کے ماحول میں ڈوبا نظر آتا ہے متاثر کرنے کے لیے انگلش (بے وجہ) پڑھتے ہوئے عجیب سی لگتی ہے۔" (ہاں یہ تو ہے)

✍ نگینہ ضیا بخش، کراچی سے۔ "مجھے معلوم ہے مئی کا شمارہ سالگرہ نمبر دو ہے، اس لیے میری جانب سے اور جہود ایجوکیشن سے وابستہ میڈم شاہینہ اور میڈم تنویر کی جانب سے بھی پاکیزہ کی سالگرہ کی مبارک باد قبول کریں۔ پاکیزہ ہر جگہ اور ہر اسکول میں پڑھا جاتا ہے کیا میں ٹیچرز سے متعلقہ نیوز بھی پاکیزہ میں لگوا سکتی ہوں؟" (جی ہاں، پاکیزہ سب کے لیے ہے۔ ہر بہن کی نیوز لگ سکتی ہے ہمارے لیے ہمارے قارئین بے حد اہم ہیں)

✍ تسنیم منیر علوی، دبئی سے۔ "مارچ کا شمارہ اپنی گوناگوں دلچسپیوں کے ساتھ سامنے ہے، ذکیہ بلگرامی سے پُرکیف ملاقات بڑی پُراثر رہی...... شائستہ زریں نے میری کامیابی میں تیرا بھی حصہ اچھا ترتیب دیا، حصہ لینے والی شخصیات نے بھی متاثر کیا۔ واقعی ماں دنیا کے کسی حصے میں بھی ہو عظیم ہے اگر اسی طرح کے پروگرام آئندہ بھی ہوتے رہیں تو دلچسپ رہے گا اور اس سلسلے





میں کراچی رابطہ نمبر پر بات کر کے آپ بتا سکتی ہیں ناں کہ ہم بھی شریکِ بزم ہو جائیں؟ افسانوں میں عاشفہ مسعود سب پر سبقت لے گئیں بے شک عورت کو ہر مقام پر دوسرے کے لیے ہی سوچنا اور جینا ہوتا ہے، خوب لکھا ویلنٹائن ڈے کے حوالے سے سعدیہ کی تحریر کوئی خاص تاثر نہ چھوڑ سکی۔ ہالا احمد کا حسب نسب بھی بس گوارا تھا کہانی اگر شروع میں کھل جائے تو اپنا تاثر کھو دیتی ہے۔ مکافاتِ عمل کا بھی یہی حال ہوا نام سے انجام کی خبر ہو گئی...... عروسہ نے عورت کی انا پر اچھا لکھا...... بند مٹھی میں شوہر اپنی پرانی چاہت کا دیوانہ رہا...... مگر انجام بہت سبق آموز رہا...... لوہے کی نیکی ذرا ہٹ کر لکھا گیا...... اور خوب لکھا...... میں مسلمان ہوں ایک عام سی کہانی تھی مگر طرزِ تحریر نے اس کو خاص بنا دیا۔" (تبصرے کا شکریہ)

✍ صائمہ سجاد بخش، کوہاٹ سے۔ "ذکیہ بلگرامی کا انٹرویو دیکھ کر خوشی ہوئی اللہ کرے زورِ قلم اور زیادہ اچھا لکھتی رہیں۔ نئی رائٹرز بھی اچھا لکھ رہی ہیں۔ دردانہ نوشین کا چشمِ نم آشنا اچھی تحریر تھی ایک سیلف میڈ انسان کی کہانی بس اینڈ بھی کچھ خوشگوار کرتے تو اچھا تھا۔ فاطمہ خان کا میں مسلمان ہوں بہت اچھا لگا، آج نیو جنریشن کی دوستی عیسائی مذہب رکھنے والوں سے بہت ہے اور عیسائی ہر طرح سے عیسائیت کا پرچار کر رہے ہیں اور ہمارے مسلمان ان کے لیے مرتد ہونے کو بھی تیار ہیں، بجائے اس کے کہ ان کو ہم اسلام کا میسج دیں ہم نے اسلام کو اپنی جڑوں میں بٹھایا ہی نہیں اگر ہم بچوں میں اسلام کی بنیادیں مضبوط کرتے تو شاید ریٹرن بھی اچھا ملتا۔ بہرحال اس کا اینڈ پڑھ کر دل دکھی ہوا کہ ایسا نہیں ہونا چاہیے تھا۔ عقیلہ حق نے بھی اچھے موضوع پر لکھا شادی شدہ زندگی واقعی مسلسل امتحان ہے، ہر روز نیا پرچہ اور استاد بھی نئے روز زندگی ایک نیا سبق دیتی ہے، بس ہمیں اپنے آپ کو مضبوط رکھنا ہوتا ہے، ثابت قدم اور ہر نئے چیلنج کے لیے تیار...... رضوانہ پرنس کا اک نئے موڑ پر اچھا جا رہا ہے فاران کا رویہ ہضم نہیں ہو رہا آخر یہی کہیں گے مرد ہوتے ہی تو تاچشم ہیں، کیا کہا جائے۔" (خواتین بھی تو ہوتی ہیں اس بارے میں کیا خیال ہے)

✍ اُمِ ثمامہ، سندھ سے۔ "انجم آپا آپ سے جب، جب بات کی سرتاپا اِک ماں سے بات کرنے کا احساس ہوا۔ آپ اپنے لہجے اور محبت سے انسان کو اپنے ساتھ جوڑ لیتی ہیں تقریباً ہر رسالے کی ایڈیٹر سے میری بات چیت ہے مگر آپ سے بات ہو تو...... صرف اک چیز حاوی رہتی ہے اور وہ ہے آپ کی حد درجہ شفقت...... میری اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ آپ کو جلد از جلد شفائے کاملہ عطا کرے اور آپ کا سایہ اپنے بچوں اور ہم سب پر تادیر قائم و دائم رکھے۔ (آمین) چند باتیں اور سلسلے ایسے ہیں جو پاکیزہ کو سب رسائل سے ایک الگ مقام دیتے ہیں جن کی وجہ سے وہ واقعی پاکیزہ لگنے لگتا ہے۔ ایک تو اداریہ اس قدر جامع اور خوب صورت ہوتا ہے کہ کیا کہنے پھر دین کی باتیں اور سب سے بڑی بات، بہنوں کی محفل جس طرح خدا اور رسولِ پاک کے ذکر سے شروع ہوتی ہے اور پھر ہر چھوٹی بڑی رائٹر، ریڈر سب کے خوشی، غم میں شریک ہوا جاتا ہے یہ باتیں دل کو چھو جاتی ہیں۔ آپا دو سال پہلے میرے اکلوتے جوان بھائی آفتاب لودھی کا روڈ ایکسیڈنٹ میں انتقال ہو گیا تھا تب سے رسالے پڑھنے چھوڑ دیے ہیں مارچ کا رسالہ اپنے افسانے کی وجہ سے منگوایا تھا تو یونہی آگے پیچھے سے دیکھا اور چند ایک افسانے بھی پڑھ لیے بس اب جو فارغ وقت ملتا ہے تو اس میں تلاوتِ قرآن پاک کرتی ہوں اور نوافل پڑھ کر بھائی کو ایصالِ ثواب کرتی ہوں...... آپ سے اور پاکیزہ سے جُڑے ہر انسان سے میری دلی درخواست ہے کہ ان کے ایصالِ ثواب کے لیے دعا کر دے اور یہ کہ ان اللہ تعالیٰ ان کے دونوں بیٹوں ایان لودھی اور ارسلان لودھی کو نیک زندگی، صحت اور خوشیاں دے اور انہیں اپنے باپ، دادا کے لیے صدقۂ جاریہ بنائے۔ (آمین) سب سے پہلے ایک اہم شے کی طرف توجہ دلانا چاہوں گی پاکیزہ میں اِک سلسلہ ہے شوابے ہومیو کلینک، یہ ٹھیک ہے کہ یہ اِک طرح کا کارِ خیر ہے کافی لوگ گھر بیٹھے اپنے مسائل بتاتے ہیں اور انہیں دوا کا پتا چل جاتا ہے وہ استعمال کرتے ہوں گے تو انہیں شفا بھی ملتی ہو گی مگر یہ رسائل پندرہ سے بیس سال تک کی لڑکیاں بھی پڑھتی ہیں اور پھر حال بتانے کے لیے اس قدر تفصیل بتانا بلا ضرورت ہے کم سے کم طریقے سے بھی بتایا جا سکتا ہے کیونکہ یہ تو آپ کسی سے بھی معلوم کروا لیں تو اتنی تفصیلات کسی کے بھی ذوق پر گراں گزرتی ہو گی۔ مجھے امید ہے کہ جلد از جلد اس مسئلے کی طرف توجہ دی جائے گی۔ افسانوں میں اُمِ طیفور کے گھر نے رُلا دیا بہت خوب لکھا واقعی یہ ایک اچھا افسانہ تھا۔ شیریں حیدر نے والد صاحب کی وفات پر جو مضمون لکھا تھا وہ پڑھ کر بہت دیر تک روتی رہی بھائی جان یاد آتے رہے پھر ان کے والد کے لیے دعائے مغفرت کی باپ بھائی کے دم سے میکا قائم ہوتا ہے یہ ہر لڑکی کا مان ہوتے ہیں اللہ پاک سب کا یہ مان قائم رکھے۔ اِک اور چیز جو اس ماہ کے پاکیزہ کی پاکیزگی میں چار چاند لگا رہی تھی جو صحیح معنوں میں ماہِ مارچ کے پاکیزہ کی جان تھا وہ تھا ڈاکٹر

ذکیہ بلگرامی کا انٹرویو...... ان کی زندگی کا اک، اک اور ہر عمل قابلِ تحسین ہے انہوں نے بالکل ٹھیک لکھا ہے کہ قرآن پاک کو ترجمے کے ساتھ پڑھیے آپ پر حیرتوں اور مسرتوں کا اک انوکھا در وا ہو جائے گا۔ میں گزشتہ دو سال سے قرآن پاک ترجمے کے ساتھ پڑھ رہی ہوں اور آپ یقین کریں ہر دن ہر بار کی پڑھی ہوئی بات بالکل نئی لگتی ہے اور میرے ساتھ ایک اور بات بھی ہے رات یا سارا دن جو مسئلہ یا جو مشکل میرے ساتھ چلتی ہے صبح جب میں قرآن پاک پڑھتی ہوں تو اس کے ترجمے میں اس کا ذکر ضرور ہوتا ہے اور میری مشکل آسان ہو جاتی ہے حیرت انگیز بات ہے مگر آپ لوگ آزما کر دیکھ لیں، یہ سچ ہے اس عظیم کتاب کی طرح جو دنیا اور دین کے ہر مسئلے کا حل ہے۔ مجھے ذکیہ جی سے یہ پوچھنا ہے کہ انہوں نے قرآن پاک کیسے لکھنا شروع کیا میرا مطلب ہے کاغذوں پر یا کسی بڑے جرنل میں مجھے یہ بات سمجھ نہیں آئی۔" (اس بارے میں ذکیہ بلگرامی تفصیل سے بتا دیں گی جسے ہم جلد از جلد شائع کر دیں گے کچھ میں نے ایک بہن کے خط کے جواب میں بھی لکھا ہے)

☒ عبدالعزیز جی آنہ، چکوال۔ برادرم ماہنامہ پاکیزہ گھر کے ہر فرد کے لیے ہے، آپ اس کی سطر سطر پڑھیں مگر اس میں صرف بہنوں کی تحریریں شائع ہوتی ہیں...... پاکیزہ کی پسندیدگی کے لیے مشکور ہوں...... جی میری اب تک ٹوٹل 20 کتب شائع ہو چکی ہیں جو ہر شہر کے اردو بازار سے مل سکتی ہیں۔

☒ شبنم کنول، گاؤں پاپا نگری۔ آپ کو اپنی بہن اور اپنے کزن کی شادی مبارک ہو، اپنی تحریریں اور مراسلات ہمیں ضرور بھجوائیں ہم آپ کی حوصلہ افزائی کرنے کی پوری کوشش کریں گے...... مگر آپ نے جو نظم ہمیں بھیجی ہے وہ شائع کرنے کی ہماری سکت نہیں ہے آپ کی خوشی کے لیے اس کا ایک شعر شائع کر رہی ہوں۔ جب دیکھا تجھے تو دل بس میں نہ رہا۔ میں جس بس میں بیٹھی تھی اس کا پہیا ہی نہ رہا...... اب تو خوش ہو ناں!

☒ سارہ ملک، راول پنڈی، خوش آمدید، تم افسانہ نگار بھی اچھی ہو اور شاعرہ بھی...... تمہارا افسانہ قابلِ اشاعت ہے، حوصلہ افزائی ضرور ہوگی...... اب تو خوش ہو ناں......

✍ تسنیم رضا، ذوالفقار، فیصل آباد سے۔ "بہنوں کی محفل کی رونق دوبالا کرنے پہنچ گئی۔ یہ محفل ایک مکمل محفل ہے کیونکہ اس میں بہنیں اپنے دکھ سکھ شیئر کرتی ہیں۔ مرحومین کے لیے دعائے مغفرت ہوتی ہے اور بیماروں کے لیے صحت یابی کی دعا مانگی جاتی ہے سب سے پہلے آپی انجم کوئی اچھی بات بتاتی ہیں درودِ ابراہیمی اور آیتِ کریمہ پڑھواتی ہیں اور اینڈ میں مکمل دعا کرواتی ہیں۔ اس بار ذکیہ بلگرامی صاحبہ جیسی نیک شخصیت سے ملاقات کی بہت کچھ سیکھا۔ عاشفہ مسعود کو سب سے آخر میں پڑھا مگر تبصرہ سب سے پہلے لکھ رہی ہوں۔ عاشفہ صاحبہ کے کریلوں کا جو حال ہوا وہی میرے محنت سے بنائے شامی کبابوں کا ہوتا ہے۔ امانت میں ابھی ڈاکٹر صاحبہ کی وہی حرکتیں ہیں ذہنی مرض کے باعث گل جان سے رابی کے سامنے راز فاش ہونے لگا تھا کہ جلدی میں بات سنبھال لی۔ آخری قسط تک تمام قصہ رابی کو معلوم تو ہونا ہی ہے جو ہمیں ابھی سمجھ میں آنے لگا ہے۔ دردانہ نوشین کی چشمِ غم آشنا میں رجب بیگ کا کہانی سنانے کا انداز بالکل ایسے لگا جیسے ہم بچپن میں کہانی سنا کرتے تھے یہ انداز اچھا لگا۔ رشناج نے نہایت سچائی سے اپنی ذات کا محاسبہ کیا خود کو اغراض کا غلام قرار دیا اور بے غرض ہو کر یماں کی سوچ بدل کر رجب کی زندگی میں خوشیاں لانے کا بیڑا اٹھایا۔ یہ بات اس کی عمدہ سوچ کی عکاسی کرتی ہے جبکہ اس کی آنکھ سے گرنے والے موتی کچھ اور ہی کہانی سنا رہے تھے۔ میں مسلمان ہوں فاطمہ خان نے اپنے مذہب اسلام سے متعلق کہانی لکھی۔ میری یعنی سکینہ نے تو ایک پیدائشی مسلمان کو بھی مات دے دی۔ حقوق اللہ اور حقوق العباد نبھانے میں بیٹے کی تربیت بھی اسلامی اصولوں پر کی۔ لوہے کی نیکی واقعی انتہائی مضبوط تھی سب سے مشکل کام چودہ سالہ ثمرہ نے کیا جو ہم چاہنے کے باوجود نہیں کرتے اور غیبت کرتے وقت بالکل خیال نہیں کرتے کہ ہماری گنی چنی نیکیاں لوہے کی نہیں ہیں۔ بشریٰ گوندل نے تو ہیر رانجھے کا وہ تصور دیا کہ اگر کیدو درمیان میں نہ آتا تو انجام ایسا ہوتا...... جہاں پانڈے کھڑ کنے اور ہیر، رانجھا کی مزیدار لڑائی نے لطف دیا وہاں مرد مار شہزادی کے سُوٹوں، ڈنڈوں نے بھی مسکراہٹ بکھیر دی آخر کار ایک شہزادہ آیا اور ایک نہ سُدھرنے والی لڑکی کو محبت کی زبان میں سدھار گیا یعنی سچی محبت میں اس قدر طاقت ہوتی ہے۔ عقیلہ حق نے تو شادی شدہ عورت کی زندگی کو کھول کر بیان کیا ہے کہ کامیاب عورت کہلانے کے لیے ہمیں کس، کس امتحان سے گزرنا پڑتا ہے۔ مکافاتِ عمل ام ثمامہ کی میں خالہ بی بی سی جیسی عورتیں ہر گلی اور محلے میں ملتی ہیں جن پر ہر آئے گئے پر تبصرہ کرنا فرض ہوتا ہے ان کے اپنے گھر خواہ کھیاں بھنکیں یا





اولاد بگڑے پروا نہیں ہوتی آنکھ اس وقت کھلتی ہے جب پانی سر سے اونچا ہو جاتا ہے۔ حسب نسب میں ہالا احمد کو ایسا ابا کہاں سے لبا...... جس کے ساتھ واوا ای چنگی ہوئی......" (بہت اچھی ہوئی)

✍ رضوانہ آفتاب، کراچی سے۔ "پاکیزہ میں دو بہنوں نے آپ سے علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی سے متعلق استفسار کیا تھا...... مجھے اس یونیورسٹی کے متعلق کچھ معلومات ہے جو میں تحریر کر رہی ہوں۔ علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی نے ملک کے مختلف حصوں میں 32 علاقائی دفاتر قائم کر رکھے ہیں تاکہ جامعہ کے غیر مرکزی نظامِ تعلیم کو آپس میں مربوط کر دیا جائے۔ ان کے تمام تر مسائل کے لیے جزوقتی اساتذہ کا تقرر کیا جاتا ہے، ان کے پاس اپنا ٹائم ٹیبل ہوتا ہے، طالب علم جب اپنا اسائنمنٹ مکمل کر لیتے ہیں تو وہ اپنے ٹیوٹر کو روانہ کر دیتے ہیں، ٹیوٹر ان کا مشاہدہ کرنے کے بعد اسائنمنٹ لوٹا دیتے ہیں۔ یونیورسٹی سیمینار کے انعقاد کا انتظام کرتی ہے اور اپنے علاقوں میں امتحانات کا بندوبست کرتے ہیں تاکہ پاکستان کے کونے، کونے میں موجود طالب علموں سے رابطے میں رہیں، علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی میٹرک، انٹرمیڈیٹ، بی اے، آرٹس، سائنس، بی ایڈ، ایم ایڈ پوسٹ گریجویٹ، ایم فل اور پی ایچ ڈی کے پروگرام پیش کرتی ہے اس کے علاوہ سرٹیفکیٹ ڈپلوما اور ڈگری پر محیط پروگرام پیش کرتی ہے شارٹ کورسز پر مشتمل پروگرام، کمپیوٹر، literay اور بہبود آبادی کے پروگرام خاص طور پر شامل ہیں۔ جو لوگ خواہش مند ہیں وہ درج ذیل نمبر اور ایڈریس پر رابطہ کر سکتے ہیں۔ syed tariq hussain uni,s deputy regional director karachi; phone 02199246098.101 email address aiou,edu.pk

✍ سروری ارشد، گوجرانوالہ سے۔ "میں آپ کے رسالے کی چھٹی جماعت سے قاری ہوں، اب تو عرصہ ہو گیا پڑھتے ہوئے، مجھے اس میں چھپنے والی تمام چیزیں یاد نہیں...... آپ کی تحریر آیا ہے بلاوا میری سرکار کا جسے آپ نے بہت اچھے لفظوں میں بیان کیا ہے۔ سیما سراج، شازیہ چوہدری (مرحومہ) صائمہ اکرم، سیما یاسمین مجتبیٰ، سیما غزل، نزہت جبیں، عظمیٰ آفاق سعید، عالیہ حرا، شیریں حیدر ان سب کو بہت سلام، سدرہ کلثوم مروت دوستی کی خواہش رکھتی ہیں آپ ان کو کہیں کہ مجھ سے دوستی کریں سچا دوست کیا ہوتا ہے میں بن کے دکھاؤں گی وہ مجھے خط لکھ سکتی ہیں ان کا خط آنے پر ان کو گفٹ کے طور پر اپنی تصویر بھیجوں گی۔" (آپ کی تصویر ان کے لیے واقعی گفٹ ہوگی یہ تو ان سے پوچھنا پڑے گا)

✍ شازیہ رباب، ننڈ پور کا مونگی سے۔ "ایک سال کے عرصے بعد پھر حاضر ہوں، یوں تو پاکیزہ سے رابطہ کبھی نہیں ٹوٹا، ہر ماہ ہر خبر سے آگاہی ہو ہی جاتی ہے مگر اس بار دو باتوں نے ساری سستی اور مصروفیت بہت پیچھے دھکیل دی۔ ایک تو آپ کی علالت اور دوسری عمیرہ احمد کی شادی...... ان دونوں خبروں نے قلم اٹھانے پر مجبور کر دیا...... آپی...... یقین کریں آپ کی بیماری کی خبر نے پریشان کر دیا۔ خدا آپ کو ہر مصیبت اور پریشانی سے دور رکھے، آمین... اور دوسری بات...... عمیرہ احمد کو شادی بے حد و بے حساب مبارک ہو، خدا کرے عمیرہ کا نیا سفرِ حیات خوشگوار رہے، عمیرہ کی شادی کی تصاویر پاکیزہ کے سالگرہ نمبر میں ضرور دیجیے گا اور شادی کا احوال بھی۔ امینہ عندلیب کے بارے میں ہر ماہ پڑھ کر پریشان ہو جاتے ہیں، خدا اسے تندرستی اور صحت دے۔ میں امینہ کو ایک لمبے عرصے سے جانتی ہوں جب اسٹوڈنٹ دور میں ریڈیو سننے کے انتہائی شوقین تھے تب سے امینہ عندلیب سے شناسائی ہے۔ سب سے پہلے بہنوں کی محفل پڑھتی ہوں، جس میں اب نئی، نئی بہنیں آ رہی ہیں اور چھا رہی ہیں، ہمارے دور کی بہنیں اب پتا نہیں میری طرح کہاں اور کس حال میں مصروف ہیں۔ مجھے فصیحہ آصف کے تبصرے، بہت اچھے لگتے ہیں اور اس کے علاوہ اس بار سلمیٰ اعوان کا خط بہت دیر بعد پڑھنے کو ملا اور یقین کریں بہت زبردست خط تھا۔ سب دل کی باتیں تھیں اور بھرپور تبصرہ تھا، اس کے علاوہ اکثر ممتاز ضیا کے تبصرے بہت اچھے لگتے ہیں۔ کہانیوں میں مسلسل ناول شامِ شہر یاراں بہت پسند آ رہا ہے، امانت، رفعت سراج کا الجھتا ہی جا رہا ہے۔ چلیں دیکھتے ہیں آگے، آگے ہوتا ہے کیا رضوانہ پرنس کے ناول اک نئے موڑ پر نے نیا موڑ لے لیا ہے، اب شہزادی کی قسمت کہاں تک اڑان بھرتی ہے دیکھتے ہیں، زنیرا سے دلی لگاؤ ہے۔ ویسے آپی، پاکیزہ میں شہزادیاں زیادہ ہی ہو گئی ہیں۔ ہر کہانی میں شہزادی نام ہی چل رہا ہے۔ ویسے بشریٰ گوندل کا طرزِ تحریر اچھا لگا۔ اُمِ طیفور، عروسہ عالم، اور دردانہ نوشین نے متاثر کیا۔ ترکِ وفا، نایاب جیلانی کا ناولٹ کسی اور ہی زبان کا اردو ترجمہ لگ رہا ہے خیر کہانی، اچھی ہے سسپنس سے بھرپور...... مستقل سلسلے سارے اچھے ہیں، سندیسے ذرا مزاحیہ ٹائپ ہونے چاہئیں جیسے آج کل بہت مزے کے ایس ایم ایس موصول ہوتے ہیں۔" (اب تم مزے،

مزے کے سندیسے بھیجوناں......)

زینت عبدالصمد، میر پور ساکرو سے۔ ”مارچ کا شمارہ جب ہاتھ میں آیا تو اس کی سب سے خاص بات محترمہ ذکیہ بلگرامی صاحبہ کا انٹرویو رہا...... بے شک وہ ایسی ہستیوں میں سے ہیں جن کا نام سنہرے حرفوں سے لکھے جانے کے قابل ہے، اللہ سبحان تعالیٰ نے انہیں بہت بڑے اعزاز سے نوازا ہے۔ قرآن پاک کی کتابت اللہ پاک کی بہت بڑی نوزاش ہے پھر ان کی گفتگو میں کوئی فخر کوئی غرور نہیں اللہ پاک انہیں صحت، طاقت اور لمبی عمر عطا فرمائے تا کہ وہ اس عظیم کام کو اسی طرح جاری رکھیں۔ بہت سی دعائیں ان کے لیے، شیریں حیدر نے اپنے والد صاحب کی یاد میں لکھا بے شک والدین ایسی ہستیاں ہیں جن کے لیے جتنا کہا جائے کم ہے اللہ انہیں غریقِ رحمت کرے...... (آمین) اِک نئے موڑ پر آہستہ، آہستہ دلچسپ ہوتی چلی جا رہی ہے جبکہ شامِ شہر یاراں کسی شطرنج کی بساط کی صورت سامنے آئی ہے۔ ترکِ وفا میں نایاب جیلانی جرمن کلچر سے متعارف کروا رہی ہیں۔ ماضی اور حال کو ایک ساتھ لے کر چلنا اچھا لگ رہا ہے، لوہے کی نیکی کے لیے صرف یہ کہوں گی مختصر مگر پُراثر چشمِ غم آشنا میں دردانہ نوشین نے ندیم رجب بیگ صاحب کی صورت ایک آئیڈیل سے متعارف کروایا جبکہ حسب نسب میں بڑے بول اور تکبر کی جھلک نظر آئی۔ نہ جانے کیوں ہمارے معاشرے میں حسب نسب، ذات پات کو انسانیت پر فوقیت دی جاتی ہے دیکھتے ہیں سالگرہ نمبر میں اس بار کیا سرپرائز ہے۔“ (تبصرے کا شکریہ......ہاں دو سو سے زائد بااثر شخصیات سے مل کر کیسا لگا۔)

لاریب ماہ زیب، چونیاں سے۔ ”ٹائٹل اچھا تھا۔ عمیرہ احمد کو شادی کی بہت، بہت مبارک ہو...... اللہ ان پر ہمیشہ اپنی رحمت کا سایہ رکھے۔ (آمین) رفعت سراج نے بے قصور ستارہ کو ناحق مار دیا۔ اب امانت میں وہ جان نہیں رہی جو ستارہ کی ذہانت آمیز گفتگو کاٹ دار جملوں کے ذریعے کہانی میں پڑتی تھی۔ شامِ شہر یاراں ہمیشہ کی طرح زبردست تھا لیکن میرال کا مہر زاد سے بدگمان ہونا ہمیں اچھا نہیں لگے گا یہ نہیں ہونا چاہیے، زوئی اور نادر کو خوش باش دیکھ کر ہمیں بھی خوشی ہوتی ہے، عروسہ عالم کا افسانہ اس لحاظ سے بہت اچھا لگا کہ ایک لڑکی کو اپنے حق کے لیے کمزور واقعی نہیں پڑنا چاہیے۔ اک معصوم خواہش نے بہت رلایا۔ مکافاتِ عمل کی خالہ بی بی سی جیسی عورتیں ہر جگہ پائی جاتی ہیں جو بنا پر کے ہی پرندہ بنا لیتی ہیں۔ اللہ اس طرح کی عورتوں کے شر سے بچائے۔ بند مٹھی میں عائشہ کا کردار بہت بھایا۔ مشرقی معاشرے کی تقریباً ہر تیسری یا چوتھی عورت کو ان ہی حالات کا سامنا کرنا پڑتا ہے پر سبھی عائشہ جیسی اعلیٰ ظرف نہیں ہوتیں۔ اس دفعہ اسٹوری آف دی منتھ دردانہ نوشین خان کی چشمِ غم آشنا ٹھہری۔ ندیم رجب بیگ جیسے ہمدرد اور ایثار پسند لوگ بہت نایاب ہوتے جا رہے ہیں۔ جو انفرادی نہیں اجتماعی مفاد کی سوچ رکھتے ہوں۔ یہ کہانی مدتوں یاد رہے گی۔ جلترنگ اس دفعہ بہت اچھا تھا۔ میں اکثر گنگناتی ہوں میں ارم کمال اور فاطمہ کے شعر بہت پسند آئے۔ وہ آئے بزم میں ذکیہ بلگرامی سے ملنا بے حد اچھا لگا۔ اللہ ان جیسا حوصلہ اور قرآن پاک سے محبت ہمیں بھی عطا فرمائے، آمین۔ پلیز یہ درخواست ہے کہ شوبز کے لوگوں کو بزم سے دور ہی رکھیے گا۔ وہ تو ہر طرف چھائے رہتے ہیں لیکن ادبی لوگوں سے ملنے کا کبھی، کبھی ہی موقع ملتا ہے سو اس سلسلے کو مصنفین اور ادیبوں کے لیے مختص رہنے دیجیے اور بزم کے آئندہ مہمانوں کو عنیزہ سید، عمیرہ احمد، نگہت سیما، سائرہ رضا یا شیریں حیدر میں سے کسی کو ہونا چاہیے۔“ (جی ضرور)

نسیم سکینہ صدف، پنجاب سے۔ ”پاکیزہ کا تازہ شمارہ موصول ہوا تو ایک مبہوت کُن اور بے حد خوش آئند سرشاری کی کیفیت طاری ہوگئی۔ سبحان اللہ کیسی بجلی اور ساونت اور ولولہ (بلکہ تہلکہ) آفرین دستاویز آپ نے مرتب کر دی۔“ (پاکیزہ کی خوب صورتی، کامیابی اور کامرانی کی اصل وجہ......عمدہ ٹیم ورک ہے)

ثنا اجالا، بھلوال سے۔ ”مارچ کے پاکیزہ کی ٹائٹل گرل بس ٹھیک تھی۔ مجھے کچھ کہنا ہے زبردست آپ نے منزل کے بارے میں بات کی ہماری منزل ابھی بہت دور ہے...... اس کے بعد ترکِ وفا پڑھی واؤ امیزنگ جیسا میں نے سوچا تھا ویسا ہی ہوا مطلب اس قسط میں ہیرو سامنے آ ہی گیا۔ ام طیفور کے قلم سے معصوم سی خواہش پڑھی۔ حیرت کا زبردست جھٹکا لگا کہانی پڑھ کر ثانیہ بے چاری مر گئی بہت دکھی اسٹوری تھی۔ بشریٰ گوندل کے کیا کہنے کہانی کے دوران ہنس، ہنس کے پاگل ہوگئی ایسی کہانی لکھ کر آپ نے چند لمحے دنیا کے دکھ درد ہمیں بھلا دیے۔ مکافاتِ عمل بی بی سی اینڈ پہ پھوٹ، پھوٹ کے روئی کہ ہمسایوں کے گھر کی خیر خبر رکھتی تھی اپنے بچوں کی بھی دیکھ بھال کرتی تو نوبت ایسی نہ آتی، ڈاکٹر ذکیہ سے ملاقات بہترین رہی ڈاکٹر صاحبہ کتنی نیک فطرت ہیں ان کے خیالات بہت اعلیٰ





ہیں۔ شیریں حیدر کے والد کا پڑھ کر دکھ ہوا خدا انہیں جنت الفردوس میں جگہ عطا فرمائے (آمین) میرے ہو کے رہو...... سعدیہ نے ٹھیک لکھا۔ کہاں ہیرو لڑکی کو گفٹ بھیجتا ہے اور کہاں شادی بھی ہو جاتی ہے۔“ (ہاں بھئی اب الٹا پلٹا ہی چل رہا ہے)

زینیا حسن، کراچی سے۔ ”عام طور پر خواتین کے جرائد کے سرورق مجھے متاثر نہیں کرتے مگر پاکیزہ کے سرورق منفرد ہوتے ہیں کچھ ہاتھ کمپیوٹر گرافکس کا بھی ہوتا ہے۔ اپریل کے سالگرہ نمبر کا سرورق بے حد پسند آیا۔ میری عادت ہے میں ہر رسالہ آخری صفحے سے دیکھنا شروع کرتی ہوں لہٰذا تبصرہ بھی اسی لحاظ سے ہے، مستقل سلسلے تمام ہی مفید اور دلچسپ ہیں۔ جلترنگ کے کیا کہنے...... پڑھتے ہوئے اردگرد جلترنگ سے بجتے ہیں اسی لیے بہنوں کی محفل کے تقریباً ہر تبصرے میں آپ کے قلم کے جادو اور مزاح کی تعریف میں بھی جلترنگ بجتے ہیں۔ سندیسے میں ساریہ چوہدری، گجرات، ماہ زیب، لاریب، چونیاں اور عظمیٰ محمود، راولپنڈی کے سندیسے بے حد پسند آئے۔ پاکیزہ ڈائری میں عظمیٰ کے انتخاب کی داد دینی پڑتی ہے۔ یہ لڑکی اتنی مصروفیت میں بھی اتنی محنت اور مستقل مزاجی سے پاکیزہ ڈائری کو سجاتی، سنوارتی ہے۔ آخر بیٹی کس کی ہے۔ بہنوں کی محفل تو ایک، ایک لفظ بغور پڑھتی ہوں، اب تو تبصرہ نگار بہنیں، بہت اپنی، اپنی سی لگتی ہیں۔ میں آپ کے خلوص اور محبت کا کیا کہوں...... ایسے ہی تو لاکھوں دلوں کو آپ نے محبت سے نہیں جیتا۔ خلوص اور محبت وہ بھی الفاظ کے ذریعے جیتنا قابلِ رشک اور قابلِ فخر ہے۔ میری طویل غیر حاضری کے باوجود پچھلے سال بھی سالگرہ نمبر میں اپنا نام دیکھ کر بے حد خوشی ہوئی اور اس سال بھی...... فون پر بات کر کے آپ کی آواز اور محبت بھرے الفاظ میرے لیے آکسیجن کا کام دیتے ہیں۔ عذرا باجی نے بھی جس طرح میری بیٹی کے انتقال پر میری ہمت بندھائی وہ میں بھول نہیں سکتی۔ یہاں کچھ لوگوں کا ذکر کرنا چاہوں گی سب سے پہلے میری پیاری ہما کوکب بخاری آواز دے کہاں ہے لڑکی تم کہاں ہو؟ تمہارے خطوط آج بھی میرے پاس محفوظ ہیں صبیحہ شاہ اور ساجدہ حبیب میرے دل کے بے حد قریب ہیں۔ جنہوں نے پاکیزہ میں شائع ہونے والے میرے پہلے افسانے کو بے حد سراہا تھا اور لکھا تھا کہ میرا اندازِ تحریر عصمت چغتائی سے ملتا ہے۔ اتنی بڑی مصنفات کی تعریف میرے لیے بے حد اعزاز کی بات ہے۔ سیما یاسمین مجتبیٰ، رضوانہ پرنس اور بہت سے نام ہیں جن کی بے حد یاد آتی ہے۔ رضوانہ پرنس میری پسندیدہ افسانہ نگار ہیں، تحریر میں روانی ہے، لفظوں کا انتخاب عمدہ اور مشاہدہ زبردست ہے۔ زندگی کی چھوٹی، چھوٹی باتوں کو بنیاد بنا کر خوب صورت کہانی بُنتی ہیں۔ انجم انصار کے افسانے بے حد اچھے موضوع پر، منفرد اندازِ تحریر کے ساتھ بہت پسند آتے ہیں مگر شاید مدیرہ پاکیزہ کو اس بات کا اندازہ نہیں ہے کہ قارئین ہر ماہ ان کے افسانے کا بے چینی سے انتظار کرتے ہیں۔ وہ کیوں اپنے افسانوں کی اشاعت میں کنجوسی کرتی ہیں۔ سالگرہ نمبر میں سالگرہ کے حوالے سے کیا گیا سروے مختلف نوعیت کا تھا جو بے حد پسند آیا۔ ویل ڈن شائستہ زریں...... نگہت اعظمی، نگہت سیما، فرحت احمد، روشانے عبدالقیوم سب نے اچھا لکھا مگر شہناز وسیم سب پر بازی لے گئیں۔“ (بے حد پُرمحبت تبصرے کا شکریہ)

قارئین بہنو! پاکیزہ کا آئندہ شمارہ ناولٹ نمبر ہوگا ہم پہلے بھی آپ سے یہ کہہ چکے ہیں کہ پاکیزہ پڑھنے والی ہر بہن ہمارے لیے خاص الخاص کا درجہ رکھتی ہے اگر آپ پاکیزہ کے صفحات میں اپنا انٹرویو شائع کروانا چاہتی ہیں تو تصویر کے ساتھ یا بغیر تصویر کے...... آپ اپنے بارے میں ایک صفحے پر لکھ بھیجیں...... اسے ہم ضرور شائع کریں گے۔ اب آئیں ہم سب مل کر دعا مانگتے ہیں مگر اول آخر درودِ ابراہیمیؑ پڑھنا مت بھولیے گا۔ یا اللہ یا رحمٰن یا رحیم میرے جسم کو شفا دل کو اپنی ذات کا یقینِ کامل اور آنکھوں کو نورِ بصیرت عطا فرما اور جب تک زندہ رہوں اپنے ذکر کو صبح شام میری زبان پر جاری فرما دے اور ایسی جگہ سے مجھے رزق دے جو بلا رکاوٹ ملتا ہی رہے۔ یارب العالمین تو مجھ سے، میری آل اولاد سے ہمیشہ، ہمیشہ راضی رہنا...... ہر گناہ ہر غلطی اور ہر کوتاہی کو معاف کرنا اور دونوں جہانوں میں مجھے خیر عطا فرمانا کہ تو سب سے بڑھ کر رحم کرنے والا ہے...... بے شک میرا رب ہر چیز پر قادر ہے اور میرا رب برکت اور بلندی والا ہے۔

یا مجیبُ یا مجیبُ یا مجیبُ

دعا گو

آپ کی باجی

انجم انصار



# پاکیزہ ڈائری

عظمیٰ آفاق سعید

## حمدِ باری تعالیٰ

سب رشتے کٹ جائیں مولا، تیرا رشتہ باقی
میرے مولا! تو ہے سب کا سچا سوہنا ساتھی
تو ہے ایسا راز جو اَب تک جان سکا نہ کوئی
جس نے تجھ کو جانا پرکھا، بس اِک بشر نوری
جتنے بھی تو فیض دلائے، جتنے کرم دکھائے
تیرے سامنے تھر تھر کانپے، ہر اِک بشر خاکی
شر ہو یا کہ خیر ہو سارے، تیرے ہی جلوے ہیں
شر مسلط کر ڈالا جب دل کی حالت بدلی
جس کو دے توفیق تو ربّا، کرے محاسبہ اپنا
ایسے لوگوں نے ہی مولا، جنگِ اکبر جیتی
مجھ کو بھی تو شامل کرلے، ایسے ہی لوگوں میں
ہدایت کی تو شمع تھما دے، اپنی ازلی، ابدی
تاحال تو نے کرم نوازا یونہی کرم دکھانا
تیرا کرم تلاشتے گزری، اپنی سلور جوبلی
حمدوں اور نعتوں سے بھردوں دنیا کا چپّا چپّا
ہُو، ہُو کرتے عمر گزاروں بقیہ رہ گئی جتنی
ہو نہ پائے پھر بھی تیری اور تیرے محبوب کی مدح
چاہے بازی ہم لگا دیں، اپنے سر اور دھڑ کی
ہم سے دور ہو کر بھی تو شہ رگ سے نزدیک
جب بھی تجھ کو جس نے پکارا تو نے سن لی اس کی

از: کوثر خالد، جڑانوالہ

## نعتِ رسولِ مقبول ﷺ

آؤ فرشتو مجھ کو سناؤ پیارے نبیؐ کی نوری بتیاں
پل، پل سوؤں، پل، پل جاگوں کیسے کٹیں جیون کی رتیاں
پھول کھلاؤ خوشبو پھیلے مہک اٹھے سنسار
بوٹا بوٹا نعت سنائے کِھل جائیں سب کلیاں
درد جدائی سہہ نہ پاؤں دل کی باتیں کہہ نہ پاؤں
کس سے کہوں اور کس کو بتاؤں روتی ہیں کیوں انکھیاں
آپ کی جالی پکڑے، پکڑے صبح سے کردوں شام
خوش ہو جاؤں چین سے بیٹھوں تھک جائیں جب ہتھیاں
بارہ ربیع الاول آئی سب نے مل کر عید منائی
ہم بھی ان کی شان میں گائیں مل بیٹھیں سب سکھیاں

کلام: ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی
مرسلہ: ہنین عباس، کراچی

## ماں

☆ کسی نے پوچھا...... ماں کیا ہے؟
☆ قدرت نے کہا...... میری طرف سے قیمتی اور نایاب تحفہ......!
☆ استاد نے کہا...... ایک ایسی ہستی جو اولین و بہترین درس گاہ ہے۔
☆ جنت نے کہا...... اتنی عظیم ہستی کہ میں اس کے قدموں تلے ہوں۔
☆ زندگی بولی...... وہ انمول نعمت جو فقط زندگی دینا جانتی ہے۔
☆ شاعر بولا...... ماں ایک ایسی غزل جو سننے والے کو رُلا دیتی ہے۔
☆ دل نے کہا...... ایک ایسی رازدار ہستی جس کا دل محبت کا ٹھاٹھیں مارتا سمندر ہے۔
☆ اولاد نے کہا...... ایسی پناہ گاہ، چھپر چھاؤں جو آغوش میں لے، لے تو مصیبتیں ڈر کر دور بھاگ جائیں۔

مرسلہ: جبیں نیاز، ملتان

## ماں کا مقام

حضرت موسیٰ علیہ السلام وہ جلیل القدر پیغمبر





تھے جن کو خدائے بزرگ و برتر نے پیغمبری اور کلام کے لیے منتخب فرمایا اور معجزات عطا کیے۔ جب آپؑ کوہِ طور پر اللہ تعالیٰ سے کلام کے لیے جاتے تو ان کی سلامتی کی دعا ان کی ماں کے مقدس لبوں پر ہوتی۔ والدہ محترمہ کے انتقال کے بعد جب آپ ایک مرتبہ کوہِ طور پر اللہ تعالیٰ سے ہم کلام ہونے جا رہے تھے تو غیب سے آواز آئی۔ ”اے موسیٰ! سنبھل کے اب تمہارے لیے دعا کرنے والی تمہاری ماں نہیں۔“

مرسلہ: تسنیم قریشی، کوہاٹ

## ماں

ایک رات حضرت بایزید بسطامیؒ کی والدہ نے پانی طلب کیا۔ آپ نہر سے جا کر پانی لائے تو والدہ سو چکی تھیں۔ موسم سرما تھا آپ پانی لیے والدہ کے پاس کھڑے رہے۔ یہاں تک کہ ہاتھ سن ہو گیا۔ جب وہ جاگیں تو پانی پیا اور دعا کی۔ آپؒ فرماتے ہیں کہ جو مقصد میں ریاضت و عبادات، جہاد اور دیگر امور میں ڈھونڈتا تھا وہ اس رات پالیا۔

مرسلہ: صدف نورین، لاہور

## دل سے نکلے لفظ

☆ اللہ کی رحمت سے گمراہوں کے علاوہ کوئی مایوس نہیں ہوتا۔
(حضرت ابراہیمؑ)
☆ خوب صورتی کپڑوں سے نہیں علم و ادب سے ہوتی ہے۔
☆ کسی کے منہ پر تعریف کرنا اسے قتل کرنے کے مترادف ہے۔
☆ دنیا کی سب سے بڑی غریبی بے عقلی ہے۔
(حضرت علیؓ)
☆ ظالموں کے ساتھ خاموشی سے زندہ رہنا خود ایک جرم ہے۔
(حضرت امام حسینؓ)
☆ کسی نیکی کو معمولی خیال نہ کرو۔ وہی اللہ کی خوشنودی کا باعث ہو سکتی ہے۔
(حضرت امام جعفر صادقؒ)

مرسلہ: عنبر وسیم، گوجرانوالہ

## ارشاداتِ نبوی ﷺ

☆ ثابت مسور کی دال کھاؤ یہ دل کو نرم کرتی ہے اور آنسوؤں میں اضافہ کرتی ہے۔
☆ شہد بہترین غذا ہے جو دل کی حفاظت کرتا ہے۔ شہد میں ہر بیماری کی شفا ہے۔
☆ زرد گاجر کھانے سے گردوں میں گرمی آتی ہے۔
☆ انجیر چاہے تازہ ہو یا خشک اسے کھایا کرو یہ اعصاب کو مضبوط کرتی ہے۔ بواسیر کو جڑ سے اکھاڑ پھینکتی ہے۔

مرسلہ: جبیں ہاشمی، بھیرہ

## آج

آج تیرے جنم دن پر
ٹوٹے ہوئے کواڑ پر
ایک ننھا سا دیا
ہم نے قصداً
جلتا رہنے دیا

شاعرہ: صائمہ سجاد بنگش، کوہاٹ

## ماں

تو میری سانسوں کی دھڑکن، تو میری خوشبو کا نام
تجھ سے ہے عزت میری، تجھ سے ملا ہے احترام
تیرے لب سے جو نکلتی ہے، دعا مقبول ہے
مانگتا ہوں تجھ سے میں تیری خوشی کا التزام
جس کو ملی تیری دعا، جنت کا وہ حق دار ہے
جس کو ملی ہے بد دعا، دوزخ اسی کا ہے مقام
بیت جائے عمر میری، تیری خدمت میں تمام
مانگتا ہوں تجھ سے ممتا کا جلو میں صبح شام
میری ہر تکلیف میں بے چین ہو جانا تیرا
میں ادا کیسے کروں کلمات میں تیرا مقام
دیکھ لے جو میری آنکھوں میں جھلک تکلیف کی

نیند اُڑ جائے تیری اور ختم ہو جائے آرام
کاش میں پورا کروں تو مجھ سے جو خواہش کرے
تجھ تلک آنے نہ دوں میں تھام لوں تیرے آلام
یاالٰہی! مجھ کو رہے حاصل میری ماں کی دعا
میرے سر پر اس کی شفقت کا رہے سایہ دوام

مرسلہ: انیقہ انا، چکوال

## میری پیاری ماں

ایک چھ سال کے بچے کی ماں انتقال کر گئی تو کچھ عرصے کے بعد اس کے باپ نے دوسری شادی کر لی۔ ایک دن باپ نے بچے سے پوچھا۔ ''تمہیں پہلی ماں اور نئی ماں میں کیا فرق لگا؟'' بچہ نے معصومیت سے کہا۔ ''پہلی ماں جھوٹی تھی جبکہ نئی والی ماں سچی ہیں۔'' باپ نے حیرت سے پوچھا''وہ کیسے بیٹا؟'' بچے نے کہا۔ ''جب میں شرارت کرتا تھا تو پہلے والی ماں کہتی تھی اب شرارت کی تو کھانا نہیں دوں گی مگر جب کھانے کا وقت ہوتا تھا تو وہ مجھے ہر طرف ڈھونڈ کر پکڑ کر پیار سے کھانا کھلاتی تھیں لیکن جب نئی ماں کہتی ہے کہ شرارت کی تو کھانا نہیں دوں گی تو وہ اپنا کہا پورا کرتی ہیں۔ آج دو دن ہو گئے انہوں نے مجھے کھانا نہیں دیا۔''

مرسلہ: نجمہ اصغر، کراچی

## غزل

ہر گُل ہو اشک بار گوارا نہیں ہمیں
یوں آئے اب بہار گوارا نہیں ہمیں
ایک اور انقلاب کے ہم منتظر ہیں آج
اے دوست یہ بہار گوارا نہیں ہمیں
مل جائے گا سکون تیرے قرب سے مگر
حالات سے فرار گوارا نہیں ہمیں
کس موڑ پر حیات کا غم لے کے آ گیا
تیرا بھی انتظار گوارا نہیں ہمیں

شاعرہ: فریدہ فریؔ یوسف زئی، لاہور

## یاد رکھیں

☆ لوگ اپنی ضروریات پر غور کرتے ہیں، قابلیت پر نہیں۔

☆ طنز وہ تیر ہے جو شہد میں بھی بھگو کر مارا جائے تو اس کی چبھن کم نہ ہوگی۔

☆ زیادہ امیدوں والا دراز زندگی کا مالک ہوتا ہے۔

☆ سخاوت یہ ہے کہ اپنی استطاعت سے زیادہ دو۔

☆ جو شخص خود میں چھوٹا کام کرنے کی صلاحیت اور حوصلہ نہیں پاتا وہ کبھی بڑا کام بھی انجام نہیں دے سکتا۔

مرسلہ: زریں زبیر کوٹھاری، کراچی

## ہار جیت

یونہی ہمیشہ الجھتی رہی ہے ظلم سے خلق
نہ ان کی رسم نئی ہے نہ اپنی ریت نئی
یونہی ہمیشہ کھلائے ہیں ہم نے آگ میں پھول
نہ ان کی ہار نئی ہے نہ اپنی جیت نئی

مرسلہ: یاسمین کنول، پسرور

## بیرون ملک رہائش کا آسان طریقہ

آج کل بیرون ملک جا کر رہنے کی خواہش کسی بیماری کی طرح بڑھتی جا رہی ہے۔ اس کا ایک آسان طریقہ ہم آپ کو بتاتے ہیں تاکہ آپ کا خواب پورا ہو جائے۔ لڑکوں کے لیے سب سے پہلے سخت پڑھائی، اچھے نمبرز، اچھے گریڈز حاصل کریں اور اس کے بعد کچھ IELTS میں پیش قدمی کریں اور پھر TOEFL بھی کر ڈالیں پھر اسٹوڈنٹ ویزا کے لیے درخواست دیں۔ اس درخواست کے ساتھ باپ کے بینک کی ایک بھاری اکاؤنٹ کی سلپ جمع کروائیں تب جا کر کسی یونیورسٹی میں داخلہ ملتا ہے پھر امتحان میں شاندار نمبر حاصل کریں اور قابلیت اتنی بڑھائیں کہ آپ کو جاب آسانی سے مل جائے پھر کئی سال تک سخت محنت سے اپنا مقام بنائیں پھر کہیں جا کر آپ رہائش اختیار کرنے کے قابل بنیں گے اور لڑکیوں کے لیے بس یہ ہے کہ اُس شخص سے شادی کر لیں آپ کا خواب پورا ہو جائے گا۔

مرسلہ: ظلِ شاہین، ڈی آئی جی خان

## شہرِ قائد

امن در ہم ہے شہرِ قائد میں
لوگ برہم ہیں شہرِ قائد میں
سکون، امن اور اطمینان
خواب و خیال ہیں شہرِ قائد میں
اے الٰہی رحم فرما حالات پر ہمارے
ہو امن کا بول بالا پھر سے شہرِ قائد میں

مرسلہ: خولہ بنت حوا، کراچی

## دوستی ایسا ناتا

ایک لڑکے نے مرنے سے چند منٹ پہلے دو میسج کیے ایک گرل فرینڈ کو دوسرا ایک دوست کو کہ میں جا رہا ہوں جلدی جواب دینا۔ پہلا جواب گرل فرینڈ کا آیا۔ ''میں مصروف ہوں تم جاؤ ہم بعد میں ملیں گے۔'' یہ جان کر اسے بہت دکھ ہوا۔ دوسرا میسج دوست کا آیا۔ ''کہاں جا رہا ہے؟ رک جا میں ابھی آتا ہوں ساتھ چلتے ہیں۔'' یہ پڑھ کر لڑکا مسکرایا اور بولا۔ ''آج پھر پیار، دوستی سے ہار گیا۔''

مرسلہ: انیلا ناہید، لیہ

## دیکھو

ذرا تم نگاہیں اٹھا کر تو دیکھو
ان آنکھوں سے آنکھیں ملا کر تو دیکھو
لٹا دیں گے سارے زمانے کی خوشیاں
ہمیں اپنا غم تم بتا کر تو دیکھو
نہ ہو گے تنہا کسی محفل میں کبھی تم
گلے سے ہمیں تم لگا کر تو دیکھو
لٹا دیں گے تم پر جانِ جاں اپنا سب کچھ
کبھی تم ہمیں آزما کر تو دیکھو

مرسلہ: پروین افضل شاہین، بہاول نگر

## ماں

ماں ایک صدی ہوتی ہے۔ ایک نسل ہوتی ہے۔ ایک خاندان ہوتی ہے۔ بچے اپنی استعداد کے مطابق اس درس گاہ سے کچھ نہ کچھ سیکھتے رہتے ہیں۔

مرسلہ: پروین عذرا تشنہ، کراچی

## غزل

آپ سے مل کے تو عام بات بھی اچھی لگی
دھوپ بھی اچھی لگی برسات بھی اچھی لگی
بھا گیا آنکھوں کو دلکش سراپا آپ کا
گفتگو کی دلنشیں سوغات بھی اچھی لگی
کیا بتاؤں آپ میں کیا بات ہے جس کے سبب
مجھ کو اپنی بے بضاعت ذات بھی اچھی لگی
خوبرو، شیریں سخن اور تم ہی جانِ انجمن
آپ کے صدقے میں تو کائنات بھی اچھی لگی
دن تو خیر تھا ہی اجلا چاند چہرے کی طرح
طرفہ تماشا یہ ہوا کہ رات بھی اچھی لگی
میں کیا، میرے حرف کیا، ناز کیا، انداز کیا
ایسے ہم کو عشق کی شروعات بھی اچھی لگی

شاعرہ: عالیہ بشیر، اسلام آباد

## کیسے کیسے لوگ

شاہد نے اپنی کلاس فیلو نگین سے موبائل پر پوچھا۔ ''کہاں جا رہی ہو؟''

''میں اپنے ڈیڈی کی بی ایم ڈبلیو کار میں کلب جا رہی ہوں۔ ابھی ڈرائیور مجھے کلب چھوڑ دے گا۔ اس کے بعد شاپنگ کرنے جاؤں گی پھر تمہیں کال کروں گی، تم کہاں پر ہو شاہد؟'' نگین نے کہا۔

''ویگن میں تمہاری سیٹ کے پیچھے بیٹھا ہوں۔ تم کرایہ مت دینا، میں نے دے دیا ہے۔'' شاہد نے چڑ کر جواب دیا۔

مرسلہ: منور شہزادی، گوجرانوالہ

☆☆☆

# جلترنگ

انجم انصار



## بڑے لوگ

گھر میں افراتفری سی مچی ہوئی تھی...... اور بات بھی معمولی نہیں تھی...... ثنا انٹر پرائزر کی سربراہ مسز ثنا احمد...... ثاقب کے گھر میں خود آنا چاہ رہی تھیں۔

کتنی دفعہ تو ثاقب کی بیوی عمرانہ یہ بات ثاقب سے خود پوچھ چکی تھی۔

"کیا میڈم نے خود کہا تھا...... وہ ہمارے گھر آئیں گی؟"

"ہاں، خود کہا تھا...... جب میں نے بیٹا ہونے کی مٹھائی ان کے کمرے میں بھجوائی...... تو وہ باہر آ کر بولیں۔ "ثاقب! مبارک ہو...... تمہارے بیٹے کو دیکھنے ہم تمہارے گھر آئیں گے۔"

"ارے...... وہ بے چاری کہاں زحمت کریں گی...... تم کہہ دیتے کہ میں بیٹا لے کر آفس آجاؤں گا آپ دیکھ لیجیے گا...... اللہ اللہ خیر صلا......" اماں نے اپنی پریشانی کا حل خود ہی ڈھونڈ لیا۔

"اماں...... ابھی بچہ صرف دس دن کا ہے...... اتنے سے بچے کو لے کر میں کیسے آفس جا سکتا ہوں؟"

"ارے، عمرانہ کو ساتھ لے جاؤ...... اچھا ہے وہ میڈم کو سلام کر آئے گی۔"

"اماں کیسی باتیں کر رہی ہیں آپ...... ابھی اس کا سوا مہینہ بھی پورا نہیں ہوا...... میں زچہ کو لے کر آفس چلا جاؤں۔" ثاقب نے الجھے ہوئے لہجے میں ماں سے کہا۔

"اچھا...... ابھی پرسوں اپنے بھائی، بھاوج کی شادی کی سالگرہ میں تو ٹھمکتی ہوئی اپنے میکے چلی گئی تھی...... اس وقت کیا زچگی ختم ہو چکی تھی؟"

"کہاں کی بات کہاں لے جاتی ہیں آپ...... وہ تو اس کے اپنے گھر کی تقریب تھی۔" ثاقب کھسیا کر بولا...... کہ اماں کو پرانے حساب بے باق کرنے کی عادت بھی تو تھی۔

"ٹھیک ہے میڈم کو اس اتوار کو بلا لو......" اماں نے تمبا کو پھانکتے ہوئے کہا۔

"ان سے پہلے پوچھیں گے کہ وہ اتوار کو فارغ ہیں یا نہیں...... اپنا پروگرام ان پر تو نہیں تھوپ سکتے۔"

"چلو ان سے ہی پوچھ لو...... کہ وہ کب ہمارے گھر آئیں گی؟" اماں نے خوش ہو کر کہا۔

ثاقب نے آفس جا کر ڈرے، ڈرے سے لہجے میں پوچھا تو انہوں نے کہا۔ "جمعہ کے دن شام کو آئیں گی۔" ثاقب نے گھر آ کر بتایا تو اماں دور کی کوڑی لائیں۔

اماں نے کہلوایا...... "میڈم جی سے کہہ دو کہ دوپہر کو کھانا ہمارے گھر کھالیں۔" ثاقب اگلے دن پھر میڈم کے کمرے میں ہاتھ باندھے سر جھکائے کہہ رہے تھے۔

میڈم نے ہنس کر کہا۔ وہ دوپہر کا کھانا کھاتی ہی نہیں ہیں۔ وہ شام کو آ کر صرف چائے پئیں گی...... وہ بھی ہلکی پھلکی سی...... بھاری بھر کم لوازمات ہرگز نہ کیے جائیں۔

"جب ہی یہ میڈم اتنی دبلی پتلی سی ہیں...... اپنا خیال جو رکھتی ہوں گی......" اماں نے رائے دی۔

"آپ نے کب آفس آ کر ہماری میڈم کو دیکھ لیا؟" ثاقب نے حیرت سے ماں کو دیکھا۔

"ارے بیٹا...... تمہارے آفس تو نہیں آئی...... ایک مرتبہ ٹی وی پر ان کا انٹرویو تو دیکھا تھا...... کیا منہ سے پھول جھڑ رہے تھے...... ماشاء اللہ...... اور دبلی پتلی تو اتنی دکھائی دے رہی تھیں کہ تولا جائے تو پانچ کے بعد چھٹا پھول نہ چڑھے۔"

"ارے واہ اماں...... تعریف کرنے کا سلیقہ تو کوئی آپ سے سیکھے۔"

جمعہ آنے میں ابھی چار دن تھے گھر میں ایسی صفائیاں ہو رہی تھیں...... جیسے اس دفعہ 29 تاریخ کو چاند ضرور نکل آئے گا چھوٹی بہو کی جہیز کی اچھی، اچھی چادریں تمام بستروں پر بچھا دی گئیں...... اور ہر بہو کے پورشن سے سجاوٹ کی اشیا بھی لے کر ڈرائنگ روم میں سجا دی گئیں۔

اب اپنے آپ کو سجانے سنوارنے کے مسائل تھے...... اس زمانے میں اونچی قمیص اور خوب گھیر دار شلواریں فیشن میں تھیں۔ بڑی آپا نے اپنی گھیر دار شلواروں کے ساتھ اماں کے غراروں کا جمپر پہن لیا...... چھوٹی بھابی نے پڑوسن سے اپنا میک اپ کروایا...... اس کے ساتھ بڑا سا بالوں کا مصنوعی جوڑا بھی تھا جو اس نے بھابی کی کھوپڑی پر دو درجن بال پنوں کی مدد سے فٹ کر دیا جس سے ان کی خوب صورتی میں اضافہ کتنے فیصد ہوا تھا...... وہ تو پتا نہیں چل رہا تھا...... ہاں ان کی مسکراہٹ کچھ تکلیف دہ سی ضرور دکھائی دے رہی تھی۔

چھوٹی باجی جو کسی شو سے میک اپ کی بڑی کٹ جیت کر لائی تھیں...... انہوں نے گھر میں سب خواتین کا میک اپ بڑی فراخدلی سے کیا تھا...... حد تو یہ تھی کہ اماں تک کے چہرے پر روج تک لگا دیا تھا...... جس سے صاف لگ رہا تھا کہ بائیں گال پر چوٹ کا نشان ہے۔

میڈم ثنا احمد نے پانچ بجے آنے کو کہا تھا...... مگر گھر کی سب خواتین دو بجے سے تیار تھیں۔ دروازے پر کسی کی پوں، پوں بھی سنائی دیتی تو گھر کے بچے لپک کر دروازہ کھول دیتے۔

بالآخر شام کے پانچ بجے...... اور سوا پانچ بجے میڈم ثنا احمد ان کے گھر آ گئیں...... دو بھاوجوں، چار نندوں...... اماں اور دادی جان نے ان کا استقبال کیا...... مگر یہ کیا...... وہ تو لائٹ پنک پرنٹڈ لان کے سوٹ میں تھیں...... جس میں لائٹ پرپل کلیاں سی بنی ہوئی تھیں...... نہ میک اپ نہ سنگھار......

میڈم ثنا نے سب خواتین کو یوں میک اپ میں لت پت دیکھا تو حیران سے لہجے میں بولیں۔

"آپ کے ہاں آج کوئی تقریب ہے کیا......؟"

"نہیں...... نہیں کچھ بھی تو نہیں...... بس آپ کے آنے کا انتظار تھا اور آپ سے ملنے کا......"

"ارے بیٹا...... کیا تم اتنی سادگی سے رہتی ہو...... میرا مطلب ہے کہ میک اپ وغیرہ سے کوئی شوق نہیں......؟" آخر اماں نے پوچھ ہی لیا تھا۔

"کہیں شادی وادی میں جانا ہو تو...... میک اپ بھی کر لیتی ہوں مگر لائٹ سا...... زیورات بھی شوق سے پہن لیتی ہوں...... مگر کپڑے میں آرام کے حساب سے پہنتی ہوں کہ کن کپڑوں میں مجھے آرام ملے گا۔" وہ مسکرا کر بولیں۔

اب بھاوجیں اپنی ہیئت پر کھسیا سی رہی تھیں۔

عمرانہ ذہین تھی...... جھٹ منہ دھو کر آ گئی اور آرٹی فشل جیولری بھی اتار آئی۔

بہنوں نے دوپٹے سے منہ پونچھ لیا تھا مگر سارا مسکارا...... ان کے چہروں پر آ گیا تھا دیگر بھابیاں بھی گولا گنڈا سی بنی ہوئی بیٹھی تھیں۔

اور اماں...... حیران ہو کر سوچ رہی تھیں کہ یہ میڈم جی اتنی سیدھی سادی بھی ہو سکتی ہیں جو بچے کو گود میں لیے یوں پیار کر رہی تھیں جیسے وہ ان کا اپنا بھانجا یا بھتیجا ہو...... یہ بڑے لوگ بھی کس، کس رنگ کے ہوتے ہیں کہ حیرت ہوتی ہے۔

## خوشی کی تصویر

رضیہ کا پھوہڑ پن دیکھ کر مجھے ہمیشہ طمانیت کا احساس ہوتا ہے کہ میں اس دنیا میں اکیلی نہیں ہوں جو اپنے آپ کو کسی غم میں ہلکان نہیں کرتے۔

مجھے ہمیشہ ایسے افسانے اور ناول اچھے لگتے ہیں جس میں کسی پھوہڑ عورت کو ایک اچھی عورت سمجھا جائے۔ اس کے پھوہڑ پنے میں بھی اس کے ہنر ڈھونڈے جائیں بلکہ اس کے طفیل اسے معصوم، الھڑ، نیک، شریف اور سب سے محبت کرنے والی کے خطابات دیے جائیں۔

سلیقہ مند، ماہر کام کاج اور چلتر قسم کی خواتین سے مجھے ازلی بیر ہے...... وہ عورتیں جو اپنے سلیقے کی

کہانیاں سناتی ہیں...... وہ انتہائی بری لگا کرتی ہیں......یہی وجہ ہے کہ میرے حلقۂ احباب میں اس قسم کی کوئی عورت آپ کو نظر نہیں آئے گی۔

نجمہ میری خاص سہیلی ہے اور جب بھی وہ میرے گھر آتی ہے، عموماً دورنگی چپل پہن کر آتی ہے وہ کبھی چپل دیکھ کر نہیں پہنتی اس لیے اس کے ایک پاؤں میں اپنی بھاوج کی چپل اور دوسرے پیر میں اپنی بہن کی چپل ہوتی ہے اور جب ہمارے گھر سے جاتی ہے تو اس کے ایک پیر میں میری چپل اور دوسرے میں اس کی اپنی چپل ہوتی ہے۔ اس لیے اس کے جانے کے بعد میری ساس خاصا واویلا مچاتی ہیں مگر میں ایک کان سے سن کر دوسرے کان سے اڑا دیتی ہوں...... کہ بھلا اپنے مہمانوں پر بھی کسی قسم کی کوئی روک ٹوک کی جاسکتی ہے؟ نسرین کے پیر اتنے پھٹے ہوئے ہوتے ہیں کہ میرا دل چاہتا ہے کہ جب وہ آئے تو اس کی کٹی پھٹی ایڑیوں پر مرہم لگاؤں، جس طرح میں اپنی ایڑیوں پر لگاتی ہوں، میرے اس انداز پر اس کی آنکھیں بھر آتی ہیں مگر ہم دونوں سہیلیاں اپنے پیروں پر مرہم لگائے، صوفوں پر چڑھ کر اپنی پسند کی مووی دیکھتے رہتے ہیں اور اس پر ریمارکس پاس کرتے رہتے ہیں۔

مجھے فلموں کا شوق کچھ اتنا زیادہ ہے کہ فلم دیکھنے کے دوران اسے یہاں تک بتا دیتی ہوں کہ اب وہ دوسرا ڈائیلاگ کیا بولے گی اور اس پر سامنے والا کیا ایکشن لے گا، میری سہیلی میری ذہانت سے بہت متاثر ہوتی ہے کہ یوں بھی میں ذہین تو خیر ہوں ہی مگر مذکورہ فلمیں میری کم از کم دس بار کی دیکھی ہوتی ہیں۔

میری دوست ثریا تو اتنی سادہ لوح ہے کہ کپڑے بھی دیکھ کر نہیں پہنتی......اس کی شمیز ہمیشہ قمیص سے نیچی ہوتی ہے اور قمیص کے اوپر شمیز کا گلا قمیص سے باہر نظر آتا ہے، یوں تو ہائی کلاس کی خواتین میں یہ فیشن بھی ہے مگر میری یہ دوست تو تن آسان سی ہے کہ جو جیسا اور جہاں ہاتھ آیا...... پہن لیتی ہے اگر اسے شمیز نہ ملے تو مردانہ بنیان پہن لیتی ہے جبکہ اپنی جلد بازی میں اکثر الٹے بنیان پہن کر بھی آجاتی ہے۔

اسے رنگوں کا بھی اتنا خیال نہیں رہتا......اس لیے کہیں تعزیت پر جاتے وقت اگر وہ شوخ رنگ کے جھلمل کپڑے پہن جائے تو اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ مرنے والے سے اس کی دشمنی تھی...... جو وہ یوں خوشی کا اظہار کر رہی ہے......اس کا مطلب صرف یہ ہوتا ہے کہ اس کو ان کپڑوں کے سوا کچھ نظر ہی نہیں آیا۔

اپنی دوست عنبرین کے گھر میں جب بھی جاؤں وہ الٹا پڑا ہوتا ہے...... مگر وہ مزے سے رضائی میں دبکی ٹی وی دیکھ رہی ہوتی ہے...... مجھے دیکھ کر وہ ڈرائنگ روم میں نہیں بھاگتی ......بلکہ وہیں اپنی رضائی میں مجھے جگہ دیتی ہے۔ چائے، کھانا، کافی سب وہیں پر بیٹھے، بیٹھے مل جاتا ہے۔

رضیہ، نسرین، عنبرین میں کسی کے گھر بھی چلی جاؤں ہمیشہ دلی طمانیت حاصل ہوتی ہے مگر کچھ عرصے سے ہمارے میاں جی کے ایک نئے دوست اپنی بیگم کے ساتھ ہمارے گھر آنے لگے تھے جنہیں دیکھ کر ہی مجھے وحشت سی ہوا کرتی۔

ان کی بیگم کا نام ہی مجھے پسند نہیں آیا تھا۔ شمائلہ......یعنی خوبیوں والی، صفات کا مجموعہ......اس پر ان کا سُبک سا ناک نقشہ، متوازن، جسم اور بلا کی دیدہ زیب...... جو پہنتیں کپڑا اچھل اٹھتا۔

وہ ساڑی تو نفاست سے باندھا کرتی تھیں مگر جب وہ اس کی فال چٹکی میں پکڑ کر چلتیں تو میاں صاحب کے ساتھ ساس بھی اترایا کرتیں...... واقعی قیامت کی چال تھی۔

ہماری ساس ان کو دیکھ کر ہمیشہ آپے سے باہر ہوجاتیں۔ ان کی بلائیں اتارتیں اور اپنے دونوں ہاتھوں کو اپنی کنپٹی پر چٹخاتیں۔

"اماں جان آپ ایسا کیوں کرتی ہیں؟" میں بوکھلا کر پوچھا کرتی۔

"بلائیں لیتی ہوں شمائلہ کی......"

"آپ کی اپنی بلائیں کم ہیں جو دوسروں کی بلائیں بھی سمیٹا کرتی ہیں۔" میرے دل کی آواز لبوں تک آنے کی سکت ہی نہیں رکھتی تھی۔

ہر ساس کی یہی تو کمزوری ہوتی ہے کہ اسے ہمیشہ دوسرے کی بہو اچھی لگتی ہے۔ ٹھیک ہے، میں ان کی طرح حسین نہ تھی مگر سال چھ مہینے میں کبھی تو کوئی کپڑا مجھ پر کھلا ہوگا...... مگر بڑھیا نے ہماری تو کبھی نظر نہیں اتاری تھی بلکہ میری شکل دیکھ کر اُن کے لبوں سے ٹھنڈی آہیں آزاد ہوجایا کرتی تھیں۔ اور وہ اکثر آسمان کی طرف شکوہ بار نگاہیں ڈال کر قسمت اپنی کا گیت گنگنایا کرتی تھیں۔

"سنیے......! آپ اپنے نئے دوست تاج صاحب سے میل ملاپ کم کرلیجیے، مجھے ان کی چھمک چھلو نما بیوی کا آنا پسند نہیں ہے۔" ایک دن میں نے میاں جی سے کہا۔

"کیوں بھئی، اتنے پیارے سے لوگ ہیں۔"

لفظ "پیارے سے" کو انہوں نے کچھ زیادہ ہی پیار سے ادا کیا اور چند لمحوں کے لیے جھوم گئے۔ شاید تصورات کی اڑان کے ناتے ایسا ہوا ہو۔

"ہوں گے پیارے...... مگر مجھے ایسے نہیں لگتے...... مگر مجھے اس گھر کی بہتری ہمیشہ عزیز تھی اور رہے گی۔"

"بات کیا ہے آخر...... ؟" وہ چونک کر بولے...... کہ کہیں ان کی چوری تو نہیں پکڑی گئی...... حالانکہ شادی شدہ مرد کو چور قرار دینا بے حد مشکل کام ہوتا ہے...... وہ چور ہوتے ہوئے بھی چور بننے کو تیار نہیں ہوتے۔ (حد ہے بے غیرتی کی)

"مجھے مسز تاج کی ایک عزیزہ ملی تھیں، انہوں نے بتایا کہ تاج صاحب کی بیگم شمائلہ نفسیاتی مریضہ ہونے کے ساتھ ساتھ ایک سیریس مرض میں بھی گرفتار ہیں جس میں اگر انہیں غصہ آجائے تو سامنے والے کا سر بھی توڑ سکتی ہیں۔ ابھی پچھلے ماہ انہوں نے تاج صاحب کے دو دوستوں پر خواہ مخواہ چھری سے وار کردیا...... جبکہ کوئی بات بھی نہیں تھی۔"

"اچھا وہ تو نفسیاتی مریضہ کے بجائے پاگل سی ہوئیں۔"

میاں جی صدمے سے پیلے ہوئے کہہ رہے تھے۔

"کل آپ نے دیکھا نہیں کہ اچانک چلتے وقت اپنے پیر دھو کر گئیں...... بلکہ مجھ پر اچانک ہی گرم ہو کر بولیں...... میرے پیر تم فوراً دُھلواؤ...... میں نے مہمان سمجھ کر لوٹے سے ان کے پیر دھلوا دیے۔" (میں اصل معما گول کر گئی کہ ان کے پیر میرے چھوٹے بلو کے پیشاب میں اچانک سن گئے تھے۔ دراصل بلو...... تین سال کا تو ہو گیا ہے مگر شو شو بتاتا ہی نہیں)

"ہاں دیکھا تو تھا میں نے...... مگر مجھے معلوم نہیں ہوا کہ ان کے پاگل پن کا کوئی چکر ہوگا......"

میاں جی حیران سے ہو کر بول رہے تھے۔

"ان کے سسرال والے تو ان کے پاگل پن کی وجہ سے بھاگ گئے۔" (جبکہ وہ لوگ باہر شفٹ ہو گئے تھے......اپنے دوسرے بیٹے کے پاس)

"اچھا ہوا، یہ سب پہلے سے ہی پتا چل گیا...... ورنہ مجھے یہ لوگ اچھے لگنے لگے تھے......" میاں جی کا چہرہ ہنوز صدمے سے پیلا تھا۔

اب وہ تاج صاحب کو فون کر کے کہہ رہے تھے کہ وہ کچھ دنوں کے لیے شہر سے باہر جا رہے ہیں...... واپس آکر خود رابطہ کریں گے اور میں نہال، نہال سی اپنے کمرے میں ناچ رہی تھی۔

"شمو ہو گئی بدنام آج میرے لیے۔"

"حقیقت تو یہ تھی کہ مسز تاج کی عزیزہ نے مجھے یہ بتایا تھا کہ وہ بے حد صفائی پسند، سلیقہ مند ہیں اور نفاست تو اُن پر ختم ہے۔ کسی وقت بھی ان کے گھر چلے جاؤ، گھر شیشے کی طرح چمکتا نظر آتا ہے۔" اب ایسے لوگوں سے مل کر مجھے احساسِ کمتری کا شکار تھوڑی ناں ہونا تھا اور جب ایسے لوگوں سے مل کر مجھے وحشت ہوتی ہے تو میں کیوں ملوں۔

"اللہ میری نسرین، رضیہ، اور عنبرین کو سلامت رکھے۔ جو خوشی مجھے ان سے مل کر ہوتی ہے اس کی تصویر نہیں کھینچی جاسکتی...... جی ہاں......اور آپ کی بھی یقیناً ایسی کوئی نہ کوئی سہیلی تو ضرور ہوگی...... جس کے ساتھ بیٹھ کر ایسا قہقہہ لگایا جائے کہ یوں لگے کہ اس نے چھت پھاڑ دی ہو...... ہے ناں......!"



# میں اکثر گنگناتی ہوں

صغریٰ زیدی

☆ماہ زیب......چونیاں

بھیگتے رہے بارشوں میں اکثر
کبھی مانگی کسی سے پناہ نہیں
حسرتیں پوری نہ ہوں تو نہ سہی
خواب دیکھنا تو کوئی گناہ نہیں

☆لاریب......چونیاں

جو ہوسکے تو بُھلا دینا رنجشیں دل کی
کہ محبت کا تقاضا ہے درگزر کرنا
تیرے طرزِ تغافل سے کیا گلہ ہمیں
شاید ہمیں ہی آتا نہیں دلوں میں گھر کرنا

☆صائمہ سجاد بنگش......کوہاٹ

یہ پھول مجھے کوئی وراثت میں ملے ہیں
تم نے میرا کانٹوں بھرا بستر نہیں دیکھا

☆ماریہ فراز......لاہور

ابر کی طرح ہے وہ، یوں نہ چھوسکوں لیکن
ہاتھ جب بھی پھیلائے آگیا دعاؤں میں

☆ارم ناز......کراچی

دو چار دن کی بات نہیں یہ منصبِ جنوں
برسوں میں جا کے رابطۂ سنگ و سر ہوا

☆عنبر وسیم......گوجرانوالہ

منفعت ایک ہے اس قوم کی نقصان بھی ایک
حرم پاک بھی، اللہ بھی، قرآن بھی ایک
ایک ہی سب کا نبیؐ، دین بھی ایمان بھی ایک
کچھ بڑی بات تھی ہوتے جو مسلمان بھی ایک

☆عالیہ بشیر......اسلام آباد

ہیں رنگ کئی ان کے پر پختہ نہیں ہوتے
یہ لوگ بھی کیا شے ہیں شرمندہ نہیں ہوتے
گل کے رخ رنگیں پہ بھی آنسو ہیں صبح دم
یہ کس نے کہا ہنستے ہوئے چہرے نہیں روتے

☆ارم کمال......فیصل آباد

اس عرصۂ مقتل میں میرے عہد کی مائیں
کیوں دیتی ہیں بچوں کو جوانی کی دعائیں

☆مسز تسنیم......جہلم

ساحل قریب دیکھ کر یوں مطمئن نہ ہو
اکثر سفینے ڈوبتے ہیں ساحل کے پاس ہی

☆نگینہ ضیا بنگش......کیماڑی

کسی کے ظرف سے بڑھ کر نہ کرمہرو وفا ہرگز
کہ اس بے جا شرافت سے بڑا نقصان ہوتا ہے

☆فصیحہ آصف خان......ملتان

پاتے ہیں کچھ گلاب چٹانوں میں پرورش
آتی ہے پتھروں سے بھی خوشبو کبھی کبھی

☆عرشیہ جنید......کراچی

ہم اوس کے قطرے ہیں کہ بکھرے ہوئے موتی
دھوکا نظر آئے تو ہمیں رول کے دیکھو

☆نزہت جبیں ضیا......کراچی

فقط اک پل کے فراق میں کئی خواب کرچیاں ہوگئے
جو پلٹ کے آئے تو یوں لگا یہاں سلسلہ کوئی اور ہے
کٹی عمر اک اسی چاہ میں اسے دیکھتے کسی راہ میں
مگر اک زمانے کے بعد جو ہُوا آشنا کوئی اور ہے

☆راحیلہ صابر......کراچی

ایسی خالی نسل کے خواب ہی کیا ہوں گے
جن کی نیند کا سرچشمہ تنگ چرس میں ہے







☆عنبرین خالد......حیدرآباد

یہ کون لوگ اندھیروں کی بات کرتے ہیں
ابھی تو چاند تری یاد کے ڈھلے بھی نہیں
ابھی سے میرے رفوگر کے ہاتھ تھکنے لگے
ابھی تو چاک مرے زخم کے سلے بھی نہیں

☆بختاور بلوچ......لوہی بلوچستان

بادل کو کیا خبر ہے کہ بارش کی چاہ میں
کیسے بلند و بالا شجر چاک ہوگئے
جگنو کو دن کے وقت پرکھنے کی ضد کریں
بچے ہمارے عہد کے چالاک ہوگئے

☆سعیدہ بانو......مری

کہیں تم اپنی قسمت کا لکھا تبدیل کر لیتے
تو شاید ہم بھی اپنا راستہ تبدیل کر لیتے
اگر ہم واقعی کم حوصلہ ہوتے محبت میں
مرض بڑھنے سے پہلے ہی دوا تبدیل کر لیتے

☆نگہت آصف......اسلام آباد

ہم تو دشمن کو بھی پاکیزہ سزا دیتے ہیں
ہاتھ اٹھاتے نہیں نظروں سے گرا دیتے ہیں

☆غزالہ طارق......سرگودھا

ہمیں خبر ہے ہوا کا مزاج رکھتے ہو
مگر یہ کیا کہ ذرا دیر کو رکے بھی نہیں

☆بشریٰ رضا......کوہاٹ

اِک شبِ غم کے اندھیرے پہ نہیں ہے موقوف
تو نے جو زخم لگایا ہے وہ گہرا اترا

☆شہلا محمود......واہ کینٹ

چھو کر ہی آئیں منزلِ امید ہاتھ سے
کیا راستے سے لوٹنا جب پاؤں چِھل چکا

☆کائنات عبدالحلیم......میرپور خاص

دل اسے چاہے جسے عقل نہیں چاہتی ہے
خانہ جنگی ہے عجب ذہن و بدن میں اب کے
جی یہ چاہے، کوئی پھر توڑ کے رکھ دے مجھ کو
لذتیں ایسی کہاں ہوں گی تھکن میں اب کے

☆جبین نیاز......ملتان

معترف ہے مگر اظہار سے گھبراتا ہے
کیا غضب ہے، وہ مرے پیار سے گھبراتا ہے

☆عصمت فاطمہ......شجاع آباد

یہ بھی دنیا ہے وہی آؤ کہیں اور چلیں
آئے تھے ہم تو اسی درد سے ڈرتے بچتے
سسکیاں گیت کی لے سے ہیں گلوگیر یہاں
گرم اشکوں میں شرابور ہیں رعنا چہرے

☆رضوانہ سمیع......کراچی

لوٹ آیا ہے جو آواز نہ اس کی پائی
جانے کس در پہ کسے جا کے پکارا ہوگا
یاں تو ہر روز کی باتیں ہیں یہ جیتیں ماتیں
یہ بھی چاہت کے کسی کھیل میں ہارا ہوگا

☆دُرِشہوار......گوجرخان

بہت عزیز سہی اس کو میری دلداری
مگر یہ ہے کہ کبھی دل میرا دُکھا بھی گیا
اب ان دریچوں پہ گہرے دبیز پردے ہیں
وہ تاک جھانک کا معصوم سلسلہ بھی گیا

عشرت حسین......رحیم یار خان

آپ کا اب بھی ہر اک ظلم گوارا ہے مگر
بے وفائی کا نہ الزام لگایا جائے

☆فریدہ جعفر......لاہور

کل راستے میں جس سے ملاقات ہوگئی
رہتا تھا دل کے پاس مگر اجنبی لگا
برسوں ہمارا عکس رہا جس کے روبرو
وہ آئینہ بھی پیشِ نظر اجنبی لگا

☆زرین زبیر......کراچی

ستم کے دور میں ہم اہلِ دل ہی کام آئے
زباں پہ ناز تھا جن کو وہ بے زباں نکلے

☆ڈاکٹر نفیسہ نہال......لاہور

مجھ کو ترے فراق نے بخشی ہے زندگی
موتی مثال کر گیا غم کا صدف مجھے




## زعفرانی قورمہ

اشیا: بکرے یا گائے کا گوشت، آدھا کلو۔ پیاز، درمیانی تین عدد (گولڈن کرلیں)۔ دہی، آدھی پیالی۔ لہسن، آدھی پوتھی۔ ادرک، ایک انچ کا ٹکڑا۔ دھنیا پسا ہوا، ایک چائے کا چمچ۔ چھوٹی الائچی، چار عدد۔ پسا ہوا گرم مسالا، 1/2 چائے کا چمچ۔ زعفران، 1/2 چائے کا چمچ۔ نمک، حسبِ ذائقہ۔ مرچ، حسبِ ضرورت۔ تیل، حسبِ ضرورت۔

ترکیب: ادرک، لہسن اور تلی پیاز پیس کر دھنیا اس میں ملا دیجیے اور ایک دیگچی میں تیل کڑکڑانے کے بعد پہلے اس میں گوشت بھونیں پھر باقی مسالا مع دہی ڈال کر بھونیں اور دہی کا پانی خشک کرنے کے بعد مرچ اور نمک ڈال کر بھونا جاری رکھیے پھر تھوڑا پانی ڈال کر گوشت گلائیں۔ گوشت گل جانے پر آخر میں پسی ہوئی الائچی اور زعفران ڈال دیجیے۔ چند منٹ تک دم پر رکھنے کے بعد اتار لیجیے.....لذیذ اور خوش ذائقہ زعفرانی قورمہ تیار ہے۔ تندوری روٹی کے ساتھ تناول فرمائیں۔

حنا کاشف......حیدر آباد

## فرائڈ چانپیں

اشیا: چانپیں، 1/2 کلو۔ میدہ، 3 یا 4 کھانے کے چمچ۔ انڈے، 2 عدد۔ نمک، مرچ، حسبِ ذائقہ۔ لونگ، 6 عدد۔ پسا ہوا گرم مسالا، 1 چائے کا چمچ۔ لہسن، 6 جوئے۔ تیل، تلنے کے لیے۔

ترکیب: چانپوں کو نمک، لونگ اور لہسن ڈال کر ابال لیں۔ جب پانی بالکل خشک ہوجائے تو چانپیں ٹھنڈی کرلیں۔ انڈوں کو پھینٹ کر نمک، سرخ مرچ، میدہ اور گرم مسالا ملا کر خوب اچھی طرح پھینٹ کر مناسب گاڑھا آمیزہ بنائیں۔ ایک، ایک چانپ لے کر اس آمیزے میں ڈبو، ڈبو کر گرم تیل میں تل کر سنہری کرلیں۔ ڈش میں سلاد کے پتے دھو کر سجائیں، ٹماٹر یا گاجر کے پھول بنا کر سجائیں، پیاز کے گول، گول لچھے پھر درمیان میں تلی ہوئی گرما گرم چانپیں رکھیں اور لطف اندوز ہوں۔

عرشیہ جنید......کراچی

## تکا کباب

اشیا: بیف پسندے، دو کلو۔ دہی، ایک پاؤ۔ پسا ہوا سفید زیرہ، ایک چائے کا چمچ۔ نمک، حسبِ ذائقہ۔ گرم مسالا (پسا ہوا)، دو چائے کے چمچ۔ پپیتا (پسا ہوا)...... دو کھانے کے چمچ۔

ترکیب: دہی میں.... تمام اشیا مکس کرلیں پھر پسندے دھو کر دہی میں اچھی طرح ملا دیں اور چار گھنٹے کے لیے فریج میں رکھ دیں۔ اب کوئلوں کو گرم کرلیں اور پسندے سیخوں میں پرو کر کوئلے کی آنچ پر سرخ کرلیں سیخ کو گھماتی جائیں تاکہ تمام اطراف سے سرخ ہوں۔ تھوڑا گھی یا تیل صاف کپڑے کی دھجی میں لگا کر کبابوں پر لگاتی جائیں تاکہ چمک پیدا ہوجائے۔ پودینے کی چٹنی کے ساتھ پیش کریں۔

جبیں نیاز......ملتان

## چٹ پٹے چکن تکے

اشیا: گھر میں ہی بازاری سیخوں پر بنے تکے کا لطف اٹھائیں) مرغی کے بڑے پیس چار عدد۔ ایک مرغی میں چار ہی بڑے تکے بنتے ہیں۔





ادرک، لہسن پیسٹ ایک، ایک چائے کا چمچ۔ پسی سرخ مرچ، نمک، حسبِ ذائقہ۔ لیموں کا رس، چار کھانے کے چمچ۔ دہی 1/2 پیالی۔ زردے کا رنگ، ایک چائے کا چمچ۔ سرکہ 1/2 پیالی۔ پسا گرم مسالا، ایک چائے کا چمچ۔ کوئلہ دم کے لیے۔

ترکیب: مرغی کے ٹکڑوں پر چھری کی مدد سے ہلکے، ہلکے کٹ لگا لیں۔ ایک پیالے میں سرکہ اور زردے کا رنگ ملا کر مرغی ڈال کر رکھ دیں۔ ایک برتن میں دہی کے ساتھ دیگر مسالے (علاوہ سرکہ اور رنگ) مکس کردیں اور اب سرکہ لگی مرغی کو دہی کے آمیزے میں میرینیٹ کر کے رکھ دیں کم از کم دو سے تین گھنٹے کافی ہوں گے۔ اب ایک دیگچی میں یہ مسالا لگی چکن پھیلا کر رکھ دیں اور اتنا پانی ڈال دیں کہ یہ ہلکے، ہلکے ڈوب جائیں اب ہلکی آنچ پر چڑھا دیں ..........

.........آدھے گھنٹے بعد ہلکے ہاتھ سے انہیں پلٹ دیں اور پانی سوکھنے تک ہلکی آنچ پر رکھیں جب گل جائیں تو کوئلہ دہکا کر پیاز یا روٹی کے ٹکڑے پر رکھ کر دیگچی میں رکھ دیں ذرا سا گھی کوئلے پر ڈالیں اور ڈھکن بند کردیں......مزیدار تکے تیار ہیں......کچھ افراد کوئلے کی دھونی پسند نہیں کرتے تو تکے کو گرم توے پر الٹ پلٹ کرکے باربی کیو کا مزہ لے لیں۔ گوشت اتنا بھی نہ گلے کہ یہ سب کرنے میں ٹوٹ جائے...... پودینے کی چٹنی اور پیاز کے لچھوں کے ساتھ پیش کریں۔

رابعہ شاہد......یو اے ای

## کیلے اور انناس کی کریمی جیلی

اشیا: کیلے چار عدد۔ انناس، 425 گرام فریش یا ٹن کچھ بھی۔ کاٹیج چیز (پنیر) 225 گرام یا ایک کپ۔ انناس کا رس صرف 1/2 پیالی۔ جیلاٹن پاؤڈر ایک چائے کا چمچ۔ انڈے کی سفیدی، دو عدد۔ آئسنگ شوگر، دو ٹیبل اسپون۔

ترکیب: گول کیک کے سانچے میں نان اسٹک بیکنگ پیپر یا بٹر پیپر چپکائیں اتنا بڑا ہو کہ سانچے سے دو انچ باہر اور اوپر کو نکل آئے۔ فوڈ پروسیسر یا مکسر میں

### کھانے کے بارے میں احادیثِ مبارکہ

آپؐ نے ارشاد فرمایا ہے انبیا کا سالن سرکہ رہا ہے اور سرکہ کیسا اچھا سالن ہے۔ (شمائل ترمذی)

☆ایک حدیث میں ہے کہ جس گھر میں سرکہ ہو وہ محتاج نہیں یعنی سالن کی احتیاج باقی نہیں۔ (ابنِ ماجہ)

☆آپؐ نے فرمایا۔ "زیتون کا تیل کھانے میں استعمال کرو اور مالش میں بھی اس لیے کہ یہ ایک بابرکت درخت کا تیل ہے۔" (شمائل ترمذی)

☆آپؐ رات کا کھانا بھی تناول فرمایا کرتے تھے اگرچہ کھانے کے چند لقمے ہی کیوں نہ ہوں۔ فرمایا کرتے تھے۔" عشا کا کھانا چھوڑ دینا بڑھاپا لاتا ہے۔" (ترمذی۔ ابن ماجہ)

☆ایک حدیث میں ہے، جو دستر خوان پر گری ہوئی چیز اٹھا کر کھالیتا ہے اس کی اولاد حسین و جمیل پیدا ہوتی ہے اور اس کی محتاجی دور ہوجاتی ہے۔ (مدارج النبوۃ)

مرسلہ: لاریب، ماہ زیب، چونیاں

کیلے، آئسنگ شوگر اور پنیر ڈال کر آمیزہ کریمی کرلیں۔ اب انناس بھی اسی آمیزے میں بلینڈ کرلیں۔ سارا آمیزہ ایک پیالے میں انڈیل دیں۔ جیلاٹن پاؤڈر کو چار ٹیبل اسپون انناس کے رس میں اچھی طرح حل کریں اور اس محلول کو پیالے میں انڈیلے گئے آمیزے پر پھیلا دیں۔ ایک الگ پیالے میں انڈے کی سفیدی خوب اچھی طرح پھینٹیں کہ سفید سخت جھاگ بن جائے اب اس جھاگ کو بھی اسی آمیزے پر ڈال دیں......اب اس آمیزے کو کیک کے سانچے میں انڈیل لیں اور سانچے کو ہلا، ہلا کر آمیزے کی سطح ہموار کرلیں اور اسے آدھے گھنٹے کے لیے فریزر میں رکھ کر پھر فریج میں رکھ دیں، جب خوب ٹھنڈا ہوجائے تو کسی سرونگ ڈش میں احتیاط سے سانچے سے نکال کر پیپر الگ کرلیں اور اوپر کیلے اور انناس کے چند ٹکڑوں سے سجا کر پیش کریں۔

کلثوم عباس، کراچی

# سندیسے



پاکیزہ
بہنیں



## شکر کرو اور خوشی حاصل کرو

حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا۔
پریشانی تذکرہ کرنے سے بڑھ جاتی ہے
خاموش ہونے سے کم
صبر کرنے سے ختم
اور شکر کرنے سے خوشی میں بدل جاتی ہے۔
صبا نور، لیہ

## گم صم

چاندنی رات میں
گھنے درختوں کے نیچے بیٹھا ہے کوئی
سوچوں میں گم یا گونگا سا
جو اپنے دل کی بات مجھ سے کہتا ہی نہیں
خولہ بنت حوا، کراچی

## تم

تم ایسے مجھ کو.... لگتے ہو
جیسے چاند، ستارے
چمکتے ہیں
آسمان میں جگمگ کرتے ہیں
آپس میں گھلتے ملتے ہیں
سنگ ہمیشہ رہتے ہیں
تم مجھے اتنے اچھے لگتے ہو
از......افسانہ آفتاب کاوش، کراچی

## اپنی پاکیزہ بہنوں کے نام

وہ جو دل میں تیرا مقام ہے
کسی اور کو وہ دیا نہیں
وہ جو رشتہ تجھ سے ہی بن گیا
کسی اور سے وہ بنا نہیں
وہ جو پیار تجھ سے ہو گیا
کسی اور سے وہ ہوا نہیں
وہ جو راز تجھ سے کہہ دیا
کسی اور سے وہ کہا نہیں
وہ سکون ملا تیری ذات سے
کسی اور سے وہ ملا نہیں
تو ہوا ہے جتنا قریب تر
کوئی اور اتنا ہوا نہیں
تیرا نام دل میں ہے جس طرح
کوئی اور ... ایسے بسا نہیں
مرسلہ: امینہ عندلیب، سلانوالی

## ویکھی

کسے اکھ وچ میں درندگی ویکھی
کسے اکھ وچ بجھدی میں زندگی ویکھی
حیرت نال میں کیوں ناں مرگئی شاد
نفرت دے اگے جدوں میں محبت ہردی ویکھی
خوشیاں وی سڑ کے سوا ہو گیاں
شک دی اگ جدوں ہر پاسے بلدی ویکھی
اِک امیر دے قدماں تھلے پیسہ رُلدا ویکھیا
اِک غریب دی اکھیاں وچ حسرت میں روندی ویکھی
پر اے سچ اے شاد کجھ رہنا نئیں اتھے سدا
اس حقیقت دی نشانی اج جوانی میں ڈھلدی ویکھی
شاعرہ: ایشل شادیاں شاد...... گولارچی



# روحانی مشورے

## صلوٰۃ التسبیح کے فضائل و مسائل

سبحان اللہ والحمد للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر

یہ تسبیح جس کا اوپر ذکر کیا گیا نہایت ہی اہم اور دین و دنیا میں کارآمد اور مفید ہے جیسا کہ احادیث میں مذکور ہے۔ حضورِ اقدس ﷺ نے ان کے اہتمام اور فضیلت کی وجہ سے ایک خاص نماز کی ترغیب بھی فرمائی ہے جو صلوٰۃ التسبیح (تسبیح کی نماز) کے نام سے مشہور ہے۔ اس کو صلوٰۃ التسبیح اس لیے کہا جاتا ہے کہ اس میں تین سو مرتبہ یہ تسبیح پڑھی جاتی ہے۔ حضور ﷺ نے بہت ہی اہتمام اور ترغیب کے ساتھ اس نماز کو تعلیم فرمایا، چنانچہ حدیث میں وارد ہے۔

”حضورِ اقدس ﷺ نے ایک مرتبہ اپنے چچا حضرت عباسؓ سے فرمایا، اے عباس میرے چچا کیا میں تمہیں ایک عطیہ کروں؟ ایک بخشش کروں؟ ایک چیز بتاؤں؟ تمہیں دس چیزوں کا مالک بناؤں......؟ جب تم اس کام کو کرو گے تو حق تعالیٰ شانہٗ تمہارے تمام گناہ پرانے اور نئے، دانستہ یا نادانستہ کیے ہوئے چھوٹے اور بڑے، چھپ کر کیے ہوئے یا کھلم کھلا کیے ہوئے سب ہی معاف فرمائے گا۔ وہ کام یہ ہے کہ چار رکعت نفل (صلوٰۃ التسبیح کی نیت باندھ کر) پڑھو اور ہر رکعت میں جب الحمد اور سورہ پڑھ چکو تو رکوع میں جانے سے پہلے سبحان اللہ والحمد للہ و لا الہ الا اللہ واللہ اکبر 15 مرتبہ پڑھو جب رکوع کرو تو 10 مرتبہ رکوع میں یہی تسبیح پڑھو۔ پھر جب رکوع سے کھڑے ہو تو 10 مرتبہ پڑھو پھر سجدہ کرو تو 10 مرتبہ اس میں پڑھو پھر جب سجدے سے اٹھ کر بیٹھو تو 10 مرتبہ یہی



ادارہ

تسبیح پڑھو پھر دوسرے سجدے میں سبحان ربی الاعلی کہنے کے بعد 10 مرتبہ یہی تسبیح پڑھو پھر جب دوسرے سجدے سے اٹھو تو (دوسری رکعت میں کھڑے ہونے سے پہلے بیٹھ کر 10 مرتبہ پڑھو۔ ان سب کی میزان پچھتر ہوئی۔ اسی طرح ہر رکعت میں 75 دفعہ ہوگا اور چوتھی رکعت میں التحیات سے پہلے 10 مرتبہ تسبیح پڑھیں پھر التحیات شروع کریں اگر ممکن ہو سکے تو روزانہ ایک مرتبہ یہ عمل کرلیا کرو...... یہ بھی نہ ہو سکے تو ہر مہینے میں ایک مرتبہ پڑھ لیا کرو...... یہ بھی نہ ہو سکے تو ہر سال میں ایک مرتبہ پڑھ لیا کرو، یہ بھی نہ ہو سکے تو عمر بھر میں ہی ایک مرتبہ پڑھ لو۔“

(ابوداؤد جلد صفحہ 191)

## پہلی رکعت میں نقشہ تسبیحات کی تعداد

سورہ فاتحہ اور دیگر سورہ کے بعد رکوع سے پہلے......
15 مرتبہ
پھر رکوع میں سبحان ربی العظیم کے بعد......
10 مرتبہ
پھر قومہ میں......10 مرتبہ
پھر پہلے سجدہ میں سبحان ربی الاعلی کے بعد
10 مرتبہ
پھر جلسہ ......10 مرتبہ
پھر دوسرے سجدے میں سبحان ربی الاعلی کے بعد 10 مرتبہ
پھر دوسرے سجدے سے واپس اٹھ کر....10 مرتبہ
پھر اسی ترتیب سے چاروں رکعات میں تسبیح پڑھیں اس طرح چار رکعات میں کل تسبیحات تین سو

مرتبہ ہو جائیں گی۔

دوسری اور چوتھی رکعت میں تسبیحات دس مرتبہ التحیات شروع کرنے سے پہلے پڑھیں گے پھر التحیات پڑھیں گے، باقی ... رکعات میں کوئی فرق نہیں ہے۔

فائدہ: صلوٰۃ التسبیح بڑی اہم نماز ہے جس کا کچھ اندازہ احادیث بالا سے ہوسکتا ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے کس قدر شفقت اور اہتمام سے اس کو تعلیم فرمایا ہے۔ علمائے امت، محدثین، فقہا، صوفیا ہر زمانے میں اس کا اہتمام فرماتے رہے ہیں۔

امام حدیث حاکمؒ نے لکھا ہے کہ اس حدیث کے صحیح ہونے پر یہ دلیل ہے کہ تبع تابعین کے زمانے سے ہمارے زمانے تک مقتدا حضرات اس پر مداومت کرتے اور لوگوں کو تعلیم دیتے رہے ہیں۔ جن میں عبداللہ بن مبارک رحمتہ اللہ علیہ بھی ہیں۔

☆عبدالعزیز بن ابی رواؒدؒ ابن حجرؒ کہتے ہیں کہ جو جنت کا ارادہ کرے اس کو ضروری ہے کہ صلوٰۃ التسبیح کو مضبوط پکڑے۔

☆ابو عثمان حیریؒ جو بڑے زاہد ہیں کہتے ہیں کہ میں نے مصیبتوں اور غموں کے ازالے کے لیے صلوٰۃ التسبیح جیسی کوئی چیز نہیں دیکھی۔

☆علامہ تقی سبکیؒ فرماتے ہیں کہ جو شخص اس نماز کے ثواب کو سن کر بھی غفلت کرے وہ دین کے بارے میں سستی کرنے والا ہے، صلحا کے کاموں سے دور ہے، اس کو پکا آدمی نہ سمجھنا چاہیے۔

☆مرقاۃ میں لکھا ہے کہ حضرت عبداللہ بن عباسؓ ہر جمعے کو صلوٰۃ التسبیح پڑھا کرتے تھے۔

(مرقاۃ جلد ۳ صفحہ ۱۲۷)

چونکہ یہ نماز عام طور پر رائج نہیں ہے اس لیے اس کے متعلق چند مسائل بھی لکھے جاتے ہیں تاکہ پڑھنے والوں کو سہولت ہو۔

مسئلہ (۱) اس نماز کے لیے کوئی سورہ قرآن کی متعین نہیں جو سورہ دل چاہے پڑھے۔

(بہشتی زیور مدلل صفحہ ۱۵۷)

مسئلہ (۲) ان تسبیحوں کو زبان سے ہرگز نہ گنیں کیونکہ زبان سے گننے سے نماز ٹوٹ جائے گی۔ انگلیوں کو بند کر کے گننا اور تسبیح ہاتھ میں لے کر اس پر گننا جائز ... مگر مکروہ ہے، بہتر یہ ہے کہ انگلیاں جس طرح اپنی جگہ پر رکھی ہیں ویسی ہی رہیں اور ہر کلمہ پر ایک ایک انگلی کو اسی جگہ دباتا رہے۔

(فضائل اعمال صفحہ ۵۹۱)

مسئلہ (۳) اگر کسی تسبیح کو پڑھنا بھول جائے تو دوسرے رکن میں اس کو پورا کرے، البتہ بھولے ہوئے کی قضا رکوع سے اٹھ کر اور دو سجدوں کے درمیان نہ کرے اسی طرح پہلی اور تیسری رکعت کے بعد اگر بیٹھے تو ان میں بھی بھولے ہوئے قضا نہ کرے بلکہ صرف ان کی ہی تسبیح پڑھے اور ان کے بعد جو رکن ہو اس میں بھولی ہوئی بھی پڑھ لے۔ مثلاً اگر رکوع میں پڑھنا بھول گیا تو ان کو پہلے سجدے میں پڑھ لے۔ اسی طرح پہلے سجدے کی دوسرے سجدے میں اور دوسرے سجدے کی دوسری رکعت میں کھڑا ہو کر پڑھ لے اور اگر رہ جائے تو آخری قعدے میں التحیات سے پہلے پڑھ لے۔

(بہشتی زیور مدلل صفحہ ۱۵۱ مع الزیادہ از فضائل اعمال)

مسئلہ (۴) اگر سجدہ سہو کسی وجہ سے پیش آجائے تو اس میں تسبیح نہیں پڑھنا چاہیے اس لیے کہ مقدار تین سو ہے وہ پوری ہو چکی، ہاں اگر کسی وجہ سے اس مقدار میں کمی رہی ہو تو سجدہ سہو میں پڑھ لے۔

(بہشتی زیور مدلل صفحہ ۱۵۱ مع الزیادہ از فضائل اعمال)

مسئلہ (۵) صلوٰۃ التسبیح کی نیت اس طرح ہے
یا اللہ! میں تیری رضا کے لیے صلوٰۃ التسبیح کی چار رکعت نفل ادا کرتا ہوں/کرتی ہوں۔

مسئلہ (۶) اس نماز کا اوقات مکروہ کے علاوہ باقی دن رات کے تمام اوقات میں پڑھنا جائز ہے۔ البتہ زوال کے بعد پڑھنا زیادہ بہتر ہے یا پھر دن



میں کسی بھی وقت یا پھر رات کو۔

(فضائلِ اعمال صفحہ ۵۹۲)

مسئلہ (۷) بعض احادیث میں اس تسبیح کے ساتھ لاحول کو بھی ذکر کیا گیا ہے، اس لیے اگر کبھی .... اس کو بڑھالے تو اچھا ہے۔

(ماخوذ فضائل اعمال صفحہ ۵۹۲)

## چھوٹی صلوٰۃ التسبیح

صلوٰۃ التسبیح مشہور تو یہی ہے کہ جس کی تفصیل لکھی گئی، بعض احادیث میں ایک اور صورت بھی مقبول ہے جو دینی اور دنیاوی مقاصد پورے ہونے کے لیے مجرب ہے اور مشائخ نے اس کا نام "چھوٹی صلوٰۃ التسبیح" رکھا ہے، اس کی صورت یہ ہے۔

حضرت ام سلیمؓ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ان کو چند کلمات سکھائے جن کو وہ نماز کے اندر پڑھ لیں تو جو دعا مانگیں گی وہ قبول ہوگی، وہ کلمات یہ ہیں۔

"سبحان اللہ" دس مرتبہ پڑھیں۔ "الحمد للہ" دس مرتبہ پڑھیں۔ "اللہ اکبر" دس مرتبہ پڑھیں۔

(ترمذی ۱/۶۳۱، مسند احمد واللفظ لہ)

فائدہ: علامہ مناویؒ نے اس حدیث کو نقل کر کے فرمایا کہ اس کے فوائد جب ملیں گے جبکہ نماز میں ان کلمات کے معانی کا بھی دھیان رکھا جائے محض زبان کی حرکت نہ ہو۔ اس مختصر صلوٰۃ التسبیح میں دس مرتبہ جن کلمات کو پڑھنے کا ذکر ہے، نماز کے اندر ان کی کوئی خاص جگہ حدیث شریف میں مقرر نہیں ہے اور علما و مشائخ سے منقول ہونا بھی نظر سے نہیں گزرا، اس لیے نمازی کو اختیار ہے کہ نماز کے جس رکن میں چاہے ان کو پڑھے یا التحیات کے آخر میں پڑھ لے۔

(خلاصہ از نجات المسلمین مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ) جو لوگ بڑی صلوٰۃ التسبیح پڑھنے کی طاقت نہ رکھتے ہوں یا اس کے پڑھنے کی فرصت نہ ہو آسانی سے چھوٹی صلوٰۃ التسبیح پڑھ سکتے ہیں بلکہ روزانہ پڑھ سکتے ہیں اور پھر اپنی مغفرت و بخشش کی اور دیگر اچھے مقاصد میں کامیابی کی دعا مانگ سکتے ہیں لہٰذا اسی کو اپنے عمل میں لے لیں۔

(بشکریہ البلاغ)

نوٹ: چھوٹی صلوٰۃ التسبیح تسبیح بیماروں اور بزرگوں کو بطور خاص بتائیں اور خود بھی روزانہ پڑھیں اور دیگر لوگوں کو بھی بتا کر ثواب میں شامل ہو جائیں۔

## بچے کی ولادت پر ماں کی غذا

1۔ حضرت محمد ﷺ کا ارشاد ہے کہ بچے کی ولادت کے بعد ماں کے لیے کھجور سے بہتر کوئی غذا نہیں اور بیمار کے لیے شہد سے بہتر کوئی علاج نہیں ہے۔

2۔ بچے کی ولادت کے بعد ماں کی پہلی غذا کھجور ہونی چاہیے کیونکہ اللہ عزوجل نے حضرت مریمؑ سے فرمایا درخت کے تنے کو اپنی طرف ہلاؤ تم پر تازہ کھجوریں گریں گی۔

کسی نے سوال کیا۔ یارسول اللہ اگر کھجوروں کا موسم نہ ہو تو کیا کریں؟

آپؐ نے فرمایا۔ "مدینے کی کھجوروں میں سات کھجوریں اور اگر وہ بھی نہ ہوں تو تمہارے اپنے شہر کی سات کھجوریں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ مجھے اپنی عزت و جلال کی عظمت کی قسم اگر زچہ، بچے کی ولادت کے بعد پہلی غذا اسی روز کھائے تو اگر بیٹا پیدا ہوا ہے تو وہ بچہ بردبار، حلیم الطبع ہوگا اور اگر بیٹی پیدا ہو تو وہ بیٹی بردبار ہوگی۔"

مرسلہ: جبین ہاشمی، بھیرہ

اس بات کی ضرورت کافی عرصے سے محسوس کرائی جارہی تھی کہ کسی مستند ادارے کے تحت ماہر تجربہ کار ہومیو پیتھک ڈاکٹروں کا بورڈ ہو جو لوگوں کی صحت کے مسائل کو اپنی ماہرانہ رائے اور تجربے کی روشنی میں نہ صرف حل کرے بلکہ ان کی رہنمائی بھی کرے۔ لہٰذا اس سلسلے کے تحت ہماری کوشش ہوگی کہ ہم آپ کو مختلف امراض کے متعلق آگاہی بھی فراہم کریں اور آپ کے جو صحت کے مسائل ہوں اس کو بورڈ کے ماہرو تجربہ کار ڈاکٹرز کے ذریعے حل کرائیں تاکہ آپ کا معیارِ صحت بلند ہو لہٰذا آپ کے جو بھی صحت کے مسائل ہیں انہیں ہمیں اس پتے پر لکھ بھیجیں' پوسٹ بکس نمبر 733 کراچی۔ ہم ماہنامہ پاکیزہ کے ذریعے آپ کی بیماری کے متعلق آپ کی رہنمائی کریں گے لیکن اس کے لیے اپنا مکمل نام، عمر، پتا اور جو کام کرتے ہیں اس کے متعلق، ازدواجی حیثیت، بیماری کے متعلق، کب سے ہوئی، کیا علاج کیا؟ کسی قسم کی کوئی رپورٹس ہوں تو اس کی فوٹو کاپی جو پڑھنے کے قابل ہوں ساتھ بھیجیں تاکہ صحیح تشخیص کی جاسکے اور دوا بھی صحیح تجویز ہو۔

## جوڑوں کا درد، ایڑی، نشہ

### جمیلہ بیگم۔ گلشن اقبال

جواب: بالکل استعمال کرتی رہیں اگر آرام ملے تو زیادہ اچھا ہے۔ پینے کے لیے Ruta 30 ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی 10 قطرے 1/2 کپ پانی میں دن میں 3 مرتبہ استعمال کریں' ایک ماہ بعد حالت بتائیں۔ نشے چھڑانے کے لیے بھی یقیناً ادویات ہیں۔ مختلف قسم کے نشوں کی مختلف ادویات ہیں۔



### حرا اکوگی۔ سیالکوٹ

جواب: ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Pulsatilla-30، Oleum Jec-30، Ova testa-30 کے 5-5 قطرے 1/2 گلاس پانی میں دن میں 3 مرتبہ استعمال کریں اور اسی کمپنی کی Fucus ves-Ø کے 10 قطرے 1/2 گلاس پانی میں دن میں 3 مرتبہ استعمال کریں۔

## بچوں کی پیدائش کے بعد کمزوری

### مسز ارم احسن

میری شادی کو 7 سال ہوئے ہیں۔ میرے تین بیٹے ہیں۔ 6، 5 اور 4 سال کے۔ تینوں سیزیرین سے ہوئے ہیں۔ میری عمر 30 سال ہے۔



مسئلہ یہ ہے کہ میری صحت بچوں کے بعد سے کمزور ہوگئی ہے۔ کمر اور ٹانگوں میں اکثر درد رہتا ہے۔ کام کروں تو جلد تھک جاتی ہوں۔ گال پچک گئے ہیں۔ حلقے پڑ گئے ہیں۔ بال کمزور ہو کر ختم ہی ہوگئے ہیں اور رنگ پیلا ہوگیا ہے۔

جواب: پہلی غلطی آپ نے یہ کی کہ بچے سیزیرین ہوئے۔ ہومیو پیتھک ادویات کے استعمال کے بعد بچے نارمل پیدا ہوجاتے ہیں۔ دوسری غلطی یہ کی کہ کوئی وقفہ نہ رکھا اس سے یقیناً ماں کی صحت بھی اچھی نہیں رہے گی اور نہ بچوں کی، وہ بھی کمزور ہی ہوں گے۔ تیسری غلطی یہ کی کہ پہلے بچے کے بعد ہی دوا اور غذا اور آرام کا خیال رکھنا چاہیے تھا جو آپ نے نہیں کیا۔ کام، آرام اور طعام میں توازن رکھیں ساتھ میں ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کریں۔

Alfalfa-Ø کے 11 قطرے دن میں 3 مرتبہ 1/2 گلاس پانی میں کھانے سے ایک گھنٹا پہلے لیں۔ Ferr.phos-30، Calc.phos-30 کے 5-5 قطرے 1/2 کپ پانی میں دن میں 3 مرتبہ استعمال کریں اور 3 ماہ بعد حال بتائیں۔

## بچوں کا قد

### عاصمہ خالد۔ وزیر آباد

میرے دو بیٹے ہیں۔ بڑا بیٹا سات سال کا ہے، اس کا قد 3 فٹ 8 انچ ہے اور چھوٹا 6 سال کا ہے اس کا قد 3 فٹ 3 انچ ہے۔ میں چاہتی ہوں کہ ان کا قد اچھا ہو' وقت کے ساتھ اچھی رفتار سے بڑھے۔ ہمارے خاندان میں سب کے قد اچھے ہیں' بچوں کی عمومی صحت اچھی ہے غذا بھی متوازن لیتے ہیں۔ مہربانی فرما کر آپ اچھی سی دوائی بتادیں۔



جواب: بچوں کو متوازن غذا کے ساتھ کھیل کود بھی کرائیں کیونکہ نشوونما کے لیے ورزش بھی اہم کردار ادا کرتی ہے۔ ابھی بچوں کے قد بڑھنے میں بہت وقت ہے۔ ماں، باپ، دادا اور نانا وغیرہ کے قد کے حساب سے ہی قد بڑھتا ہے۔ بچوں کو ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کرائیں۔ 6 ماہ بعد کیفیت سے آگاہ کریں۔ Calc.phos-30 کے 5-5 قطرے 1/2 کپ پانی میں جبکہ Alfalfa-Ø کے 7 قطرے 1/2 کپ پانی میں دن میں 3 مرتبہ دیں۔

## کالا رنگ سفید ہوجائے

### فضہ۔ ضلع اٹک

میرا رنگ کالا ہے میں چاہتی ہوں کہ سفید ہو جائے۔ میرے منہ پر دانے بھی نکلتے ہیں کبھی کم تو کبھی زیادہ جو بعد میں داغ بن جاتے ہیں۔

جواب: رنگ کا کالا ہونا اس کی کئی وجوہات ہوتی ہیں اور خاندانی طور پر بھی رنگ کالا ہوتا ہے۔ داد، ایگزیما اور کچھ جلدی بیماریوں میں بھی رنگ کالا پڑ جاتا ہے۔ مختلف قسم کی کریموں اور بلیچ سے بھی چہرے کی رنگت کالی پڑ جاتی ہے کیونکہ یہ جلد کو جلاتی ہیں۔ رنگ نکھارنے کے ساتھ اپنے اوصاف میں نکھار پیدا کریں۔ بلوچ، سری لنکن، نیگرو افریقن، ریڈ انڈین بھی کالے ہوتے ہیں۔ ان کی بھی ایک بیوٹی ہوتی ہے جس کو بلیک بیوٹی کہتے ہیں اس لیے اشتہاری دواؤں سے بچیں یہ سب فراڈ ہیں۔ آپ کی جلد کو دیکھنے کے بعد ہی صحیح فیصلہ کیا جاسکتا ہے کہ اس کو دوائی کی

ضرورت ہے یا نہیں۔

From Nature. For Health.

## لیکوریا

**خالد احسان۔ کراچی**

مجھے عرصہ آٹھ سال سے لیکوریا ہے۔ جب ماہواری آنے کا وقت قریب آتا ہے تو لیکوریا کبھی دودھیا گاڑھا اور کبھی دودھیا پتلا آتا ہے اور ناپاکی کے نہانے کے بعد پھر شروع ہو جاتا ہے۔ عام دنوں میں لیکوریا آتا ہے تو جسم میں درد ہوتا ہے اور بستر سے اٹھنے کا دل نہیں چاہتا اور اٹھتے بیٹھتے گھٹنوں میں سے آواز آتی ہے۔ آپ میری کمزوری سے اس بات کا اندازہ لگا سکتے ہیں کہ آنکھوں کے نیچے کی نسیں تک نظر آتی ہیں اور میں بہت خوش شکل ہوں لیکن رونق نظر نہیں آتی۔

جواب: وزن آپ کا یقیناً کم ہے۔ متوازن غذا پر توجہ دیں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات ایک ماہ تک استعمال کریں اور اپنا حال بتائیں۔

Borax-30، Bovista-30، Calc.carb-30 کے 5-5 قطرے دن میں 3 مرتبہ 1/2 گلاس پانی ڈال کر استعمال کریں۔

## جسمانی نشوونما کی کمی

**اب ج بنت عباسی۔ ڈیرہ اسماعیل خان**

میری بھانجی کا مسئلہ یہ ہے کہ ہاتھ سانولے ہو گئے ہیں لیکن چہرہ بہتر ہے۔ چہرہ اور ہاتھ ملائے جائیں تو یہ لگتا ہی نہیں کہ یہ ہاتھ اور چہرہ اس کا ہے۔ اب بھی اسے اکثر کھٹی چیزوں سے نزلہ وزکام اور گلا خراب ہو جاتا ہے۔ اس کا جسم موٹاپے کی طرف مائل ہے اور پیٹ بڑھا ہوا ہے۔ ایک اور اہم مسئلہ قد کا بھی ہے۔

جواب: وزن نہیں بتایا کہ کتنا ہے؟ متوازن غذا استعمال کرائیں۔ تازہ ہوا میں ورزش کرایا کریں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Calc. carb-30، Belladonna-30 اور Baryta carb-30 کے 5-5 قطرے 1/2 گلاس پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ پلائیں۔ 2 ماہ بعد کیفیت سے مطلع کریں۔

## دانہ/مسا

**صباح خواب۔ ہری پور ہزارہ**

سوال شائع نہ کریں۔

جواب: آپ کا خط پڑھ کر غصہ بھی آیا اور افسوس بھی ہوا کہ ہم کتنے جاہل ہیں۔ جب تک تین گواہ شرعی نہ ہوں الزام ثابت نہیں ہوتا اور پھر زنا کا بہتان لگانا انتہائی گناہ ہے اور وہ بھی اپنی بیٹی پر۔ سوتیلی ہے تو کیا ہوا؟ انسان تو ہے! مسا دراصل ایک قسم کے وائرس سے ہوتا ہے۔ بعض اوقات کسی جوہر تالاب یا کسی کے کپڑے پہننے سے بھی ہو سکتا ہے۔ خاندان میں کسی کو ہو تو بچوں میں منتقل ہو سکتا ہے۔ فضول باتیں کرنے کے بجائے علاج پر توجہ دینی چاہیے۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Acid nitric-30 اور Thuja-30 کے 5-5 قطرے 1/2 کپ پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ پئیں اور Thuja-Ø کو متاثرہ جگہ براہِ راست لگائیں۔ ایک ماہ بعد کیفیت بتائیں۔

## پست ہمتی

**مسز احمد۔ فیصل آباد**

ڈاکٹر صاحب، میں کافی عرصے سے میڈیسن کھا رہی ہوں۔ ڈاکٹر کہتے ہیں کہ ڈپریشن ہے اور ساتھ معدے کی تیزابیت اور گیس جلن وغیرہ کی



دوائیاں دی ہیں۔ ڈاکٹر صاحب میرے سر کے ٹاپ میں بہت تیز درد ہوتا ہے جو پھیلتا جاتا ہے۔ چہرے اور گردن کے سامنے والی رگوں میں اتنا تیز ہوتا ہے کہ مجھے سانس بند ہوتی ہوئی لگتی ہے۔ پھر نقاہت، دل خراب اور سارے جسم میں تیز درد ہوتا ہے۔ کھانا نہیں کھاتی تو طبیعت خراب ہو جاتی ہے اور اگر کھا لوں تو اس سے زیادہ خراب ہو جاتی ہے۔ سارے جسم میں تیز درد شروع ہو جاتا ہے، نظر دھندلی لگتی ہے، بازو اور ٹانگیں سن لگتی ہیں اور پھر بھوک بالکل ختم ہو جاتی ہے۔

جواب: اللہ پر واقعی یقین ہے تو پھر اٹھ جائیے۔ جو زندگی ہے اس میں اللہ کو راضی کرنے کی کوشش کیجیے شکر ادا کیجیے۔ رات کو جلد از جلد عشا کی نماز پڑھ کر سو جایئے اور صبح فجر میں اٹھیے۔ نماز پڑھ کر چہل قدمی کیجیے۔ سورہ یٰسین کی تلاوت کر کے اور سورہ فاتحہ پڑھ کر اپنے ہاتھ پر دم کر کے پورے جسم پر پھیریے۔ کھانے میں نمک کم استعمال کیجیے اور بلڈ پریشر چیک کرائیے۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کیجیے۔ Iris versciallar-30، Nux vomica-30، Calc.carb-30، Rhus. tox-30، Anacardium-30 کے 5-5 قطرے 1/2 گلاس پانی میں ڈال کر پئیں' ساتھ میں Cardus marianus-Ø کے 10 قطرے 1/2 کپ پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ پئیں۔ 2 ماہ بعد کیفیت سے مطلع کریں۔ ہر کیس کو الگ الگ صفحے پر تحریر کیا کریں۔

## ڈسمینوریا

**ثمینہ۔ پاکپتن شریف**

سلام کے بعد عرض ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کو اور پاکیزہ کو جزائے خیر عطا فرمائے جس کے توسط سے




آپ اس کارِ خیر کا حصہ ہیں جس سے لوگوں کو آسانی ہے۔ خاص طور پر ان خواتین کو جو کچھ فطری شرم کے باعث اپنی بیماریوں کے بارے میں زیادہ تفصیل سے ڈسکس نہیں کر سکتیں۔

میرا مسئلہ یہ ہے کہ تقریباً ساڑھے چھ سال پہلے مجھے انٹرکورس کے دوران بلیڈنگ ہوئی تھی جس کے بہت علاج کروائے جس سے اب بلیڈنگ تو نہیں ہوتی لیکن پیریڈ ٹھیک نہیں ہوتے کیونکہ اس دوران مجھے بہت گھبراہٹ ہوتی ہے، چکر آتے ہیں اور ٹانگوں میں بہت درد ہوتا ہے، کمر میں شدید درد رہتا ہے، پیشاب کی بھی تکلیف ہو جاتی ہے، بار بار آتا ہے اور فوراً کرنا پڑتا ہے۔

جواب: اس عمر میں بچہ پیدا کرنے کا خیال بالکل دل سے نکال دیں۔ ہاں اپنے آپ کو فٹ ضرور رکھیں۔ قد اور وزن بھی لکھیں۔ خاندانی بیماریوں کے متعلق بھی لکھیں۔ شوہر کو کوئی بیماری ہے تو اس کا بھی ذکر کریں۔ لیکوریا ہوتا ہے؟ اگر ہاں! تو اس کی کیفیت لکھیں۔ متوازن غذا کھائیں۔ مرغن غذاؤں سے پرہیز کریں۔ ہلکی ورزش کیا کریں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کریں۔ Calc.carb-30، Pulsatilla-30 کے 7-7 قطرے 1/2 گلاس پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ پئیں۔ ایک ماہ بعد کیفیت سے مطلع کریں۔

## بلغم کی شکایت

**مہر بی۔ کوٹلی آزاد کشمیر**

سانس لینے میں دشواری ہوتی ہے۔ خشک نزلہ رہتا ہے۔ گلا خراب رہتا ہے اور زبان میں کافی تکلیف رہتی ہے۔ مجھے الرجی بھی رہتی ہے

اور ٹھنڈی چیزیں استعمال کرنے سے بہت پرابلم ہوتی ہے۔ میں نے ٹھنڈی چیزیں کافی حد تک استعمال کرنا چھوڑ دی ہیں۔ چاول بھی بہت کم کھاتی ہوں۔ موسم ٹھنڈا ہو' بارش وغیرہ ہو تو زیادہ تکلیف ہوتی ہے۔ یہاں سردیوں میں بہت ٹھنڈ ہوتی ہے جس میں بیماری بھی بڑھ جاتی ہے۔ رات بھر اس کی وجہ سے نیند نہیں آتی۔ سانس بند ہونے لگتی ہے اور دل کی ڈھڑکن تیز ہوجاتی ہے۔

جواب: یہ خاندانی جینیٹک مسئلہ ہے۔ باقاعدگی سے علاج کریں تو ٹھیک ہوجائیں گی۔ ٹھنڈ سے بچیں اور گرم ٹھنڈا یا ٹھنڈا گرم نہ کیا کریں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی ادویات Bacilinum -200 کے 5 قطرے 1/2 کپ پانی میں ڈال کر مہینے میں ایک دفعہ پئیں۔ اس کے لینے کے بعد ایک دن کا وقفہ دیں۔ پھر Calc.carb-30 کے 5 قطرے دن میں 3 مرتبہ 1/2 کپ پانی میں ڈال کر پئیں۔ رات کو سونے سے پہلے Nux vomica-30 کے 5 قطرے اسی طرح پئیں اور جب کھانسی یا نزلہ شدید ہو تو Ars.alb-30 کے 5 قطرے دن میں 3 مرتبہ پی لیا کریں۔

## ڈسمینوریا

دوسرا مسئلہ میری دوست کا ہے۔ اسے ماہواری کا مسئلہ ہے۔ ماہواری سے کئی دن پہلے اسے پیٹ میں درد رہتا ہے۔ رک رک کر پیشاب آتا ہے۔ جلن بھی ہوتی ہے۔

جواب: سہیلی سے کہیں کہ اپنی غذا کا خاص خیال رکھا کرے۔ ایسی غذاؤں کا استعمال زیادہ کرے جس میں آئرن اور کیلشیم زیادہ ہو۔ سیب، ٹماٹر' اسٹرابیری، چیری، لال گوشت، دودھ، دہی، پنیر وغیرہ۔ 2 ماہ تک ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کریں۔ Calc.carb-30، Pulsatilla-30، Chamomilla-30 کے 5-5 قطرے 1/2 کپ پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ پئیں اور Alfalfa-Ø کے 11 قطرے 1/2 کپ پانی میں ڈال کر استعمال کریں۔

## اولاد کی نعمت/ ہارمونز کی خرابی

**مسز نعیم رضا۔ ڈیرہ غازی خان**

میری شادی کو 3 سال 4 ماہ ہوگئے ہیں اور میں اولاد کی نعمت سے محروم ہوں۔

جواب: آپ کے ساتھ شروع سے مسئلہ ہارمونز کی خرابی ہے جو اَب بھی ہے اسی وجہ سے چھاتیوں میں دودھ بھی ہے، اور سر کے بال بھی اسی وجہ سے ہیں۔ بالوں کے گرنے کی ایک وجہ یہ بھی ہوسکتی ہے۔ 3 ماہ تک ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کریں پھر کیفیت بتائیں۔ Calc carb-200 کے 5-5 قطرے ہر اتوار کو پئیں۔ ہفتہ اور پیر کوئی دوا نہ لیں۔ منگل سے جمعہ تک Pulsatilla-30 اور Threoidinum-30 کے 5-5 قطرے 1/2 کپ پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ پئیں جبکہ Fucus.ves-Ø کے 13 قطرے 1/2 گلاس پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ پئیں۔